بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بانی

حضرت مولانا عبدالوحید صدیقیؒ

# ماہنامہ ہدیٰ

اسلامی ڈائجسٹ

عظیم اولیاء اللہ نمبر چودھواں حصہ

مسلسل اشاعت کے
چالیس ویں سال کا
دوسرا شمارہ



فون نمبر: 24374980
Email: hudadigest@rediff.com

**ہدایت:**

ترسیل زر کے وقت جملہ بینک ڈرافٹ "ہدیٰ میگزین" کے نام سے ہی قابل قبول ہوں گے۔

**خط و کتابت کا پتہ:**

ناظم ہدیٰ
اسلامی ڈائجسٹ
96 (بیسمنٹ)
چرچ روڈ، بھوگل
نئی دہلی-110014







## اس ماہ کے خصوصی عنوانات




ممبر آف آل انڈیا نیوز پیپر ایڈیٹر کانفرنس

ترتیب و تدوین
احمد مصطفےٰ صدیقی راہی

معاون اعزازی
مفتی محمد نظر عالم قاسمی

منتظم
احمد ندیم صدیقی
محمد رضوان

تزئین کار
سہیل خان، بہزاد راہی

کمپوزنگ:
شاہکار آرٹس

مطبوعہ:
ایرانین آرٹ پرنٹرس،
1534، قاسم جان اسٹریٹ،
دہلی- 110006

مقام اشاعت:
96 (بسینٹ) چرچ روڈ، بھوگل
نئی دہلی- 110014

طابع، ناشر و مالک
احمد مصطفےٰ صدیقی راہی

تاریخ اشاعت:
3/جولائی 2007ء

# ہدیٰ

ہُدیٰ

اگست 2007ء

رجب المرجب ۔ شعبان المعظم ۱۴۲۸ھ

جلد ۴۰ ......... شمارہ ۴۷۱

اس شمارے کا ہدیہ ساٹھ روپے

سالانہ ہدیہ پانچ سو روپے ہے جس میں رجسٹری ڈاک خرچ کے ایک سو نوے روپے اور سال میں کم سے کم دو یا تین نمبر بھی شامل ہیں، ہر شمارہ رجسٹری ڈاک سے بھیجا جاتا ہے۔

سادہ ڈاک سے صرف -/330 روپے

**ہندوستان سے باہر سالانہ ہدیہ**

ایسے حضرات جو ہندوستان سے باہر ممالک میں سالانہ خریدار بننا چاہتے ہیں وہ اپنے مطلوبہ مقام کے لئے بذریعہ ہوائی جہاز یا سمندری جہاز جس طرح چاہیں بذریعہ خط و کتابت معلوم کریں۔





## مستقل عنوانات

# منظومات



نوٹ: جگہ کی تنگی کی وجہ سے مندرجہ ذیل عنوانات انشاء اللہ اگلی بار:
بندگان حق آگاہ، حاصل مطالعہ، مشعل معرفت،
طب نبوی ﷺ، قاہرہ کا قہر

# حمد باری تعالیٰ

نظر میں ہیں کبھی جلوہ فشانیاں اُس کی
فضا میں بکھری ہوئی ہیں کہانیاں اُس کی

ازل سے روزِ قیامت تلک ہوئیں مخصوص
نفس نفس کے لیے مہربانیاں اُس کی

ہوا کی بہتی روانی پہ بھی ہے قادر وہ
سمندروں پہ بھی ہیں حکمرانیاں اُس کی

اسی کا عکس منور ہے مہرِ تاباں میں
جمالِ ماہ میں بھی ضو فشانیاں اُس کی

ہمارا لہجہ، ہماری زباں، ہمارے لفظ
ہمارے پاس ہیں سب خوش بیانیاں اُس کی

دھڑکتے دل کی صدا کا یہ سلسلہ اُس کا
جو گرم سانسوں میں ہیں وہ روانیاں اُس کی

ہمارے خون میں حل، رنگ اُس کی ذات کے ہیں
ہماری آنکھوں میں روشن نشانیاں اُس کی

گلاب، رنگ، گلستاں، مہک، بہار، جمال
اُسی کے قصے ہیں، ساری کہانیاں اُس کی

مجال کس میں جو انکار کر دے اے شہباز
ہیں عظمتوں کی امیں مہربانیاں اس کی

(جل جلالہٗ)

شہباز ندیم ضیائی

# نعت رسول کریم

کشش ہے ہر بیاں میں سید والاؐ کا رنگ
کیوں نہ ہو پھر ہیچ اُنؐ کے سامنے دنیا کا رنگ

بزم خوباں اور نہ شہر حسنِ دل آرا کا رنگ
ہے حصارِ روح میں آراستہ طیبہ کا رنگ

ہے مرے احساس پر جیسے بہاروں کا نزول
جب سے آنکھوں میں بسا ہے گنبدِ خضریٰ کا رنگ

کیوں نہ ہو رہرو کے حق میں رہنمائی کی دلیل
کہکشاں میں ڈھل گیا ہے اُنؐ کے نقشِ پا کا رنگ

رنگ میں اُن کی وہی شفافیت ہے بے گماں
جس طرح شفاف ہے بہتے ہوئے دریا کا رنگ

اُنؐ کے لفظوں میں ہے مُضمر حق پسندی کی مٹھاس
شہد آسا کیوں نہ ہو اُنؐ کے لب گویا کا رنگ

اور کوئی رنگ مجھ پر کیوں مسلّط ہو کہ جب
ہے مسلّط میرے احساسات پر شاہا کا رنگ

جب سے دل گم ہوگیا نعتِ رسول پاکؐ میں
بدلا بدلا سا ہے کچھ میرے دلِ شیدا کا رنگ

اس قدر شفاف و آئینہ صفت پہلے نہ تھا
آپؐ کی آمد سے نکھرا چہرۂ دنیا کا رنگ

حرفِ نعتِ مصطفیٰؐ قرطاس پر لکھنے سے قبل
نور جیسا ہو گیا شہباز کے خامہ کا رنگ

(صلی اللہ علیہ وسلم)

شہباز ندیم ضیائی

# اپنی باتیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ حدیٰ کے "عظیم اولیاء اللہ نمبر" کا چودھواں حصہ زیور طباعت سے آراستہ و پیراستہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اس کے لئے ہم اللہ رب العزت کے حضور ایک بار پھر سر بسجود ہیں کہ اس نے ان ضعیف اور ناتواں ہاتھوں سے اس عظیم کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا۔

قارئین کرام! جیسا کہ اولیاء اللہ نمبر کے پہلے حصے میں ہم نے عرض کیا تھا کہ صاحب کرامات، باعمل، بلند کردار اور برگزیدہ عظیم خدا دوستوں کی تعداد جنہوں نے دین اسلام کی آبیاری کر کے کروڑوں انسانوں کو کفر و ضلالت کے اندھیروں سے نکال کر روشنی دکھائی تھی ان کی تعداد ان گنت ہے، ان حق پرستوں کے تذکرہ کے لیے درجنوں خصوصی شمارے بھی ناکافی ہیں۔ چنانچہ "حدیٰ" کے "تیرہ عظیم اولیاء اللہ نمبروں" کے بعد اب چودھواں حصہ بھی اسی کی ایک کڑی ہے اور انشاء اللہ آئندہ بھی جہاں تک ممکن اور حسب ضرورت مواد فراہم ہوتا رہے گا، تحقیق و جستجو کا یہ سلسلہ بھی جاری رکھا جائے گا۔ چنانچہ اولیاء اللہ نمبر کے پندرہویں حصہ کی تیاری پر کام شروع ہو چکا ہے اور جلد ہی اس کی اشاعت بھی ممکن ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کام کو پایۂ تکمیل تک پہونچانے میں ہماری مدد فرمائے۔ ہمیں اور قارئین کرام کو ان پراسرار، خدا رسیدہ مردانِ حق کی پاکیزہ زندگی کے پوشیدہ پہلوؤں کو زیادہ سے زیادہ جاننے اور تحقیق و جستجو جاری رکھنے اور سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے دائرہ میں رہتے ہوئے اولیاء اللہ کی زندگی سے عمل صالح اور سچا مسلمان بننے کی توفیق عطا فرمائے۔

آمین ثم آمین!

طالب دعا! خاک پائے اولیاء

اللہ احمد مصطفیٰ صدیقی راہی

(... مطابق ۱۳ ر جمادی الثانی ۱۴۲۸ھ (بروز جمعۃ المبارک)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



سورۂ حٰم سجدہ آیت ۱۳ تا ۲۹

پھر اگر اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! یہ کافر ان سب قدرتِ خدا کو دیکھتے ہوئے بھی اس کے حکموں کو نہ مانیں، تو تم ان سے کہہ دو کہ ہم نے تو تم کو اللہ کے سخت عذاب سے ڈراوا دے دیا یہ عذاب اُسی طرح کا ہوگا جیسا کہ عاد و ثمود کی نافرمان قوموں پر تم سے پہلے آچکا ہے (۱۳) ان کے پاس بھی ہمارے رسول ہر طرف سے راہِ راست پر لانے کی باتیں لے کر آئے اور ان سے کہا دیکھو، اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو تو انھوں نے اس کے جواب میں کہا تو یہ کہا اگر ہمارا پروردگار چاہتا کہ ہمارے لئے رسول بھیجے تو فرشتوں کو رسول بنا کر بھیجتا اس لئے ہم تو تم کو رسول ماننے سے انکار کرتے ہیں (۱۴) قوم عاد، سو اس نے اللہ کی زمین پر ناحق شیخی و غرور کا مظاہرہ کیا، ان کا کہنا تھا کہ ہم سے بڑھ کر زور والا کون ہے؟ انھوں نے نہیں دیکھا کہ خود اللہ جس نے ان کو پیدا کیا وہ کیسا قوی ہے، بہر حال ان لوگوں نے ہماری باتوں کو جھٹلایا (۱۵) تو کئی دن ان پر نحوست کے ایسے گزرے کہ بڑے زور شور کی آندھی چلتی رہی یہ اس لئے ہوا کہ ان کو دنیا میں ذلت کے عذاب کا ہم مزا چکھائیں رہا آخرت کا عذاب سو وہ اس سے زیادہ ذلت والا ہوگا اور ان کی کسی طرف سے مدد نہ ہوگی (۱۶) اور قوم ثمود، ہم نے ان کے لئے بھی ہدایت نامہ بھیجا، مگر اُن کو بجائے ہدایت قبول کرنے کے اندھا رہنا ہی بھلا لگا، تو ان پر ذلت کے عذاب کی کڑک نے آلیا ان کے عمل اسی لائق تھے (۱۷) مگر اس عذاب سے ہم نے اُن لوگوں کو بچا لیا جو ایمان والے تھے اور ہماری نافرمانی سے بچتے تھے (۱۸) اور دیکھو، جس دن یہ دشمنانِ خدا مرنے کے بعد دوبارہ زندہ کئے جائیں گے، تو ان کی الگ الگ جماعتیں ہوں گی (۱۹) اور جب یہ میدان حشر میں آجائیں گے تو جو کچھ انھوں نے کیا ہوگا خود ان کے کان، ان کی آنکھیں اور ان کے بدن کی جلدیں گواہی دیں گی (۲۰) اور یہ لوگ اپنی جلدوں سے کہیں گے کہ تم نے ہمارے خلاف گواہی کیوں دی؟ تو یہ جواب دیں گی کہ ہمیں اس اللہ نے کہنے کو کہا

## نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# قرآن

گذشتہ سے پیوستہ

جس نے ہر چیز کو اپنے اپنے طور پر گویائی دی ہے، اورلوگو! سنو، تم کو اس اللہ نے پہلی مرتبہ پیدا کیا ہے اور وہی دوبارہ پیدا کرے گا اور تم کو اسی طرف لوٹ کر جانا ہے (۲۱) اور دیکھو، تم خود ان سے اپنے عیب نہیں چھپاتے تھے اور ایسا نہیں ہوسکتا تھا کہ تم پر تمھارے کان، تمھاری آنکھیں اور تمھارے جسم کے چمڑے گواہ نہ بن سکیں، تم تو یہ سمجھتے تھے کہ جو کچھ کرتے ہو اللہ بھی اس کو نہیں جانتا (۲۲) تمھارا اپنے پروردگار کے ساتھ یہ گمان تھا، اسی گمان نے تم کو ہلاک کیا اور آج نقصان پانے والوں میں سے ہو گئے! (۲۳) وہ اگر صبر کریں جب بھی آگ ان کا گھر ہے اور صبر نہ کریں جب بھی آگ ان کا گھر ہے، اور اگر وہ چاہیں کہ روٹھے ہوئے اللہ کو منائیں تو منایا نہ جائے گا (۲۴) اور دیکھو، ہم نے ان کافروں کے پیچھے ہم نشین بھی برے ہی لگا دیئے جنھوں نے ان کے سامنے کے بُرے اعمال کو ان کے پیچھے کے بُرے اعمال کو اچھا کر کے بتایا اور ان پر عذاب کا آنا برحق ہو چکا، ٹھیک ان ہی کی طرح جس طرح جنوں اور انسانوں کے لئے اس سے پہلے گزر چکے اور یہ نقصان اُٹھانے والوں میں سے ہو گئے (۲۵) اور یہ کافر لوگوں سے کہتے ہیں کہ قرآن کو نہ سنو اور جب پڑھا جانے لگے تو شور مچا کر اس میں گڑبڑی ڈال دو تاکہ تم کو غلبہ حاصل ہو جائے (۲۶) تو ہم کافروں کو سخت عذاب کا مزا چکھائیں گے اور یہ جو بُرے کام کرتے تھے ہم اس کا ان کو پورا پورا بدلہ دیں گے (۲۷) دشمنانِ خدا کے لئے دوزخ ہی جزا ہے، دوزخ ان کے لئے ہیشگی کا گھر ہوگا اس لئے یہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے تھے (۲۸) اور دیکھو، اس دن کافر کہیں گے کہ اے میرے پروردگار! ہمیں ذرا ان کو دکھا دے جنھوں نے ہمیں گمراہ کیا، جنوں میں سے بھی، اور انسانوں میں سے بھی، اور آج ان کو ہمارے قدموں کے نیچے ڈال دے تاکہ وہ سب کے نیچے ہو جائیں (۲۹)

(جاری ہے اگلے ماہ)

# ارشادات رسول صلی اللہ علیہ وسلم



بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ٥ نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

◆ صحیح بخاری میں حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے، انہوں نے کہا کہ: ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔ جو میرے ولی سے عداوت کرے میں اس سے اعلان جنگ کرتا ہوں اور جن اعمال کے ذریعہ میرا بندہ میرا تقرب چاہتا ہے، ان میں سب سے زیادہ میرے نزدیک وہ عبادتیں محبوب ہیں جو میں نے اس پر فرض کیں اور ہمیشہ میرا بندہ نوافل کے ذریعہ میرا اقرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اسے محبوب بنالیتا ہوں اور جب محبوب بنالیتا ہوں تو میں اس کے کان ہو جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے، اس کی آنکھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے، اس کا ہاتھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کا پاؤں ہو جاتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے اور اگر وہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں دیتا ہوں اور اگر پناہ مانگتا ہے تو پناہ بخشتا ہوں۔''

◆ صحیح مسلم میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں، بہت سے پراگندہ سر، غبار آلود، دروازوں پہ دھکے دیئے جانے والے جنہیں کوئی حیثیت نہ دی جائے ایسے ہیں کہ اگر اللہ پر اعتماد کر کے کسی بات کی قسم کھالیں تو اللہ ان کی قسم کو ضرور سچ کردے۔''

◆ ترمذی میں حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے ''انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے جو لوگ میرے لئے باہم محبت کرتے ہیں، ان کے لئے قیامت میں نور کے منبر ہوں گے، ان کے درجہ پر انبیاء وشہداء بھی رشک کریں گے۔''

امام ترمذیؒ کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے اور امام مالکؒ کی مؤطا میں سند صحیح سے مروی ہے کہ:

''اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ان کے لئے میری محبت واجب ہو گئی جو میرے لئے باہم محبت کرتے ہیں اور میرے لئے ایک دوسرے کی ہمنشینی اختیار کرتے ہیں اور میرے لئے ایک دوسرے کی زیارت کرتے ہیں اور میرے لئے باہم خرچ کرتے ہیں۔''

◆ بخاری ومسلم میں ابوہریرہؓ سے روایت ہے، انہوں نے کہا کہ ''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سات ایسے اشخاص ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ اس روز اپنے سائے میں جگہ عنایت فرمائے گا جس روز اس کے سوا کوئی سایہ نہیں ہوگا۔ (۱) عادل بادشاہ (۲) وہ جوان شخص جس نے اپنی تمام عمر اللہ کی عبادت میں گزاری (۳) وہ شخص جس کا دل مسجد سے وابستہ ہو (۴) وہ دو شخص جو اللہ کے لئے آپس میں محبت رکھتے ہوں، خدا ہی کے لئے ملیں اور خدا ہی کے لئے جدا ہوں (۵) وہ شخص جسے کوئی منصب و جمال والی عورت بلائے تو وہ یہ کہہ دے کہ میں اللہ سے ڈرتا ہوں (٦) وہ شخص جو خیرات کر کے اس طرح چھپائے کہ اس کے دائیں ہاتھ کی نیکی کو بایاں ہاتھ بھی نہ جانے (۷) جو اللہ کو تنہائی میں یاد کرے تو اس کی آنکھیں اشک بار ہو جائیں۔'' ◆◆◆

# نورِ الٰہی اور نورِ نبوت ؐ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

"الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیھم ولا ھم یحزنون، الذین آمنوا وکانوا یتقون، لھم البشریٰ فی الحیوٰۃ الدنیا وفی الآخرۃ لاتبدیل لکلمات اللہ ذالك ھو الفوز العظیم۔"

ترجمہ: "آگاہ ہو جاؤ کہ بیشک اللہ کے دوستوں پر نہ کچھ خوف ہے نہ وہ لوگ غمگین ہوں گے۔ یہ وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے اور اللہ سے ڈر کر گناہوں سے بچتے رہتے ہیں۔ ان کے لئے دین و دنیا دونوں جگہ خوشخبری ہے۔ اللہ جل شانہٗ کی باتیں بدل نہیں سکتیں اور یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔"

حضرت جنید بغدادیؒ نے فرمایا بزرگوں کے قصے اور احوال خدائی لشکر ہیں۔ جن سے مریدوں کے دلوں کو طاقت پہنچتی ہے۔ کسی نے پوچھا اس کی کیا دلیل ہے۔ آپؒ نے فرمایا وکلا نقص علیك من انبآء الرسل مانثبت بہ فؤادك وجآءك فی ھذہ الحق و موعظۃ وذکریٰ للمومنین۔ ترجمہ "اور پیغمبروں کے قصوں میں سے ہم یہ سارے قصے بیان کرتے ہیں جن کے ذریعے آپ کے دل کو مضبوط کرتے ہیں اور اس طرح آپ کے پاس ایسا واقعی مضمون پہنچتا ہے جو نصیحت بھی ہے اور مسلمانوں کے لئے اچھے کام کرنے کی یاددہانی بھی ہے۔" (بیان القرآن)

ھم اناس لایشقیٰ جلیسھم "یہ ایسے لوگ ہیں کہ ان کے ساتھ بیٹھنے والے بدقسمت نہیں ہو سکتے۔"

حضرت نبی کریم ﷺ نے فرمایا کتنے آدمی بے حد پریشان حال، پراگندہ بال، چہرہ غبار آلود ہیں جن کو لوگ اپنے دروازوں سے دھکا دے کر نکال دیں اگر یہ لوگ اللہ تعالیٰ سے قسم کھا کر کوئی چیز مانگیں تو اللہ جل شانہٗ ان کی قسم ضرور پوری فرما دیں۔ (مسلم شریف، مشکوٰۃ شریف)

مصعب بن سعد صحابیؓ کو خیال ہوا اپنے کمزوروں پر ہم لوگوں کو بڑائی حاصل ہے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا "تم لوگوں کو دشمنوں کے مقابلہ میں فتح کی مدد یا کھانے کے لئے روزی انہیں کمزوروں اور فقیروں کی دعاؤں کی برکت سے دی جاتی ہے۔" (بخاری شریف)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "اللہ تعالیٰ قیامت کے دن فرمائیں گے وہ لوگ کہاں ہیں جو صرف میری خوشی کے لئے آپس میں محبت کرتے تھے۔ آج میں ان کو اپنے سایہ میں جگہ دوں گا اور آج میرے سایہ کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا۔" (مسلم شریف)

من كان لله كان الله له "جو اللہ کا ہو گیا، اللہ اس کا ہو گیا"

"خاصانِ خدا، خدا نہ باشد لیکن از خدا جدا نہ باشد"

ترجمہ: "اللہ کے خاص بندے اللہ نہیں ہوتے مگر اللہ تعالیٰ سے دور بھی نہیں ہوتے ہیں۔"

"اولیاء را ہست قدرت از الٰہ تیر جستہ باز گرداند ز راہ"

ترجمہ: "خدا کی طرف سے اللہ والوں کو ایسی طاقت حاصل ہے کہ کمان سے نکلے ہوئے تیر کو راستہ سے لوٹا دیں۔"

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے نبیوں کی طرح ہیں۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اللہ جل شانہٗ جب کسی بندہ سے محبت کرتے ہیں تو جبرئیل علیہ السلام سے فرماتے ہیں کہ تم بھی اس بندہ سے محبت کرو تو جبرئیل علیہ السلام محبت کرنے لگتے ہیں اور سارے فرشتوں سے کہتے ہیں کہ تم لوگ بھی اس بندے سے محبت کرو پھر ایسے لوگوں سے زمین والے بھی محبت کرنے لگتے ہیں۔" (مسلم شریف)

اللہ تعالیٰ اولیاء اللہ کے قصوں اور تذکروں سے ہمارے دلوں کو بھی طاقت و روشنی عطا فرمائے۔ آمین۔

طالبِ دعا: احمد مصطفیٰ صدیقی راہی

# نعت شریف

حمدِ ربی سے ہو آغاز ثنائے مصطفیٰ
مدحتِ اصحابؓ بھی ہو پھر برائے مصطفیٰ

بعد از تحقیق سو میں لکھ کے اول ان کا نام
"مائیکل ایچ ہارٹ" ہے مدحت سرائے مصطفیٰ

ہے کرم اللہ کا، دنیا میں ہیں چاروں طرف
تابعینِ مصطفیٰ، دارالشفائے مصطفیٰ

دل یہ کہتا ہے کہ رہیے روضۂ اقدس کے پاس
شوق کہتا ہے کہ ڈھونڈو نقشِ پائے مصطفیٰ

بارشِ رحمت، ہجومِ عاشقاں، پیہم درود
اس طرح رب نے سجا رکھی ہے جائے مصطفیٰ

لرزہ براندام ہیں، اب بھی یہود و مشرکین
معجزہ ہے ایک فاراں پہ صدائے مصطفیٰ

حشر میں جب ہو سوا نیزے پہ سورج، تیز دھوپ
ہم پہ ہو سایہ فگن یا رب ردائے مصطفیٰ

کامیابی دین و دنیا کی جسے مطلوب ہو
وقف کردے زندگی اپنی برائے مصطفیٰ

کم ہے! جتنا بھی کریں ہم حضرتِ حمزہؓ پہ ناز
ہوگئے جنگِ احد میں وہ فدائے مصطفیٰ

یہ ہے معراجِ رفاقت، شہرِ طیبہ آئے تو
حضرتِ صدیقؓ کو بھی ساتھ لائے مصطفیٰ

دارِ ارقم میں صحابہؓ کی جبیں پر بل پڑے
دیکھ کر تیکن عمرؓ کو مسکرائے مصطفیٰ

مال و زر کی اک دیں قربانیاں عثمانؓ نے
لے گئے سب سے زیادہ وہ دعائے مصطفیٰ

بابِ خیبر کس نے توڑا؟ فاتحِ خیبر ہے کون؟
مرتضیٰ ہیں، مرتضیٰ ہیں، مرتضائے مصطفیٰ

کہہ دو راقی! عظمتِ شاہی مری ٹھوکر سے
میں گدائے مصطفیٰ ہوں، میں گدائے مصطفیٰ

راقی پرتاپ گڑھی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدهٗ و نصلی علیٰ رسوله الکریم

یا ودود یا حیُّ یا قیوم، ایاک نعبدو ایاک نستعین

''ہدیٰ'' کی ایک اور عظیم الشان فخریہ پیش کش

ایمان افروز

# عظیم غزوات نمبر

☆ عہد رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں لڑے جانے والے تمام غزوات کا تفصیلی ذکر ☆ جانباز صحابیوں، جانثاروں اور نامور اسلامی سپہ سالاروں کی بے مثال قربانیوں، جنگی کارناموں اور بے مثال فتوحات کا تذکرہ ☆ بخاری شریف کی احادیث مقدسہ سے جملہ غزواتِ اسلام اور جہادوں کا بیان اور واقعات۔

جن کو پڑھنے کے لئے آپ بے چین ہیں

# "طٰہٰ" ہندی ڈائجسٹ

کا

# روزہ، نماز نمبر

ستمبر ۲۰۰۷ کا پرچہ نمبر ۱

چودہ[14] اگست تک آپ کے ہاتھوں میں ہوگا

ہدیہ صرف -/25 روپے

نا ظمِ طٰہٰ اسلامی ڈائجسٹ: 96، (بیسمینٹ) چرچ روڈ، بھوگل، نئی دہلی۔ 14

# قارئین ھدیٰ

بسم الله الرحمن الرحیم

**نحمدهٗ و نصلی علیٰ رسوله الکریم**

قارئین کرام! اولیاء اللہ وہ لوگ ہیں جن کا ظاہر و باطن تقویٰ کے نور سے جگمگا رہا ہوتا ہے۔ کثرت ذکر الٰہی سے، شب و روز اللہ تعالیٰ کی تسبیح و تقدیس سے، حب الٰہی اور حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی سرشاری سے ان کے قلب و روح منور ہو جاتے ہیں۔ انوار معرفت سے فیض یاب ہو کر لوگوں کو فیض پہنچاتے ہیں اور ان کے دلوں کو حب الٰہی سے معمور اور حب رسولؐ سے مخمور کر دیتے ہیں۔ وہ ایک ایسے اعلیٰ مقام کو حاصل کر پاتے ہیں۔ جہاں نہ تو خوف ہوتا ہے نہ کوئی غم۔ وہ اللہ کی نعمت پر شاکر ہوتے ہیں اور اس کی رحمت کے امیدوار، دنیوی زندگی ہو یا اخروی زندگی دونوں میں ان کے لئے خوشخبری ہے ظاہر ہے کہ اس سے بڑھ کر فوز عظیم اور بڑی کامیابی اور کیا ہو سکتی ہے۔ انگریز دانشور "کارلائل" نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں لکھا ہے:

"وہ نور کے ایک بہتے ہوئے چشمے کے مانند تھے جو ان کے نزدیک آ جاتا منور ہو جاتا۔"

مشائخ کی بھی کوشش یہی تھی کہ ان کے عمل کی کشش خود بخود لوگوں کو کھینچ لے، انہیں زبان سے نہ کہنا پڑے۔ حضرت نظام الدین اولیاءؒ فرماتے ہیں کہ:

"علماء جس بات کی زبان سے دعوت دیتے ہیں اولیاء اللہ عمل کے ذریعے اس کی دعوت دیتے ہیں۔"

ایک دن ایک مسلمان ایک غیر مسلم کو ہمراہ لے کر حضرت نظام الدین اولیاءؒ کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے کہا کہ ''یہ میرا بھائی ہے۔'' حضرت نے دریافت فرمایا ''تیرا یہ بھائی مسلمان سے بھی کچھ رغبت رکھتا ہے؟'' اس شخص نے جواب دیا ''میں اسی غرض سے اسے یہاں لایا ہوں کہ حضور کی نظر التفات سے یہ مسلمان ہو جائے۔'' حضرت کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور فرمایا ''اس قوم پر کسی کے کہنے کا اثر نہیں ہوتا۔ ہاں اگر کسی صالح مرد کی صحبت میں آیا جایا کریں تو شاید اس کی برکت سے مسلمان ہو جائے۔ اس کے بعد انہوں نے ایک طویل حکایت سنائی جو تبدیلی مذہب کے بنیادی اصولوں پر ان کے خیالات کی بہترین ترجمانی کرتی ہے۔ اس کا ماحصل یہ ہے کہ نہ تو کسی کو تلوار کے زور سے مسلمان بنایا جا سکتا ہے نہ زبانی تلقین سے۔ اچھا کردار تلوار اور زبان سے زیادہ موثر ہوتا ہے۔ اس کی مقناطیسی قوت، اعتقاد و عمل میں انقلاب برپا کر سکتی ہے۔ دوسروں کو مسلمان بنانے سے پہلے خود مسلمان بننا ضروری ہے۔ پھر تمہاری صحبت میں جو آئے گا خود مسلمان ہو جائے گا۔''

حضرت نظام الدین اولیاءؒ فرماتے ہیں کہ اگر بیعت کے شرائط و قواعد کو وہ پہلے ہی سے بیان کر دیں تو بہت سے لوگ محروم رہ جائیں۔ دینی معاملات میں سہولت پیدا کرنا بہت ضروری ہوتا ہے۔ انسانی فطرت کو بیک وقت بہت سے اصول و قواعد کی بندش میں جکڑنا اچھا نہیں، کسی نئی قوم کو دعوت دیتے وقت شریعت کے تمام احکامات کا بوجھ ایک دفعہ ان پر ڈال دینا نفسیاتی مصلحتوں کے خلاف ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بن معاذ جبلؓ کو یمن روانہ کرتے ہوئے ہدایت فرمائی کہ ''تم اہل کتاب کے پاس جاتے ہو، پہلے ان کو کلمۂ توحید کی دعوت دو اگر وہ اس کو قبول کر لیں تو ان کو بتاؤ کہ خداوند تعالیٰ نے دن رات میں پانچ وقت کی نمازیں فرض کی ہیں اگر وہ اس کو بھی مان لیں تو ان کو بتاؤ کہ خداوند تعالیٰ نے ان پر صدقہ فرض کیا ہے جو غرباء پر تقسیم کر دیا جائے گا اگر وہ اس کو بھی تسلیم کر لیں تو ان کے مال سے احتراز کرنا اور مظلوم کی بددعا سے بچنا کیونکہ اس میں اور خدا کے درمیان کوئی پردہ نہیں ہے۔''

طالب دعا
احمد مصطفیٰ صدیقی راہی

# شعبان المعظم

"رمضان اللہ کا مہینہ ہے اور شعبان میرا مہینہ ہے۔" (الحدیث)



نبی برحق حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کا ارشاد پاک ہے، "رمضان اللہ کا مہینہ ہے اور شعبان میرا مہینہ ہے۔"

اسلامی کیلنڈر کے اعتبار سے ماہ شعبان آٹھواں مہینہ ہے۔ شعبان کا مادّہ شعب ہے جس کے معنی گھاٹی کے ہیں۔ گھاٹی پہاڑوں کے درمیان تنگ اور دشوار گزار راستے کو کہا جاتا ہے۔

اس مہینے کا نام شعبان رکھنے کی ایک وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ ہم خیر و برکت کے اعمال کے ذریعے رب جلیل کا تقرب اور اس کی رضا حاصل کر سکتے ہیں۔

شعبان المعظم کے مبارک مہینے کو رسول کریم ﷺ نے اپنی جانب منسوب کر کے اس حقیقت کا اعلان فرما دیا ہے کہ یہ بابرکت مہینہ اللہ کی عبادت، اس کی اطاعت اور بندوں کی خدمت کا ایک خصوصی لائحہ عمل پیش کرتا ہے۔ حضور اکرمؐ بہ ذات خود اس پر ہمیشہ عمل پیرا رہے اور آپؐ نے امت کو بھی اس کی تلقین فرمائی۔ اس کے ساتھ ہی مزید یہ بھی کیا کہ ان اعمال کی ادائیگی پر بڑے اجر و ثواب کی نوید بھی سنائی۔

نبی پاک کا تا حیات یہ معمول رہا کہ آپؐ اس بابرکت مہینے میں کثرت سے روزے رکھتے تھے، اتنی کثرت سے کہ انہیں رمضان المبارک کے روزوں سے ملا دیتے تھے۔

حضرت عائشہؓ ارشاد فرماتی ہیں، "میں نے رسول مکرم ﷺ کو شعبان سے زیادہ بجز رمضان کے کسی اور مہینے میں روزے رکھتے نہیں دیکھا۔"

ایک اور روایت میں آیا ہے کہ آپؐ کے نزدیک روزہ رکھنے کے لئے سب سے محبوب مہینہ شعبان کا تھا۔ آپؐ شعبان میں روزے رکھتے تھے اور پھر انہیں رمضان المبارک سے ملا دیتے تھے۔

شعبان کے مقدس اور بابرکت مہینے کی خصوصی حیثیت یہ ہے کہ اس میں ہر شخص کے اعمال رب کریم کے حضور پیش کیے جاتے ہیں۔ حضور اکرمؐ کے اس مہینے میں روزہ رکھنے کی ایک توجیہ یہ بھی سمجھ میں آتی ہے کہ روزہ خالصتاً اللہ کے لیے ہوتا ہے جس کا اجر بھی وہی عطا کرتا ہے اور یہ اجر بہ حالت روزہ 10 گنا سے 70 گنا تک ہوتا ہے۔ ایک جگہ یہ بھی لکھا ہے کہ رمضان المبارک میں یہ اجر 70 سے 700 گنا تک بڑھا دیا جاتا ہے۔ حضورؐ کی ذات مبارک کے لیے اگر رب جلیل کی جانب سے لاکھوں گنا اجر کا بھی اعلان کر دیا جاتا تب بھی یہ بہت معمولی بات تھی، کیوں کہ آپ ﷺ تو ویسے بھی حبیب اللہ ہیں۔ تو یہ اجر و ثواب آپ کی امت کے لیے رکھا گیا، نہ کہ آپؐ کی ذات مبارکہ کے لیے۔ تاج دار انبیاءؐ تو شافع محشر ہیں، خود ہم گناہ گاروں کی شفاعت فرمائیں گے جس کی بناء پر جنت امت مسلمہ کا مقدر ہوگی۔

حضور ﷺ بنی نوع انسانیت کے ہی نہیں، تمام انبیائے کرامؑ کے بھی سردار ہیں۔ آپ کو دنیا میں رہتے ہوئے ہی معراج کا شرف حاصل ہوا، اس شب آپؐ نے تمام انبیائے کرامؑ کی امامت فرمائی اور تمام آسمانوں کی بلندی سے بھی اوپر اللہ تعالیٰ سے ہم کلامی اور ملاقات کا شرف حاصل کیا۔ یہ شرف آپؐ کے محبوب الٰہی ہونے کی دلیل ہے، مگر پھر بھی آپ عملی زندگی میں ہمہ وقت خدائے وحدہٗ لاشریک کی عبادت میں مصروف رہتے تھے۔ اگر آپ چاہتے تو ان عبادات کی مشقتوں میں نہ پڑتے، کیوں کہ جنت الفردوس جو کہ جنت کا سب سے اعلیٰ مقام ہے، رسول عربی کا مقدر ہے۔

ایک صحابیؓ نے اللہ کے رسولؐ سے عرض کیا، ''آپؐ تو انسانیت کے اس درجے پر فائز ہیں کہ جس کا کوئی ہمسر نہیں، تو پھر آپؐ اتنی عبادت کی مشقت میں کیوں مبتلا ہوتے ہیں؟''

یہ سن کر سرکار ﷺ نے ارشاد فرمایا، ''یہ عبادت کر کے میں اللہ کا محبوب بندہ کیوں نہ بن جاؤں؟''

زکوٰۃ اور نماز اللہ کی عبادات ہیں اور ماہ شعبان میں بندوں کے اعمال مختلف روایات کے مطابق اللہ کے حضور پیش کیے جاتے ہیں۔

ایک مرتبہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا، ''لوگ اس ماہ مبارک کی عظمت و بزرگی سے غافل ہیں، یہ مہینہ رجب المرجب اور رمضان المبارک کے درمیان واقع ہے جس میں مخلوق کے اعمال اللہ کی جناب میں پیش کیے جاتے ہیں، میں چاہتا ہوں کہ میرا عمل بھی روزے دار ہونے کی حیثیت سے پیش ہو۔''

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ سرورِ عالم ﷺ پورے شعبان میں روزے رکھتے تھے۔ میں نے عرض کیا "اے اللہ کے رسولؐ! آپ کو اور مہینوں سے زیادہ شعبان میں روزہ رکھنا کیوں پیارا ہے؟"

نبی برحق ﷺ نے ارشاد فرمایا، "اس مہینے میں اس سال مرنے والوں کی موت لکھی جاتی ہے، میں چاہتا ہوں کہ میری موت کا حکم میرے روزے دار ہونے کی حالت میں لکھا جائے۔"

اس مہینے میں ایک رات جو پندرہویں شب کو آتی ہے، شب براَت کہلاتی ہے۔ شب بہ معنی رات اور براَت چھٹکارا کی رات ہے اور نجات کے معنوں میں ہے۔ علمائے کرام لکھتے ہیں کہ یہ گناہوں اور مصیبتوں سے نجات کی رات ہے۔ جس طرح انسانوں کے لیے دنیا میں دو عیدوں یعنی عیدالفطر اور عیدالاضحیٰ کی راتیں آتی ہیں، اسی طرح فرشتوں کے لیے بھی دو راتیں آتی ہیں جو لیلۃ القدر اور لیلۃ البراَت کہلاتی ہیں۔ ایک جگہ یہ رات آزادی کی رات (گناہوں سے) لکھی گئی ہے۔ ان دونوں مقدس راتوں میں دو اقسام کے لوگوں کی مغفرت نہیں ہوتی: مشرک اور کینہ پرور۔

ایک اور فرمان کے مطابق اس رات چھ افراد کی بخشش نہیں ہوتی:

شرابی، چغل خور، موسیقی کے آلات بجانے والا، والدین کا نافرمان، قاطع رحم، مصور۔

اس رات آئندہ آنے والی لیلۃ البراَت تک تمام مرنے والوں کے نام اور ان کا حساب کتاب لکھ دیا جاتا ہے۔

اس ماہ مبارک کی ایک اور امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ تحویل قبلہ کا حکم اسی یعنی شعبان کے مہینے میں عین نماز کے دوران ہجرت کے 16 ماہ بعد ہوا تھا۔

اس بابرکت مہینے کا نام شعبان المعظم ہے یعنی شعبان کے ساتھ معظم جس کے معنی عظمت والا ہے، اس کی عظمت کا اندازہ ان باتوں سے بہ خوبی لگایا جا سکتا ہے کہ آپؐ نے اس ماہ کو اپنے ساتھ منسوب کیا۔ پھر دیگر مہینوں سے زیادہ اس مہینے میں آپ کی نفلی عبادات میں اضافہ ہو جاتا تھا۔ مگر ہمارے بعض نادان ساتھی اس مہینے کی قدر اس طرح کرتے ہیں کہ اس ماہ کی آمد کے ساتھ ہی آتش بازی کا سلسلہ شروع کر دیتے ہیں جو آخر تک جاری رہتا ہے، خصوصاً پندرہویں شب کو اس قدر آتش بازی ہوتی ہے کہ عبادت کرنے والوں کی عبادت میں خلل واقع ہو جاتا ہے۔ اس رات کا تقاضا اور اس کا خصوصی پیغام یہ ہے کہ صدقِ دل سے توبہ کر کے اللہ کے قریب ترین بندوں میں شامل ہو جائیں، اطاعت رسول ﷺ میں اپنا سر تسلیم خم کر دیں کہ اسی میں ہماری دنیاوی فلاح بھی ہے اور اسی میں آخرت کی کامیابی کا راز بھی پوشیدہ ہے۔

(تحریر: عبدالقادر شیخ) ◆◆◆

# حضرت سخی سیدن شاہؒ

## المعروف بہ چواسیدن شاہ

حضرت سیدن شاہؒ کا سن ولادت کسی کتاب و تذکرہ میں حتمی طور پر تحریر نہیں تاہم آپ کی ولادت کے سات صدیاں قبل ہونے پر کامل اتفاق رائے ظاہر کیا گیا ہے۔ آپ کے سوانح و افکار کے لیے اگرچہ قلم و قرطاس استعمال میں نہیں لائے گئے۔ اس کے باوجود بھی خدا کے اس دوست نے صدیوں سے جو شہرت، ناموری اور نیک نامی حاصل کر رکھی ہے وہ اُنؒ کی ولایت و عرفان کا خاصہ ہے۔

شیراز (ایران) میں حضرت سخی سیدن شاہؒ نے اپنی ابتدائی تعلیم اپنے والد کے زیر سایہ حاصل کی۔ والد نے آپ کو سن شعور میں آنے سے پہلے ہی علم قرآن و حدیث اور فقہ میں یکتا کر دیا۔ آپ نے علوم ظاہری کے علاوہ مقامی زبانوں اور علاقائی زبانوں پر بھی دسترس حاصل کر لی، جب آپ جوان ہوئے تو آپ کو بشارت ہوئی کہ ”سیدن شاہ! اپنے خاندان، والدین اور ساتھی کو لے کر سفر اختیار کر اور ہندوستان کے ایک گمنام پہاڑی علاقے میں اپنا ٹھکانہ بنا تا کہ ایک بے آب و گیاہ، خشک و بنجر علاقے میں اللہ کی محبت کی بارش ہو۔ حضرت سخی سیدن شاہؒ نے والدین سے اس غیبی بشارت کا تذکرہ کیا، عظیم بیٹے کے عظیم والدین نے بلا تامل رخت سفر باندھا۔ یوں ایک مختصر سا قافلہ اپنی نا آشنا اور نادیدہ منزل کی طرف روانہ ہو گیا۔ مدتوں آپ لوگوں نے سفر کیا۔ راستوں کے پیچ و خم، صعوبت، پریشانیاں اور غریب الوطنی کے سارے رنج و غم اور مصائب جھیلے۔ کابل اور درہ خیبر کے راستے ضلع چکوال (پاکستان) کے ایک دُور افتادہ گاؤں جنڈیاں (چوا) میں وارد ہوئے۔ سفر تمام ہوا مگر منزل پر پہنچنے سے پہلے آپ سایۂ پدری سے محروم ہو چکے تھے۔ آپ کے والد ماجد پیرانہ سالی اور ضعیفی کی بدولت دورانِ سفر تاڑہ موگلہ کے مقام پر داعیٔ اجل کو لبیک کہہ کر آپ کو داغِ مفارقت دے گئے۔ آپ چند ساتھیوں اور نحیف و ضعیف ماں

کو لے کر جنڈیال (چوا) پہنچے۔

حضرت سیدن شاہؒ ولایت کا بحرِ بیکراں تھے۔ آپؒ کو حضور پاک ﷺ کے ساتھ والہانہ اور بے پناہ عشق تھا۔ اسی لیے آپ نے اپنی ساری عمر اپنی جملہ ذہنی و روحانی اور جسمانی توانائیاں اُمت محمدیہ کی خدمت اور دین اسلام کی تبلیغ کے لیے وقف کرنے کا فیصلہ کیا۔ مگر نئی جگہ اور نئے لوگ! جن میں اکثر غیر مسلم تھے! ایسے لوگوں کی زندگیوں کو انقلاب آفرین بنانا آسان کام نہیں ہوتا۔ بلکہ اس کے لیے محنت شاقہ کی ضرورت ہوتی ہے۔

آپ کا معمول تھا آپ گاؤں سے لوگوں کے مال و مویشی ہانکتے ہوئے جنگل میں لے جاتے اور اُن کو کھلے میدانوں میں آزاد چھوڑ کر فرماتے ''اے مویشیو! میں خدا کے حوالے تمہیں کرتا ہوں، تم اپنا رزق تلاش کر کے اپنا پیٹ بھرلو، جب تک میں خدا کی راہ میں سجدہ ریز ہو کر حق بندگی ادا کرتا ہوں''۔ مویشی اپنے رکھوالے اور چرواہے کی بات بن لیتے اور گویا زبان حال سے کہتے اے ہمارے راعی تو کوئی عام راعی نہیں تیری رعایا تیرا مقام ولایت جانتی ہے تو جس کے حضور حق بندگی ادا کر رہا ہے وہ ہمارا بھی رب ہے ہم پر بھی اُس کی عبادت فرض ہے۔ وہ روزی رساں ہے وہ خود بخود ہمارے رزق کا انتظام کر دے گا لہٰذا جس طرح تو عبادت کرے گا اسی طرح ہم بھی اس خالق و مالک کے سامنے سر بسجود ہوں گے۔

حضرت سیدن شاہؒ تو مویشیوں سے بے فکر ہو کر خدا کی عبادت میں مشغول ہو جاتے، شام کو مویشیوں کو ہانکتے ہوئے اُن کے مالکان کے گھروں میں لا کر چھوڑ دیتے۔ اس دوران ایک قابلِ ذکر تبدیلی یہ ہوئی کہ تمام مویشی فربہ و صحت مند ہو گئے اور دودھ دینے والے جانوروں کی دودھ دینے کی شرح بہت زیادہ ہو گئی۔

حضرت سیدن شاہؒ نے بڑی تعداد میں غیر مسلموں کو دائرۂ اسلام میں داخل کیا اور اکثر مسلمانوں کو اسلام کی سچی راہ اور حقانیت سے روشناس کیا۔ آپ کے عقیدت مندوں اور مریدوں کا شمار کرنا مشکل ہے۔ آپ کی ذات ہشت پہلو ہیرے کی مانند تھی جس کی روشنی نے ظلمت کدوں کو جگمگا کے رکھ دیا۔

آپ کے سینے میں علوم و معارف کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا ایک سمندر تھا۔ آپ کے دل میں محبت الٰہی اور عشق مصطفویﷺ کی فروزاں قندیل روشن تھی۔ آپ کی شخصیت کی سب سے اہم بات آپ کا بے مثال تقویٰ تھا۔ ہر شخص کے لیے آپ کی نظر باعثِ شفقت و اطمینان تھی۔ آپ بلاشبہ ان برگزیدہ ہستیوں میں سے تھے جن سے شرفِ انسانیت اور اعتبار دنیا قائم اور دائم ہے۔

# حضرت شیخ داؤد جہنی والی قدس سرہٗ

جہنی مضافات لاہور میں ایک قصبہ کا نام ہے۔ آپ کے آباؤ اجداد کرام عرب سے آ کر ہندوستان میں یہاں آباد ہوئے تھے۔ آپ کی ولادت سبت پور میں ہوئی۔ آپ کی والدہ شیخ کی ولادت سے پہلے وفات پا گئیں۔ ابتداء میں آپ نے مولانا اسماعیل آچہ سے تحصیل علم کی جو مولانا عبدالرحمن جامیؒ کے شاگرد ہیں۔ ایام طفولیت میں اصفہانی کو پوری قدرت سے پڑھتے تھے۔ آپ سلسلہ قادریہ کی طرف منسوب ہیں۔ ابتداء سلوک میں آپ اویسی تھے اور حضرت غوث اعظم سید عبدالقادر جیلانیؒ کی روح پر فتوح سے اکتساب فیض کیا اور آپ کو اویسی کا رتبہ عالی حاصل ہوا اور حضرت غوث کے حکم سے ظاہر میں دست ارادت شیخ حامد قادری کے دست مبارک میں دیا۔ جو شیخ عبدالقادر ثانی کے فرزند رشید ہیں۔ مشائخ متاخرین میں سے ہیں، صاحب کرامات تھے۔ آپ کی وفات ۹۸۲ھ کو ہوئی۔ قبر نواحی جہنی میں موضع شیر لڈ میں واقع ہے۔

جب چوا کے علاقہ میں حضرت سیدن شاہؒ کی تعلیمات کی روشنی پھیلی تو یہ روشنی صرف اسی علاقہ تک محدود نہ رہی۔ یہ مبداُ فیض دور دراز کے لوگوں کے لیے بھی نجات کا باعث بن گیا۔ آپ کی محفل میں شاہ و گدا، رؤسا اور امراء بھی حاضریاں دینے لگے۔ ایک روز حضرت سخی سیدن شاہؒ اپنے مریدوں اور عقیدت مندوں کی محفل میں بیٹھے تھے کہ کشمیری حاکم جو لشکری سلطان کے نام سے مشہور تھا۔ اپنے سالاروں، جرنیلوں اور کثیر سپاہ کے ہمراہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپؒ سے دعا اور نصیحت کی درخواست کی۔ آپؒ نے فرمایا ''اے بادشاہ! تم سے بڑا بھی ایک بادشاہ ہے جو در حقیقت سب بادشاہوں کا بادشاہ ہے۔ اُس نے تمہیں اپنی زمین پر اپنی مخلوق کے لیے امین بنایا ہے، تمہارا فرض ہے تم پہلے حق بندگی ادا کرو۔ پھر حق مخلوق ادا کرو۔ لوگوں کے جان و مال اور عزت و آبرو کے معاملے میں خدا سے ڈرتے رہو کیونکہ یہ حکومت، یہ جاہ و جلال اور تزک و احتشام تمہارا امتحان ہے۔ اس میں کامیابی، کامرانی اور سرخروئی تمہیں تب ہی نصیب ہوگی جب تم خدا کے احکام کی پابندی، دین مصطفویؐ کی پیروی اور قوانین اسلام کی پاسداری کرو گے۔ یہ دنیا عارضی ہے۔ یہ حکومت ثانوی ہے۔ یہ اقتدار و اختیار چند روزہ ہے۔ اس لیے اپنا وقت استغفار میں گزارو اور اگر تم خدا سے ڈرتے رہو گے، خشیت الٰہی کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنا لو گے تو تمہارے لیے یہ دنیا بھی راحت و آرام کا مسکن بن جائے گی اور آنے والی زندگی میں بھی تمہیں خدا تعالیٰ

اپنی نوازشات وعنایات سے ہمکنار کر دے گا۔"

لشکری سلطان پر آپ کی روح پرور باتوں کا ایسا اثر ہوا کہ اُس نے اپنے تخت و تاج کو اپنے مصاحبین کے حوالہ کیا اور خود مردِ فقر و فاقہ بن کر حضرت سیدن شاہؒ کی خدمت میں بقیہ زندگی گزارنے کا فیصلہ کرلیا...... اب اُس کے شب و روز عبادت و ریاضت میں گزرنے لگے۔ خدا کی قدرت ملاحظہ ہو کہ وہ نازک اندام بادشاہ جس کے دن رات راحت و سکون، اعلیٰ ایوانوں میں گزرتے تھے، جس کی خوراک مختلف انواع کے کھانوں پر مشتمل ہوتی تھی اُس کو سوکھی روٹی کھا کر اور پانی پی کر جب دن رات عبادت کرنی پڑی تو چند روز کے اندر ہی بیمار ہو کر بستر پر لگ گیا۔ چوا کے علاقہ کا پانی بھی اُس کو راس نہ آیا اور وہ دردِ شکم سے ایسی پچھاڑیں کھا کر گر پڑتا تھا کہ دیکھنے والے بھی تڑپ کر رہ جاتے تھے۔ وہ اپنی اس حالتِ زار اور بیماری کو حضرت سیدن شاہؒ سے مخفی رکھنا چاہتا تھا مگر نگاہِ ولایت سے یہ امر مخفی نہ رہ سکا۔ ایک دن حضرت نے سلطان کو اپنے پاس بلایا اور پوچھا۔

"بادشاہ فقیری اختیار کر کے پچھتا رہے ہو۔"

عرض کی "حضرت! ہرگز نہیں۔ اس فقیری میں تو وہ سکون ہے، امیری جس سے یکسر تہی دست ہے"۔

"پھر تمہاری صحت کیوں گرتی جا رہی ہے۔" حضرت نے استفسار فرمایا۔

عرض کی "حضرت شاید یہاں کا پانی اس عاجز کو راس نہیں آیا"۔ حضرت سیدن شاہؒ کو خدا نے بصیرت والی آنکھ اور دیدہ بینا عطا فرمائے تھے۔ آپ کو خدا نے کشف کے ذریعہ بتا دیا کہ سلطان کشمیر کے ٹھنڈے اور میٹھے چشموں کا پانی پینے کا عادی ہے۔ اسی لیے یہاں کا پانی اس کے لیے مضر صحت ثابت ہوا ہے۔ آپؒ نے اپنی خانقاہ کے احاطے میں زمین پر اپنا عصا مارا۔ خدا نے رحمت اور فضل کیا اور اسی وقت زمین سے ایک چشمہ اُبل پڑا۔ جس کا پانی میٹھا، شیریں اور ٹھنڈا تھا۔ وہ پانی جب بادشاہ نے پیا تو اس کے سارے عوارض جاتے رہے۔ یہ چشمہ جس کا پانی شیریں اور ٹھنڈا ہے آج بھی حضرت کے مزار کے احاطے میں موجود ہے۔ کہا جاتا ہے کہ سلطان لشکری چونکہ کشمیر کا پانی پینے کا عادی تھا چنانچہ اللہ پاک نے ایک مردِ کامل کی التجا و دعا پر زیرِ زمین یہ پانی کشمیر سے چوا بھیجا جو حضرت کی خانقاہ کے اندر ایک چشمے کی شکل میں نکلا۔ سلطان لشکری نے جب میٹھے چشمے کا پانی پیا تو اس کا پیٹ کے درد ہمیشہ کے

لیے ختم ہو گیا۔ پھر اس نے ساری زندگی حضرت کی خدمت میں عبادات و ریاضت میں مشغول رہ کر گزار دی۔ حتیٰ کہ اُس کا انتقال بھی حضرت کے قدموں میں ہوا اور اس کا مزار حضرت سیدن شاہؒ کے مزار کے پہلو میں آج بھی لائق دید ہے۔

حضرت سخی سیدن شاہؒ کی کرامات کا سلسلہ آپؒ کے وصال کے بعد بھی جاری ہے۔ یہ آپؒ کے وصال کے پانچ سو سال بعد کا ایک واقعہ ہے جب انگریز ہند و پاک پر مسلط ہو گئے تھے، اس دور میں چند ملزموں کو سزائے موت سنوانے کے لیے عدالت میں لے جایا جا رہا تھا، ملزموں نے یہ خواہش ظاہر کی عدالت میں پیش ہونے سے پہلے وہ حضرت سخی سیدنؒ کے مزار پر حاضری دینا چاہتے ہیں۔

چنانچہ ان کو اس خواہش کی تکمیل کی اجازت دے دی گئی۔ ملزمان چونکہ بے گناہ تھے۔ جب وہ مزار میں داخل ہوئے تو انہوں نے اپنی فریاد حضرت سخی سیدن شاہؒ کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ سے عرض کی، خدا کی قدرت سے ان کی ہتھکڑیاں ٹوٹ کر زمین پر جا گریں۔ سپاہی اس امر کو دیکھ کر انگشت بدنداں رہ گئے اور کسی کو دوبارہ ہتھکڑیاں لگانے کی ہمت نہ ہوئی جس کے بعد ان کو اسی حالت میں عدالت کے سامنے پیش کیا گیا۔ جب عدالت میں سپاہیوں نے مزار پر پیش آنے والا واقعہ بیان کیا تو انگریز جج نے چشم حیرت سے ملزموں کی طرف دیکھا۔ دوبارہ مقدمے کی ساری تحقیقات و کارروائی کا آغاز ہوا۔ جس سے ملزمان کی بے گناہی ثابت ہو گئی اور تمام لوگ رہا کر دیئے گئے۔

حضرت سخی سیدن شاہؒ فرمایا کرتے تھے...... منتظم اعلیٰ اپنی ذمہ داریوں کا امین ہوتا ہے اُسے اپنے اختیارات میں خیانت نہیں کرنی چاہئے۔...... اللہ تعالیٰ کو خوش ہو کر یاد کرنے سے انسان کے اندر صفت جمال روشن ہو جاتی ہے...... نگاہ ولایت سے کسی چیز کا پوشیدہ رہنا ممکن نہیں...... ولی کی زبان خدا کا فرمان ہوتا ہے...... جس کو خواہش ہو کہ اس پر خدا کا نورِ حکمت روشن ہو اسے چاہئے کہ وہ ضدی لوگوں کی صحبت میں نہ بیٹھا کرے...... حضرت سیدن شاہؒ کی تاریخ وصال کے بارے میں بھی کوئی تحریری معلومات دستیاب نہیں ہیں۔

(تحریر: عزیز سولنگی، روحانی ڈائجسٹ) ♦♦♦

# مولانا سماء الدین رحمۃ اللہ علیہ

## اولیائے کرام کی معراج ، روحانی معراج ہے

پیدائش ۷۹۴ھ ——— وفات ۹۰۱ھ

آپ ظاہری اور معنوی علوم کے ماہر تھے، متقی اور پرہیز گار تھے، دنیا کی قطعاً خواہش نہ رکھتے تھے، صرف ضروریات کی حد تک دنیا کی چیزوں کو استعمال کرتے تھے، آپ مخدوم جہانیاں سید جلال الدین بخاریؒ کے پوتے شیخ کبیرؒ کے مرید تھے، کہتے ہیں کہ میر سید شریف جرجانیؒ کے تلمیذ مولانا سناء الدین نے آپ سے علوم کی تحصیل کی تھی۔ ملتان کی خانہ جنگیوں اور خلفشاریوں کی وجہ سے ملتان سے سکونت ترک کر کے کچھ عرصہ رنتھور اور بیانہ وغیرہ میں رہے اور اس کے بعد دہلی میں سکونت پذیر ہو گئے۔ چونکہ عمر بہت زیادہ ہو چکی تھی اس لئے آخری عمر میں آنکھوں کی بینائی ختم ہو گئی تھی، لیکن اللہ نے اپنے فضل و کرم سے بغیر کسی علاج کے دوبارہ بینائی عطا کر دی تھی۔

منقول ہے کہ آپ اپنے گھر کے دروازے کے باہر کھڑے ہو کر فرمایا کرتے تھے کہ اللہ کی تمام مخلوق پر سب سے زیادہ مہربانی یہ ہے کہ مخلوق کو سماء الدین کی آنکھوں میں راہ دے دی ہے، آپ نے شیخ فخر الدین کی مشہور کتاب لمعات کا حاشیہ لکھا ہے۔ جو اس کے معانی کی تشریح و توضیح کے لئے بہت کافی ہے۔ آپ کا ایک اور رسالہ بنام مفتاح الاسرار ہے جس کی اکثر عبارتیں پوری کی پوری شیخ عزیز نسفی کے رسالوں سے نقل کی گئی ہیں۔ آپ نے ۱۷ رجمادی الاول ۹۰۱ھ میں وفات پائی، آپ کا مقبرہ دہلی میں شمسی حوض پر ہے اور آپ کی اولاد کی قبریں لائنوں اور صفوں میں موجود ہیں۔

منقول ہے کہ آپ نے شیخ عزیز نسفی کے مکتوبات میں سے ایک مکتوب کو مفتاح الاسرار میں اس طرح نقل کیا ہے کہ انسان کے انتہائی معنی میں اہل شریعت، اہلِ حکمت اور اہلِ وحدت کا اختلاف ہے۔ اہل شریعت کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کے جسم بنانے سے کئی ہزار برس پہلے روح کو پیدا کیا اور ہر ایک کے لئے ایک مقام مقرر کر دیا جہاں وہ روح لوٹ کر واپس آئے گی اور رہے گی جیسا کہ ارشاد ہے مامنّا الّا له مقام معلوم یعنی روح جب اپنے مقام ایمان سے جدا ہوتی ہے تو پھر لوٹ کر آسمان اول پر آتی ہے اور روح جبکہ مقام عبادت سے جدائی اختیار کر لیتی ہے تو وہ دوسرے آسمان کی طرف لوٹتی ہے اور روح اگر مقام زہد وتقویٰ سے جدا ہوتی ہے تو تیسرے آسمان پر آجاتی ہے اور جو روح مقام معرفت سے جدا ہوتی ہے تو وہ چوتھے آسمان پر رونق افروز ہو جاتی ہے اور جو روح ولایت کے مقام سے الگ ہوتی ہے تو وہ پانچویں آسمان کی طرف چلی جاتی ہے اور جو روح مقامِ سے ہٹ جاتی ہے تو وہ چھٹے آسمان پر جلوہ فگن ہوتی ہے اور جو روح مقام اولوالعزمی سے جدا ہوتی ہے تو وہ مقام کرسی کی جانب چلی جاتی ہے اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی روح کہ جس نے مقام ختم نبوت سے جدائی اختیار کی ہے وہ عرش کی طرف پرواز کر گئی ہے اور روح جس مقام سے اتری ہے وہیں چڑھ جاتی ہے اور اپنا دائرہ پورا کرتی ہے اور یہ کیفیت نو بار واقع ہوتی ہے، لیکن جو شخص ایمان کے مقام تک رسائی نہیں کر پاتا اس کی روح کی پرواز کسی صورت میں بھی آسمان کی طرف نہیں ہوتی کیونکہ یہ مقامات ودرجات نہ کسبی ہیں نہ خلقی اور اللہ تعالیٰ تخلیق میں کوئی تبدل وتغیر نہیں کرتا، صحیح اور حق راستہ یہ ہے کہ اگر ان مراتب میں سے کوئی مرتبہ اور درجہ بھی کسبی ہوتا تو ممکن تھا کہ کوئی نہ کوئی آج تک اپنے کسب سے اپنے سے اونچے مرتبے تک پہنچ جاتا اور اسی طرح کوئی نہ کوئی مسلمان اپنے کسب وعمل کے ذریعہ مقام نبوت تک بھی رسائی حاصل کر لیتا، حالانکہ کوئی مسلمان آج تک مقام نبوت ورسالت تک نہیں پہنچ سکا۔

اس گروہ کے نزدیک سلوک سے مراد یہ ہے کہ مرنے سے پہلے اپنے مقام بازگشت کا معائنہ کر لیا جائے اور علم یقینی کے بجائے علم مشاہدی حاصل کرے اور انبیاء کی معراج دو قسم کی ہے، ایک معراج روحانی بلا جسد اور دوسری معراج جسمانی مع الروح اور اولیائے کرام کو صرف ایک ہی قسم کی معراج ہوتی ہے اور وہ معراج روحانی ہے۔

اہلِ حکمت کہتے ہیں کہ اجسام سے پہلے چونکہ ارواح موجود نہ تھیں اس لئے ان کو اپنا مقام بھی معلوم نہیں اسی لئے دنیا میں آکر وہ اپنا مقام پیدا کرتی ہیں۔ اجسام سے پہلے بالفعل روح کا موجود ہونا محال اور ناممکنات میں سے ہے کیونکہ روح اگر بالفعل موجود مانی جائے تو اس کی دو صورتیں ہوسکتی ہیں، ایک تو یہ کہ ان میں باہمی طور پر فرق ہوگا، دوئم ان میں باہمی فرق مراتب نہیں ہوگا، اگر ان میں کوئی فرق نہیں تو تمام مل کر ایک ہی ہوگی اور ناممکن ہے اور اگر ان میں باہمی افتراق تسلیم کرلیا جائے تو وہ چیزیں جن میں مغائرت ہوئی وہ ایک دوسری کی عین نہیں ہوا کرتیں۔ اس صورت میں ماننا پڑے گا کہ روح مرکب ہے حالانکہ تمام کے نزدیک یہ بات تسلیم شدہ ہے کہ روح مرکب نہیں۔ پس ثابت ہوا کہ ہر ایک کی روح اس کے جسم کے ساتھ موجود ہے اور جسم سے الگ ہوجانے کے بعد روح باقی رہتی ہے۔ اگر جسم کمال حاصل کرچکا ہے تو روح کی پرواز عالم علوی کی جانب ہوگی بمع عقل ونفس کے اور عقل ونفس ہمیشہ پاک ہوتے ہیں اور کسب وعلم نور کے اقتباس میں مصروف رہتے ہیں اور طہارت حاصل کرتے رہتے ہیں، سو جس شخص کو عقل ونفس پاکیزہ میسر ہوجائے تو وہ اگر اپنے جسم سے جدائی اختیار کرے تو اس کی عقل اور پاکیزہ نفس اس کو عالم علوی کی طرف کھینچ لے، حالانکہ ایسا بھی کوئی واقعہ آج تک ظہور میں نہیں آیا۔

شفاعت کے معنیٰ یہ ہیں کہ جس آدمی کے اندر جیسی نسبت ہوگی تو اس کی پرواز بھی اسی نسبت کے مقام کی طرف ہوگی یعنی کسی نے اگر اپنے اندر قمر کی نسبت پیدا کرلی تو وہ اس سے فیضیاب ہوسکتا ہے اور جب اس مہارت تامہ کے ہوتے ہوئے اس کی روح اس سے جدا ہوتی ہے تو اس کا نفس اس کو قمر تک پہنچادیتا ہے اور اگر کسی نے اس حال میں مفارقت نہ کی اور حالانکہ اس نے علم وطہارت میں کمال حاصل کرلیا تھا یعنی اس کو فلک الافلاک سے نسبت ہوگئی تھی تو وہ فلک الافلاک سے فیوض حاصل کرتا ہے جب اس حالت میں مفارقت کرتا ہے تو اس کا نفس فلک الافلاک کی طرف لوٹ آتا ہے۔ جب آپ نے اول وآخر کو سمجھ لیا تو باقی کو اسی پر قیاس کرلے۔

کہتے ہیں کہ جو کوئی ریاضات اور مجاہدات: اقتباس انوار وعلوم کے ذریعہ اپنے نفس کو فلک الافلاک تک پہنچادیتا ہے تو اس کی روح کی پرواز فلک الافلاک کی طرف ہوگی اور جو شخص ریاضت ومجاہدہ، اقتباس انوار وعلوم نہ کرے تو وہ فلک قمر کے نیچے جہاں دوزخ ہے

# شیخ سمنون بن محبؒ الکذابؒ

آپ کی کنیت ابوالحسین ہے اور ایک قول کے مطابق ابوالقاسم۔ آپ نے اپنا لقب کذاب
تھا۔ اس بناء پر جونفحات الانس میں ہے۔ جب تک کذاب نہیں کہتے تھے آپ نظر نہیں آتے
صحبت میں آپ یکتائے زمانہ تھے۔ حضرت سری سقطی۔ محمد بن علی قصاب ابواحمد فلاکسی رحمہم
صحبتوں میں رہنے کی سعادت حاصل تھی۔ شیخ جنید بغدادیؒ، شیخ ابوالحسین نوریؒ کے ساتھیو
تھے۔ رات دن میں پانچ سو رکعت نماز پڑھتے تھے۔ حضرت شیخ ابواحمد فلاسی نے فرمایا کہ ایک
نے بغداد میں فقراء پر چالیس ہزار درہم خیرات کیے، سمنون نے فرمایا کہ اے ابواحمد ہم
استطاعت نہیں چلو ایک گوشہ میں جاکر ایک ایک درم کے بدلہ میں ایک ایک رکعت نماز پڑھیں
دونوں مدائن پہنچے، وہاں چالیس ہزار رکعتا پڑھیں۔ آپ کی وفات ۲۹۷ھ میں ہوئی۔

پڑا رہے گا اور عالم علوی جہاں جنت ہے اس کی طرف ہرگز ہرگز رسائی حاصل نہیں کر
اور جو کوئی مقام انسانیت تک علم و پاکیزگی کو پہنچائے اور اس عالمِ صغیر سے عالمِ کبیر
جائے تو وہ شخص اللہ کا خلیفہ کہلوانے کا مستحق ہے وہی اکبر اعظم اور جام جہاں نما ہے
عالم میں پہنچ کر یہ پاکیزہ عبادت گزار کبھی عقل وادراک کے ذریعہ اور کبھی شعور اور
ادراکات کے ذریعہ اللہ سے باتیں کرتا اور اللہ کی باتیں سنتا ہے۔ اس مقام تک
والے کی روح جب جدا ہوتی ہے تو وہ ہمیشہ اللہ کی رحمت کے زیر سایہ مسرور و شا
رہتا ہے اور اللہ کا مقرب کہلاتا ہے۔ اسی کو بہشت کہتے ہیں اور یہ بہشت ایسے ہی
بزرگوں کے لئے ہے۔

اہلِ وحدت کہتے ہیں کہ ترقی و عروج میں آدمی کی کوئی حد مقرر نہیں۔ اگر کوئی
آدمی پوری محنت سے ایک ہزار سال تک بھی ریاضت و مجاہدے کرتا رہے تو ہر آنے
دن میں وہ ایک نئی اور عجیب کیفیت محسوس کرے گا جو گذشتہ دن اس کو معلوم نہ تھی اس
کہ اللہ کے علم وقدرت کی کوئی انتہا نہیں۔ اہل وحدت کے نزدیک انسان سے بڑھ
کوئی چیز اشرف و باعظمت نہیں، اسی لئے انسان کی بازگشت میدان حشر میں آدمی ہی
وجود میں ہوگی۔



# شیخ حاجی عبدالوہاب بخاری رحمۃ اللہ علیہ

پیدائش ۸۱۸ھ ——————— وفات ۹۳۲ھ

آپ سید جلال الدین بخاری بزرگ کی اولاد میں سے تھے جو مخدوم جہانیاں کے دادا تھے، سید جلال الدین بخاری کے دو بیٹے تھے ایک کا نام سید محمود تھا جن کے سید جلال الدین مخدوم جہانیاں بیٹے تھے اور دوسرے بیٹے کا نام سید احمد بزرگ تھا انہی کی اولاد میں سے شیخ عبدالوہاب تھے جو بہت بزرگ اور علم و عمل، حال و محبت میں کامل تھے، سلوک کے ابتدائی زمانے میں آپ اپنے شیخ استاد اور خسر مولوی صدرالدین بخاری کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے کہ انہوں نے فرمایا اس وقت دنیا میں دو نعمتیں ہیں جو تمام نعمتوں سے افضل و اعلیٰ ہیں لیکن لوگ ان کی قدر و منزلت نہیں جانتے اور ان کے حصول سے بھی غافل ہیں۔

نعمت اول تو یہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود مدینہ منورہ میں بہ صفتِ حیات موجود ہے اور لوگ اس سعادت سے فائدہ نہیں اٹھاتے، دوسری نعمت قرآن کریم ہے جو اللہ کا کلام ہے اور خدا تعالیٰ اس کے ذریعہ بغیر کسی واسطہ کے اپنی مخلوق سے کلام کرتے ہیں لیکن لوگ اس نعمت سے بھی غافل ہیں، شیخ کی اتنی بات سننے کے بعد آپ مجلس سے اٹھے اور مدینہ جانے کی اجازت مانگی (اور اجازت ملنے کے بعد) خشکی کے راستے فوراً مدینہ کی جانب روانہ ہو گئے، مدینہ منورہ پہنچ کر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس پر حاضری دینے کے بعد فوراً اپنے وطن مالوف ملتان آ گئے لیکن اس وقت ملتان کی حالت بہت خراب تھی اس لئے سلطان لودھی کے زمانے میں دہلی تشریف لے آئے، سلطان سکندر لودھی آپ کا بہت معتقد تھا اور آپ کی بے انتہا عزت و خاطر مدارات کرتا تھا۔

آپ کو عبداللہ شاہ قریشی سے اتنی محبت تھی کہ دیکھنے والے یہ سمجھتے تھے کہ گویا آپ فنافی الشیخ ہیں، مولانا روم کو جتنی محبت و عقیدت شاہ شمس تبریز سے تھی اتنی ہی آپ کو اپنے شیخ سے تھی۔ آپ نے دوسری بار دہلی سے سفر کر کے حرمین شریفین کی زیارت کی تھی اور پھر نبی کریم

صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے دہلی واپس تشریف لے آئے۔ آپ نے ۹۳۲ھ میں انتقال فرمایا جس کا عدد ''شیخ حاجی'' سے نکلتا ہے، آپ کا مزار دہلی میں شاہ عبداللہ قریشی کے مقبرہ کے قریب ہے۔

آپ نے قرآن کریم کی ایک تفسیر بھی لکھی ہے جس میں اکثر بلکہ تمام قرآن کی تفسیر نبی علیہ السلام کی نعت وتوصیف سے کی ہے اور اس میں بہت سے دقائق عشق اور اسرار محبت کو جمع کیا ہے، غالباً آپ نے یہ تفسیر جذبۂ حال اور غلبۂ استغراق کے وقت کی ہوگی اسی وجہ سے بعض الفاظ ظاہریہ کی تعبیر کی رعایت نہیں کر سکے، اس کتاب میں سے چند منتخب کردہ باتیں بیان کر دیتا ہوں تاکہ اس عجوبہ کتاب کی حقیقت سب پر واضح ہو جائے۔ سورۂ مریم کھٰیٰعص کی تفسیر میں کہا ہے کہ اے خدا کے حبیب! جال لیجئے کہ حروف مقطعات خدا کے خزانوں میں سے ہیں جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالہ کئے گئے ہیں اور انہیں کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں جن کو ان کے علاوہ اور کوئی نہیں جانتا۔

اس کے بعد لکھتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ اس سورۃ کے ابتدائی لفظ میں دو احتمال ہیں اول یہ کہ یہ اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم ہے، دوم یہ کہ کاف سے کن اور ''ہا دیا'' سے ہیا کی طرف اشارہ ہو جو ندا کے لئے آتا ہے اور ع سے عین العبد (حقیقی بندے) کی طرف۔ اور وہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی ذات ہو سکتی ہے اور ''ص'' سے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت کی طرف اشارہ ہو، اس تاویل پر اس کے معنی یہ ہوں گے کہ اے بندے ہو جا ایسی صورت جو اللہ کے جمال سے مزین ہو اور لوگ اس سے استفادہ کریں، اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ خطاب کیا تھا جبکہ آپ ماں کے بطن میں تھے اور حضرت زکریا علیہ السلام نے آپ کی شفاعت حاصل کرنے کے لئے اذ نادیٰ ربہ نداءً خفیا کی صورت میں دعا کی تھی اس لئے کہ تمام انبیاءؑ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کی درخواست کی ہے جیسا کہ ایک دوسری جگہ ہے، ''یا یحییٰ خذ الکتاب بقوۃ واٰتیناہ الحکم صبیاً و حنانا من لدنا وزکوٰۃ'' اور قوت کے معنی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف متوجہ ہو جانا اور والسلام علیہ یوم ولد ویوم یموت ویوم یبعث حیاً کا مطلب یہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام ہو جس دن کہ آپ کی ولادت ہوئی تھی اور جس دن کہ تمام لوگ مر جائیں گے اور جس دن بعثت عامہ ہوگی اور یہ تفسیر لذیذ ہے مٹھائی، دودھ اور مصری وغیرہ سے بھی (اسی طرح) واذکر فی الکتاب مریم

اذانتبذت من اهلها مکاناً شرقیاً پر لکھتے ہیں یاد کیجئے اے مریم کے زوج جنت میں، یعنی اے احمد اے محمد اپنی اس خوبرو اور خوبصورت بیوی کو یاد کیجئے جو آپ کی زوجہ ہے جن کا ذکر تیری کتاب قرآن میں آیا ہے فاتخذت من دونہم حجاباً فارسلنا الیہا روحنا فتمثل لہا بشراً سویا کا ممکن ہے کہ مطلب یہ ہو کہ روح سے نبی علیہ السلام کی روح مراد ہو اور ممکن ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ نے اس لئے کہا ہو کہ نبی علیہ السلام کو مکمل بشر کی شکل بنا کر مریم علیہا السلام کو دنیا میں دکھا دیا جائے تا کہ وہ آپ کو جب بہشت میں دیکھے تو پہچان لے کہ یہ تو وہی شکل وصورت ہے جو مجھے دنیا میں دکھا دی گئی تھی اور ونا دیناہ من جانب الطور الایمن وقربناہ نجیاً۔ اس ندا سے خدا تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کے اوصاف بتائے تھے اس لئے کہ نجوی (نجیاً) اسی کو کہتے ہیں جو نبی علیہ السلام کے فضائل ومناقب کو بیان کرے اور لا یسمعون فیہا لغواً ولا سلاماً۔ الآیۃ، ممکن ہے کہ ان کا سلام رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر ہو اور نبی علیہ السلام کا سلام ان پر اور ولہم رزقہم فیہا بکرۃً وعشیاً۔ الآیۃ، ممکن ہے کہ ان کا رزق نبی علیہ السلام کی صحبت ہو اس لئے کہ یہ تمام رزقوں سے افضل وبہتر ہے اور تلک الجنۃ التی نورث من عبادنا من کان تقیاً۔ الآیۃ، ممکن ہے کہ تقیاً سے مراد نبی علیہ السلام ہوں اور نورث سے مراد نبی علیہ السلام ہوں کہ ہم نے ان کو جنت کا وارث بنا دیا اب ان کو اختیار ہے کہ جس کو چاہیں جنت میں آنے دیں اور جس کو چاہیں روک دیں وہ دنیا اور آخرت کے بادشاہ ہیں۔ انہی کے لئے دنیا، جنت اور مشاہدات ہیں اور وان منکم الاواردھا کان علیٰ ربک حتما مقضیاً۔ الآیۃ، اس کی تفسیر میں کئی اقوال ہیں۔

(۱) کہ تم کو جہنم سے گزرنا ہوگا اور اسی پر تمام مفسرین کا اجماع ہے۔

(۲) یہ کہ ورود سے مراد یہ ہے کہ لوگوں کو جہنم کے اردگرد جمع کیا جائے گا۔

(۳) ان کو آگ کے ایک حصہ میں حاضر کیا جائے گا، یہ صورت تمام صورتوں سے اچھی ہے اس لئے کہ اللہ کا یہ قول و ان منکم الاواردھا اپنی عمومیت کی بنا پر نبی علیہ السلام کو بھی شامل ہے اور نبی علیہ السلام کی شان تو یہ ہے کہ اگر آپ دوزخ میں بھی تشریف لے جائیں تو وہ باغ ہو جائے اور آپ کا دوزخ میں داخل ہونا اہل نار کے لئے تو نعمت عظمیٰ ہے کیونکہ جب ابراہیم علیہ السلام آگ میں داخل ہوئے تو آگ آپ کے نور کی برکت سے گلزار بن گئی تو جب نبی علیہ السلام آگ میں داخل ہوں تو جنت کیسے گلزار نہ بنے،

خدا کی قسم، خدا کی قسم اگر نبی علیہ السلام کی ایک نظر بھی جہنم پر پڑ جائے تو وہ اس آیت کا مصداق بن جائے، جنّٰتٍ تجری من تحتها الانهار اور پھر اس سے اہل نار اسی طرح نعمتیں حاصل کریں جس طرح اہلِ جنت جنت سے کرتے ہیں لیکن یہ خواب یاد رکھو کہ آگ اور آگ میں جلنے والے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار سے محجوب اور محروم ہو گئے ہیں اور ان کو آپ کا ہرگز دیدار نہ ہو سکے گا اس لئے اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب کے متعلق تصریح کردی ہے فضرب بينهم بسور له باب الآية۔

(۴) وان منكم الا واردها میں ایک یہ بھی احتمال ہو سکتا ہے کہ نبی علیہ السلام کے دیدار کے تمام مشتاقین کو ایک جگہ جمع کر دیا جائے گا اور جب وہ آپ کے دیدار سے مشرف ہو جائیں گے تو اس کے بعد ان کو اگر اپنی بدکرداری کی وجہ سے چند روز کے لئے سزا دی جائے گی تو پھر آپ کی نظرِ شفقت سے اللہ تعالیٰ ان کو عذاب سے نکال دیں گے لیکن ہمیں اللہ سے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ عاشق و معشوق میں جدائی نہیں ڈالے گا اور والباقيات الصالحات خيرٌ عند ربك ثوابا وخير مردا ۔الآیۃ، کہ باقیات صالحات سے وہ نظریں مراد ہیں جو نبی علیہ السلام کے چہرے پر محبت سے ڈالی جائیں۔

سورۂ طٰہٰ میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے الا تذكرة لمن يخشىٰ الآیۃ، اس کلام میں نبی علیہ السلام کے القاب کو بیان کیا گیا لیکن لقب کے اندر محبوب کی ذات مضمر ہوتی ہیں اس لئے فرمایا ما انزلنا اليك القرآن لتشقىٰ کہ ہم نے آپ پر قرآن اس لئے نازل نہیں کیا کہ آپ تعب میں پڑ جائیں، پھر فرمایا الا تذكرة لمن يخشىٰ، آپ کو اللہ نے ایسی خشیت عطا فرمائی تھی کہ جہان والوں میں سے کسی کو بھی ایسی نہیں دی، اس کی مثال ایسی ہے جیسے ایک آدمی نے اپنے محبوب کو طلب کیا اور جب وہ آ گیا تو اس سے ایسا سخت اور زور سے معانقہ کیا کہ محبوب کو اس سے سخت تکلیف ہوئی اور معانقہ کرنے والا اپنے محبوب سے کہتا ہے کہ اے محبوب! میں نے آپ کو اس لئے طلب نہیں کیا تھا کہ آپ کو تکلیف دوں اور حالانکہ اس سے اتنی قوت سے معانقہ کر چکا ہے کہ محبوب بیچارہ اس سے سخت تکلیف و تعب اٹھا چکا ہے لیکن محبوب اگر چہ ظاہری تکلیف کی وجہ سے مغموم و پریشان ہوگا لیکن باطن میں وہ بڑا خوش اور مسرور ہوگا، اسی لئے خشیت نبی علیہ السلام کو بہت محبوب تھی گویا کہ آپ کو اس سے کوئی تعب ہی نہیں اور فلما اتاها نودي يا موسىٰ انّي انا ربّك فاخلع نعليك الآیۃ، جب موسیٰ علیہ السلام آئے تو وہ کلامِ سلاطین سے خطاب

کئے گئے اوران کواسی طرح ادب کرنے کا حکم دیا گیا جس طرح بادشاہوں سے ملنے والوں کو دیا جاتا ہے انار بك میں تو خدا نے سلطنت کا اظہار کیا اور فاخلع میں ادب سے آنے کا حکم دیا گیا ہے، لیکن جب نبی علیہ السلام دیدار الٰہی کے لئے تشریف لے گئے توان الفاظ سے یاد کئے گئے السلام علیك ایها النبیّ ورحمة اللّٰه وبرکاته' تو کلیم اور کریم میں شاہانہ گفتگوتھی اور حبیب ومحبوب کے درمیان دوستانہ کلام تھا علاوہ ازیں کلیم خود طالب تھے اور حبیب مطلوب تھے، آپ کے لئے براق کو بھیجا گیا اور آپ کو کسی ماسبق وعدہ کے بغیر نیند سے بیدار کیا گیا۔

سورۂ انبیاء کی آیت لو اردنا ان نتخذ ولدًا لاتخذ ناہ من لدنّا ان کنا فاعلین کے اندر بہت اسرار ہیں جن کو اللہ اور رسول کے سوا کوئی نہیں جانتا اور ممکن ہے لاتخذناہ من لدنا سے نبی علیہ السلام کی ذات مراد ہو۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے نصاریٰ کو جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ تمہارا گمان ہے کہ عیسیٰ میرے بیٹے ہیں اگر میرے لئے بیٹا ہونا ممکن ہوتا تو اس کے حقدار نبی علیہ السلام تھے اس لئے کہ میں نے ان کے نور کو تمام کائنات کی تخلیق سے پہلے بنا دیا تھا اور وہ بشر ہیں مگر ان کی مثل اور کوئی بشر نہیں اور عیسیٰ علیہ السلام اس کے حقدار نہیں کیونکہ وہ تو خود نبی علیہ السلام کے اتباع کرنے والوں میں سے ہیں لیکن اللہ کی ذات اس چیز سے منزہ ہے جس کو ظالم لوگ کہتے ہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور رسول ہیں اسی طرح عیسیٰ علیہ السلام بھی۔

سورۂ حج میں ہے یا ایها الّذین اٰمنوا ارکعوا واسجدوا واعبدوا ربّکم وافعلوا الخیر، بھلائی اور خیر تمام تر نبی علیہ السلام کی قولاً، فعلاً، عملاً متابعت کرنے پر منحصر ہے اور متابعت قولی وفعلی تو ممکن ہے کہ کسی اہل اللہ کی متابعت کے بغیر بھی حاصل ہو سکے لیکن متابعت حالیہ تو کسی شیخ کامل کی صحبت اختیار کرنے کے بعد ہی حاصل ہو سکتی ہے اس لئے کہ شیخ نے بھی تو کسی کی صحبت حاصل کی تھی جس سے اس کے اندر بقدر طاقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے احوال میں سے ایک حال پایا جاتا ہے کیونکہ یہ احوال ہی ارواح کی ہدایت ہیں اور یہ ہدایت صحبت اور الفت ہی کے ذریعہ حاصل کی جا سکتی ہے، پھر اس بات کو خوب ذہن نشین کر لیا جائے کہ یہ وراثت بغیر الفت کے نہیں ملتی، اسی لئے کہتے ہیں اگر کوئی آدمی کسی کامل شیخ کی خدمت میں بہت مدت تک رہے لیکن شیخ اور مرید کے

# صدق و صفا کے پیکر

# مولانا فخر الدین اورنگ آبادیؒ

وہ زہد و اتقا کا پیکر تھے۔ ریاضت و مجاہدات میں یکتائے زمانہ تھے۔ نورِ معرفت سے ان کا سینہ معمور تھا۔ عشقِ رسول کا یہ عالم کہ وہ ''محبِ نبی'' کے لقب سے سرفراز ہوئے اس کے ساتھ ان کا دل دردمندی کا سرچشمہ بھی تھا۔

ایک مرتبہ وہ حج، خانہ کعبہ کی زیارت اور سرورِ دین و دنیا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ منورہ پر حاضری کی نیت سے عازمِ سفر ہوئے اسی وقت ایک ضعیف عورت آنکھوں میں آنسو لئے انہیں دکھ بھری کہانی سنانے کو آگئی۔ اس نے کہا۔

''حضور پر تو سب کچھ روشن ہے میں سخت حیران و پریشان ہوں کہ کیا کروں۔ میری ایک جوان لڑکی گھر میں بیٹھی ہے۔ اس کی شادی کی فکر مجھ کو دن رات کھائے جاتی ہے۔ میں مفلس و نادار ہوں۔ شادی کے لئے پیسہ درکار ہے۔ پیسہ پاس ہو تو اس کو اپنے گھر سے وداع کروں۔ حضور سے میری درخواست ہے کہ میرے حق میں دعا فرمائیں کہ لڑکی کی شادی کر کے فکر سے نجات پاؤں۔''

اس ضعیف عورت کی حالت پر ان بزرگ کو رحم آیا۔ اس کے لئے بجائے دعا کرنے کے ان بزرگ نے یہ کیا کہ اپنے خدام کو حکم دیا کہ جہاز سے سامان اتار لیں۔ خدام یہ حکم پا کر متعجب ہوئے لیکن کرتے کیا ان بزرگ کے حکم کی بجا آوری ان کے لئے ایک فریضہ کی حیثیت رکھتی تھی۔ چنانچہ انہوں نے جہاز سے سامان اتار لیا۔ اب وہ دوسرے حکم کے منتظر تھے۔ ان بزرگ نے اس بڑھیا سے بڑی عاجزی اور انکساری کے ساتھ کہا، ''غم نہ کرو گھر جاؤ اور اپنی لڑکی کی

شادی کا انتظام کرو۔"

اتنا فرما کر ان بزرگ نے جو رقم پاس تھی اس بڑھیا کو دے دی اور خود وطن واپس تشریف لا کر اپنے روزمرہ کے معمولات میں مشغول ہو گئے۔ جب اس بات کا چرچا عام ہوا تو لوگ کہنے لگے کہ حضرت دل بدست آور کہ حج اکبر است کا مصداق بن کر واپس آئے ہیں۔

صدق وصفا کے یہ پیکر قطب زمانہ حضرت مولانا محمد فخر الدینؒ تھے جنہوں نے ۱۱۲۶ھ میں اورنگ آباد میں عالم ناسوت میں قدم رکھا۔

حضرتؒ کی روحانی عظمت کی بشارت ان کے پیدا ہوتے ہی دے گئی تھی۔ حضرت کے والد نظام الدین اورنگ آبادی اورنگ آباد میں عشق حقیقی کی داستان سنانے، گنجینۂ معرفت و عرفان لٹانے، لوگوں کو راہ حق دکھانے، عوام، وزراء، امراء اور اراکین سلطنت کی اصلاح باطنی کرنے اور روحانی قدروں سے آشنا کرنے میں ہمہ تن مشغول رہتے تھے۔ حضرت نظام الدین سے نواب نظام الملک آصف جاہ کو بھی شرف بیعت حاصل تھا اور حضرت نظام الدین نواب آصف جاہ کو یہ بزرگ تعلیم و تلقین فرماتے رہتے تھے کہ بادشاہ کے لئے یہ ضروری ہے کہ اس کے مشیر، عاقل، دانا اور ہمدرد ہوں، وہ ہمت و جرأت سے کام لیں۔ بادشاہ کے فرائض کے متعلق بھی حضرت نظام الدین بتاتے تھے کہ عدل و انصاف بادشاہ کا ایک ناگزیر فریضہ ہے۔

حضرت نظام الدین کے یہاں جب پہلا لڑکا پیدا ہوا تو گھر والوں اور خاندان والوں کو خوشی تو ہوئی کہ ان کا گھر روشن ہوا لیکن حضرت نظام الدین نے اپنے اس فرزند کی لوح پیشانی میں وہ چیز نہ دیکھی جس کی ان کو تلاش تھی۔ وہ چاہتے تھے کہ لڑکا ایسا ہو جو ان کا خلیفہ، جانشین اور سجادہ نشین ہونے کے قابل ہو۔

ان کے یہاں جب دوسرا لڑکا پیدا ہوا تب بھی ان کو ناامیدی ہوئی۔ وہ امید لگائے رہے کہ خداوند تعالیٰ ان کو ایسا فرزند دے گا جو ان کی جگہ لے گا۔

تیسرے اور چوتھے فرزند کی پیدائش پر بھی ان کو سوا روایتی خوشی کے اور کچھ حاصل نہ ہوا لیکن انہیں یقین تھا کہ ان کے سجادہ اور ان کی مسند رشد و ہدایت پر وہی شخص بیٹھے گا جس کے لئے خداوند تعالیٰ کا حکم اور ان کے پیر و مرشد کی اجازت ہوگی۔

کچھ عرصہ کے بعد ان کی آرزو پوری ہوئی۔ ان کے بوستان معرفت میں ایک ایسا سدا بہار پھول کھلا کہ جس کی مہک سے عوام و خواص کے دماغ معطر ہو گئے۔

حضرت نظام الدین اپنے پانچویں فرزند کی ولادت پر بہت مسرور اور مطمئن نظر آتے

تھے۔ انہوں نے اپنے پیر روشن ضمیر حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادیؒ کو اس فرزند دلپسند کی ولادت کی خبر بھیجی اور ساتھ ہی ساتھ یہ بھی استدعا کی کہ حضور اپنے غلام زادے کے لئے دعا فرمائیں کہ خداوند تعالیٰ اس کو عمر دراز عطا فرمائے اور وہ ظاہری و باطنی علوم سے بہرہ مند ہو۔

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادیؒ اپنے زمانے کے شہرۂ آفاق بزرگ تھے۔ انہوں نے چشتیہ سلسلہ کی اساس و بنیاد کو دوبارہ مستحکم کیا۔ ان کو جب اورنگ آباد سے اپنے ایک مرید خاص و خلیفہ کے یہاں فرزند کی ولادت کی خبر موصول ہوئی تو ان کی خوشی کی کوئی انتہا نہ تھی۔ انہوں نے اپنے مرید خاص و خلیفہ حضرت نظام الدین اورنگ آبادیؒ کو مبارک باد دیتے ہوئے یہ مژدہ بھی سنایا۔

''نظام الدین'' اس بچے کے ذریعے ایک عالم سیراب ہوگا۔ وہ ایک چراغ ہدایت ہوگا جس کو زمانے کی تند و تیز ہوائیں نہ بجھا سکیں گی۔ اس بچے کی پیدائش سے نا صرف تمہارا گھر روشن ہوا ہے بلکہ یقین جانو کہ اس بچے سے آگے چل کر جہاں روشن ہوگا۔ وہ سریر آرائے سلطنت روحانی ہوگا۔ اس سے مخلوق فیض پائے گی۔ وہ مخلوق کا روحانی پیشوا اور ان کے اخلاق و اطوار کو سدھارنے والا ہوگا۔ وہ ظلمت کدہ میں روشنی کی ایک کرن بن کر چمکے گا۔

اس کے بعد جو انہوں نے لکھا اس سے اس کے بچے کے مستقبل کی نشاندہی ہوتی تھی۔ انہوں نے صاف و صریح الفاظ میں لکھا: تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ یہ بچہ میرا ہے۔ میں ہی اس کا نام تجویز کروں گا۔ انہوں نے اپنا ملبوس خاص بچے کے لئے بھیج کر یہ ثابت کر دیا کہ وہ بچہ ان کو بہت عزیز اور پیارا ہے۔

حضرت نظام الدین اورنگ آبادیؒ بہت خوش تھے کہ یہ ان کا پانچواں فرزند ان کے پیرو مرشد کی عنایت بے غایت کا مورد خاص ہوا ہے۔ ان کا اپنے فرزند سے ایسا ہی تعلق تھا جیسا حضرت یعقوب علیہ السلام کا اپنے فرزند دلپسند حضرت یوسف سے تھا۔ وہ اپنے فرزند کو بالکل نئی نگاہ سے دیکھنے لگے اور اس کی پرورش اور تعلیم و تربیت کو اپنے لئے ایک خوشگوار فریضہ سمجھنے لگے۔

حضرت فخر الدین نے تحصیل علم بہت سے صاحب کمال اور شہرۂ آفاق علماء سے کیا۔ میاں محمد جان جیو ایسے عالم ان کے استاد تھے۔

میاں محمد جان جیو کی خدمت میں رہ کر حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ''فصوص الحکم'' پڑھی۔ ان کے علاوہ اور دوسری کتابیں مثل صدرہ اور شمس بازغہ بھی میاں محمد جان جیو سے پڑھیں۔

میاں محمد جان جیوا اپنے زمانے کے ایک صاحب کمال بزرگ تھے۔ ان کو فصوص الحکم کے بارے میں جب کوئی مسئلہ یا دشواری پیش آتی تو وہ ایک یا دو گھڑی آسمان کی طرف دیکھتے تھے۔ دیکھتے ہی دیکھتے وہ مسئلہ بخوبی حل ہو جاتا تھا۔ ان کا آسمان کی طرف دیکھنا ''فصوص الحکم'' کے مصنف کی روح سے امداد چاہنا مقصود تھا۔ وہ حضرت شیخ محی الدین ابن عربی کی روح سے مسئلہ کا حل دریافت کرتے اور کامیاب ہوتے تھے۔

حضرت فخر الدین نے مولوی عبدالحکیم سے ''ہدایہ'' پڑھی۔ مولوی عبدالحکیم ایک بڑے عالم اور صاحب نسبت بزرگ تھے۔ علم فقہ پر ان کو عبور حاصل تھا۔ ان کا توکل مثالی تھا۔ ان کے کئی بچے تھے اور وہ فقر و تنگ دستی میں زندگی گزارتے تھے۔ ان کے ایک شاگرد نے ان کی تنگ دستی اور عسرت کی زندگی دیکھ کر ان کو ایک نسخۂ اکسیر سونے کا پیش کیا۔ انہوں نے اس کو آزمایا تو صحیح پایا۔ انہوں نے اس بات کا ذکر حضرت فخر الدین سے کیا۔ حضرت فخر الدین کو مولوی صاحب کے نسخۂ اکسیر کے سونا قبول کرنے اور اس کو آزمانے پر تعجب ہوا۔ ان کے اس شاگرد نے اپنے استاد کو صاف بتایا کہ مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے۔

مولوی صاحب جب گھر واپس گئے تو سوچنے لگے کہ ایسا نہ ہو کہ ان کے بعد اس سے مسلمانوں کو نقصان پہنچے اور آخرت میں وہ اس بات کے ذمہ دار ٹھہرائے جائیں۔ یہ سوچ کر انہوں نے اس خالص سونے کو دریا میں پھینک دیا اور نسخۂ اکسیر طلا کو چاک کر دیا۔ قناعت و توکل کی زندگی کو انہوں نے اپنا شعار بنایا اور عسرت و تنگ دستی کو قربِ الٰہی کا ذریعہ جانا۔

حضرت فخر الدین کی عمر جب سات سال کے قریب تھی تو ایک واقعہ رونما ہوا جس سے ان کے والد کو اس سے اور بھی زیادہ قلبی لگاؤ پیدا ہو گیا۔ اس بچے پر سرورِ دین و دنیا ''مناقب فخریہ'' میں اس طرح درج ہے:

''سات سال کی عمر میں عالم رویا میں انہوں نے دیکھا کہ پانچ دانے بن کے جناب سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو مرحمت فرمائے ہیں۔ جب وہ جاگے تو ان دانوں کو انہوں نے اپنے ہاتھ پر بدستور پایا۔ اتنے میں ان کے والد بھی جاگ اٹھے۔ ان کو نورِ باطن سے اس واقعہ کی اطلاع ہوئی۔ انہوں نے اپنے صاحبزادے سے فرمایا اے فرزند تنہا نہ کھانا چاہئے۔''

چنانچہ کچھ دانے ان کے ہاتھ سے لے کر انہوں نے خود کھائے اور باقی دانے اپنے فرزند کو کھانے کو دیئے۔ حضرت فخر الدین کو ان کے والد حضرت نظام الدین اورنگ آبادیؒ نے صغر سنی میں ہی اپنے حلقۂ ارادت میں داخل کر لیا تھا۔ اپنے اس فرزند کی اصلاح باطنی پر وہ

بہت زور دیتے تھے۔

"دلی کے بائیس خواجہ" میں لکھا ہے "جب آپ کی عمر پندرہ سال کی ہوئی تو والد ماجد نے آپ کو خرقۂ خلافت سے سرفراز فرمایا۔"

ایک سال کے بعد حضرت فخر الدین کے والد بزرگ وار کے وصال کا وقت قریب آیا تو انہوں نے حضرت فخر الدین کو بلوایا اور حضرت فخر الدین کے سینۂ مبارک کو اپنے سینے سے جو آئینہ سے بہتر تھا لپٹائے رکھا اور باطنی نعمت کلی طور پر ان کے سپرد فرمانے کے بعد ان کی روح پر فتوح عالم قدس کی طرف متوجہ ہوئی اور ان کے جسم شریف نے آرام کیا۔

حضرت فخر الدین کے سر سے جب والد ماجد کا سایۂ عاطفت اٹھا تو ان کی عمر اس وقت سولہ سال تھی۔ والد بزرگوار کے وصال کے بعد حضرت فخر الدین نے تعلیم کا سلسلہ منقطع نہیں کیا بلکہ تین سال تک تحصیل علوم میں مشغول رہے۔

تحصیل علم سے فارغ ہو کر حضرت فخر الدین نے لشکر میں ملازمت کر لی۔ وہ آصف جاہ اول کے دست راست اور معتبر سردار و سپہ سالار ہمت یار خاں کے ساتھ کچھ مدت رہے پھر نظام الدولہ ناصر جنگ کے ساتھ بھی رہے۔

اس زمانے میں حضرتؒ بارہ مہینے روزے رکھتے تھے۔ دن کو تو حضرت فرائض منصبی کی انجام دہی میں مشغول نظر آتے لیکن رات کو ان کی دوسری ہی حالت ہوتی۔ ساری رات یادالٰہی میں گزارتے اور یہ کوشش کرتے کہ ان کے حال اور ان کے معاملات کا کسی کو علم نہ ہو۔

کچھ عرصہ تک حضرت فخر الدین اپنی کوشش میں کامیاب رہے، لیکن کب تک، اخفائے حال میں ان کو خاطر خواہ کامیابی ہوئی۔ کچھ ہی دن میں عوام و خواص ان کی قدر و منزلت پہچاننے لگے۔ ان کی عبادت، ریاضت، سادگی اور اخفائے حال کا چرچا ہونے لگا۔ لوگ ان کے کمالات باطنی کے معترف ہوئے اور ان کے گرد جمع ہونے لگے۔ حضرت کو یہ بات پسند نہیں تھی کہ مخلوق ان کے پاس آ کر ان کی عبادت و ریاضت میں مخل ہو۔ لوگوں کا ہجوم دیکھ کر وہ اکثر سوچا کرتے کہ ملازمت ترک کر کے والد ماجد کے سجادہ پر بیٹھ کر خاموش اور پرسکون زندگی گزارنا چاہیے۔ بس ملازمت سے استعفیٰ دے کر وہ اورنگ آباد جا کر اپنے والد بزرگوار کے سجادہ پر رونق افروز ہوئے اور رشد و ہدایت میں مشغول ہو گئے۔

لوگوں کا ہجوم جب بڑھنے لگا تو حضرت نے اورنگ آباد سے سکونت ترک کر کے باہر جانے کا خیال کیا۔ سوچتے سوچتے وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ شاہجہاں آباد یعنی دہلی جانا چاہیے وہاں

جب حضرت پاک پٹن کے قریب ایک موضع میں پہنچے جس کو ملکہ کہتے تھے، تو حضرت اپنے جوتے وہیں چھوڑ کر پاک پٹن والہانہ انداز میں روانہ ہوئے۔ حضرت خواجہ نور محمد مہاروی نے حضرت کو تلاش کیا لیکن کہیں نہ پایا۔ آخر پاک پٹن پہنچے تو دیکھا کہ حضرت وہاں موجود ہیں۔

حضرت بابا فرید الدین گنج شکرؒ کے مزار مبارک پر حاضری دے کر اور فیوض و برکات حاصل کر کے حضرت دہلی واپس آ گئے۔

دہلی میں رہ کر حضرت نے اپنی باقی زندگی درس و تدریس، تعلیم و تلقین اور رشد و ہدایت میں گزاری۔

حضرت کے صرف ایک صاحب زادے تھے جن کا نام غلام قطب الدین تھا۔ جب یہ بزرگ اورنگ آباد سے دہلی گئے تو اپنے صاحب زادے کو اپنی بہن کے سپرد فرمایا۔ ان بزرگ کے وصال کے بعد ان کے صاحبزادے غلام قطب الدین ان کے سجادہ پر بیٹھے اور رشد و ہدایت میں مشغول ہوئے۔ محمد اکبر شاہ اور بہادر شاہ ظفر ان کے علاوہ ارادت میں داخل ہوئے۔ غلام قطب الدین کے بھی ایک صاحبزادے تھے ان کا نام میاں نصیر الدین عرف کالے صاحب کے بعد ان کے بڑے لڑکے غلام نظام الدین ان کے سجادہ پر بیٹھے۔ غلام نظام الدین کے کوئی اولاد نہیں تھی۔ ان کے وصال کے بعد ان کے بھائی غلام معین الدین ان کے سجادہ پر بیٹھے۔

حضرت مولانا فخر الدین کے حلقۂ ارادت میں بہت سی ممتاز ہستیاں نظر آتی ہیں مثلاً خواجہ احسن اللہ بیان دہلوی، میر قمر الدین منت اور میر غلام حسین یاد جو اپنے زمانے کے مشہور و مقبول شاعر تھے۔ وہ حضرت کے مرید ہونے پر فخر کیا کرتے تھے۔ حضرت کے ممتاز خلفا میں شاہ نور محمدؒ کا نام سرفہرست ہے۔ شاہ نور محمد نے پنجاب میں اپنے سلسلہ کو روشناس کرایا۔ حاجی لعل محمد نے دہلی میں سلسلہ کے لئے بڑی جدوجہد کی۔ مولانا ضیاء الدین نے جے پور میں رہ کر سلسلہ کو پھیلایا۔ شاہ نیاز احمد نے مغربی یو پی میں سلسلہ کو روشناس کرایا۔

ان کے علاوہ سید بدیع الدین، مولوی خدا بخش، مولوی جمال الدین نواب غازی الدین، میر خاں المتخلص بہ نظام شاہ فتح اللہ، میر محمدی، مولوی محمد غوث، شاہ روح اللہ، شاہ قمر الدین، محمد غوث، سید احمد، مولانا حسن علی، میاں محمد امان، حافظ سعد اللہ کو ان بزرگوں کا خلیفہ ہونا اور سلسلہ کو عوام و خواص میں روشناس کرانے کا فخر حاصل ہے۔

سید بدیع الدین ایک نامور خلیفہ تھے۔ وہ دہلی میں رہتے تھے۔ حضرت نے شاہی خاندان کے افراد کی تربیت میر محمدی کے سپرد فرمائی۔ اپنے پیرومرشد کے حکم کے مطابق وہ شاہی خاندان کی تعلیم وتربیت کا بار اٹھانے میں ذرا بھی کوتاہی نہیں کرتے تھے۔ شاہی خاندان کے کئی افراد ان کے مرید تھے۔ مرزا سلیم ان کا مرید اور معتقد تھا۔ مرزا جہاں بخت، میران شاہ محمد، مرزا روشن بخت کو بھی ان ہی سے شرف ارادت حاصل تھا۔ شیخ ابراہیم ذوق بھی ان کے مرید تھے۔ مولوی جمال الدین ان بزرگ کے ایک اور ممتاز خلیفہ تھے۔ اپنے پیرومرشد کا حکم پاکر وہ رام پور گئے اور وہاں رشد وہدایت میں ہمہ تن مشغول ہوئے۔ وہ رہنے والے تو لاہور کے تھے لیکن ان کی زندگی کا بڑا حصہ لاہور سے باہر گزرا۔ علم کی پیاس ان کو دہلی لائی تھی۔ دہلی میں جب وہ ان بزرگ سے ملے تو بس ان ہی کے ہو گئے۔ ان کو اپنے پیرومرشد سے والہانہ عشق تھا۔ انہوں نے ۱۰۳ سال کی عمر پائی۔

حضرت مولانا فخر الدینؒ کو مجدد برحق، مہدی طریقت اور مسیح معرفت اگر کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

''دلی کے بائیس خواجہ'' میں حضرت کے متعلق لکھا ہے ''آپ کی ذات والا صفات اوصاف ظاہری و باطنی کی جامع تھی۔ آپ نہایت خلیق و متواضع تھے۔ آپ ہر آنے والے کی تعظیم وتکریم بلا کسی امتیاز کے کیا کرتے تھے۔ بیماری میں بھی کھڑے ہو جاتے تھے۔ آپ میں ایثار نفس بدرجہ اتم تھا۔ عبادت، ریاضت، مجاہدہ اور مراقبہ میں زیادہ وقت گزارتے تھے۔ سخاوت کا یہ حال تھا کہ جو روپیہ اور چیزیں نذر میں آتی تھیں، سب کو تقسیم فرما دیتے تھے۔ آپ اپنے واسطے کچھ نہ رکھتے تھے۔ انکساری اس درجہ تھی کہ جب آپ کا خاکروب پیر ادو روز متواتر خانقاہ میں صفائی کے واسطے نہیں آیا اور جب معلوم ہوا کہ وہ بیمار ہے آپ بہ نفس نفیس اس کو دیکھنے اس کے گھر تشریف لے گئے۔ اس کو کچھ روپیہ دیا اور اس سے معذرت کی کہ اس کی خبر گیری میں اتنی دیر ہوئی۔

درس وتدریس حضرت کا محبوب مشغلہ تھا۔ دہلی میں اجمیری دروازہ کے ایک مدرسہ میں رونق افروز ہو کر اپنی زندگی کا ایک بڑا حصہ درس وتدریس میں گزارا۔ درسی کتابوں کے علاوہ وہ حقائق ومعارف کے مضمرات ومتعلقات کی اس انوکھے انداز سے تشریح وضاحت فرماتے تھے کہ جس سے مردہ دل زندہ، بے خبر باخبر، سوتے ہوئے بیدار اور غافل ہوشیار ہو جاتے تھے۔ یہ مدرسہ جس میں حضرت درس دیتے تھے امیر غازی الدین خاں فیروز جنگ نے تعمیر کرایا تھا۔

# شاہ خضرؒ

پیدائش ۵۴۹ھ ـــ وفات ۵۹۹ھ

آپ قلندر قسم کے بزرگ تھے، روم کے رہنے والے تھے، آپ سے بیشمار کرامتیں ظاہر ہوا کرتی تھیں، ابتداء آپ کسی کو اپنا مرید نہ فرمایا کرتے تھے، آپ خواجہ بختیار اوشیؒ کی زندگی ہی میں دہلی تشریف لائے تھے، چنانچہ آپ نے خواجہ صاحبؒ سے روحانی فیض حاصل کیا۔ خواجہ صاحبؒ نے اپنی کلاہ اور خرقہ شاہ خضر کی قیامگاہ پر بھجوا کر رخصت کیا، اس کے بعد شاہ خضر کو جونپور جانے کا اتفاق ہوا، جب آپ موضع سرہر پور پہنچے تو وہاں شاہ قطبؒ آپ کے مرید ہوئے، آپ نے شاہ قطب کو خلافت دینے کے بعد پھر اپنے اصلی وطن روم کا رخ کیا، اس وقت بھی ہندوستان میں آپ کا سلسلہ قائم ہے جس کو سلسلہ قنطوریہ چشتیہ کہتے ہیں۔

اس مدرسہ کو ایسی مقبولیت حاصل ہوئی کہ بہت سے علمائے نامدار اور مشائخ کبار اس سے فارغ التحصیل ہو کر نکلے۔

حضرت تحمل، بردباری، توکل، قناعت اور صبر و استقلال کا پیکر تھے۔ شہرت و اقتدار، نام و نمود کی خواہش، جاہ و مرتبہ کو پسند نہیں فرماتے تھے۔ خود پرستی کو بت پرستی سے کم نہیں سمجھتے تھے۔ اتباع شریعت و سنت پر بہت زور دیتے تھے۔

حضرتؒ کا بادشاہ، امراء اور وزراء سے تعلقات کے متعلق وہی اصول تھا جو چشتیہ سلسلہ کے بزرگوں کا رہا ہے۔ جہاں تک ممکن ہو سکتا تھا وہ شاہی دربار سے الگ تھلگ رہتے تھے اور بادشاہ کی چوکھٹ چومنے یا امراء کے در پر جانے کو وہ درویشی کے منافی سمجھتے تھے۔

شاہ عالم بادشاہ حضرت کا معتقد تھا۔ وہ اکثر ان کے پاس آیا کرتا تھا۔ لیکن حضرت شاہی محل میں جانا پسند نہیں کرتے تھے۔ شاہ عالم بادشاہ کی بہن فخر النساء اس بات پر فخر کیا کرتی تھی۔ اس کو حضرت سے شرف ارادت حاصل تھا۔ شاہ عالم بادشاہ کی والدہ نواب زینت محل کی حضرت سے عقیدت کا اندازہ اس بات سے ہوتا ہے کہ اس نے نہایت عاجزی کے ساتھ حضرت کی خدمت میں ایک رتھ پیش کیا اور ان سے التجا کی کہ وہ اس کو قبول کر کے نہ صرف اس کی عزت افزائی فرمائیں بلکہ اس کو ایک ادنیٰ نذرانۂ عقیدت تصور کریں۔

بادشاہ نے بہت چاہا کہ حضرت کچھ دیہات قبول فرمالیں لیکن حضرتؒ نے ایسا کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ بعض ارادت مند امراء نے بھی حضرت سے دیہات قبول کرنے کی التجا

کی، لیکن ان کو بھی اس کوشش میں کامیابی نہیں ہوئی۔

بہادر شاہ ظفر کو بھی حضرت سے بہت عقیدت تھی۔ اس نے اپنے کلام میں کئی جگہ حضرت کو خراج عقیدت پیش کیا ہے حالانکہ بہادر شاہ ظفر نے حضرت کو اپنے بچپن میں دیکھا ہوگا۔ جس وقت حضرت کا وصال ہوا اس وقت بہادر شاہ ظفر کی عمر دس سال تھی۔

حضرت ایک بلند پایہ مصنف بھی تھے۔ ان کی تصانیف ان کے وسیع مطالعہ اور ان کی علمی قابلیت کی آئینہ دار ہیں۔ ان کی تصانیف ''فخر الحسن'' ''عقائد نظامیہ'' ''سیرت محمدیہ'' اور ''عین الیقین'' بہت مقبول ہوئیں۔

تصانیف کے علاوہ حضرتؒ کے خطوط بھی بہت دلچسپی سے پڑھے جاتے ہیں۔ خطوط کیا ہیں گنجینۂ معرفت ہیں۔ یہ خطوط ''رقعات مرشدی'' کے نام سے شائع ہو گئے ہیں۔

حضرت اپنے مریدوں، عقیدتمندوں اور خلفاء کی تعلیم و تربیت پر خاص توجہ فرماتے تھے۔ وہ ان کو تاکید کیا کرتے تھے ''جس قدر بھی ہو سکے ذکر کرنا چاہیے۔ لیکن اتنا ہی نہیں کہ جس کا صحت پر برا اثر پڑے محاسبہ کرنا بھی ضروری ہے۔''

ایک مرتبہ حضرت نے فرمایا ''اصل تمام کی حضور مع اللہ کا حاصل ہونا ہے۔ طریقے مختلف ہیں خواہ یہ ذکر جلی سے ہو یا ذکر خفی سے خواہ فکر سے ہو یا مراقبہ یا مرابطہ سے ہو۔''

ایک مرتبہ بے خودی کے متعلق بات چیت ہو رہی تھی۔ مریدین و معتقدین حضرت کا بے خودی کے متعلق نظریہ جاننے کے متمنی تھے۔ حضرتؒ نے ان کو بتایا کہ یہ معاملہ اتنا پیچیدہ نہیں ہے جتنا وہ سمجھ رہے ہیں سیدھی سادی بات ہے اور وہ یہ ہے کہ:

''بے خودی ایک بڑی نعمت ہے۔ اس کا شکر کرنا ضروری ہے لیکن سالک کو اس پر قناعت نہیں کرنا چاہیے بلکہ اس کو اصلی مقصد اور مدارج عالیہ حاصل کرنے کا ذریعہ سمجھنا چاہیے۔ بے خودی تو بھنگ اور افیون سے بھی پیدا ہو جاتی ہے۔ فرق یہ ہے کہ اس قسم کی بے خودی محمودہ نہیں ہے بلکہ مذمومہ ہے۔ جب بے خودی حاصل ہو تو ریاضت و مجاہدہ میں زیادہ مصروف ہونا چاہیے۔''

حضرتؒ اپنے مریدین و معتقدین کو ہدایت فرمایا کرتے تھے کہ اعمال صالحہ مثلاً نوافل، نماز تہجد و اشراق اور اوراد مثلاً درود شریف و تلاوت قرآن مجید کو اپنے اوپر لازم کرنا چاہیے اور ان پر سختی سے کاربند رہنا چاہیے۔ وہ اپنے مریدوں کو ''پاس انفاس'' اور ذکر جلی و خفی کی تلقین فرمایا کرتے تھے۔

حضرت کا یہ قاعدہ تھا کہ جب ان سے کوئی شخص کوئی درود یا وظیفہ دریافت کرتا وہ اپنے خاندانی اوراد و وظائف میں سے کوئی ورد یا وظیفہ تجویز فرما دیتے تھے، چنانچہ ایک مرتبہ ایک شخص نے ان سے عرض کیا کہ حضور! سخت پریشان ہوں روزی نہیں رہی اب روزہ ہے۔ حضور کوئی دعا بتائیں جس سے میری روزی کشادہ ہو۔

حضرت نے اس کو بتایا ''میرے والد کے پیر و مرشد حضرت شاہ کلیم اللہؒ شاہجہاں آبادی فرمایا کرتے تھے کہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم سو بار روزانہ پڑھنے سے روزی کشادہ ہوتی ہے پس تم بھی اس کا ورد کرو۔ رزاق مطلق اس کے پڑھنے سے تمہاری روزی کشادہ کرے گا۔''

ایک شخص کو کوئی حاجت درپیش تھی۔ وہ حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے امداد کا خواہاں ہوا۔ انہوں نے اس شخص کو بتایا کہ حضرت شاہ کلیم اللہ ولیؒ فرمایا کرتے تھے کہ ''جب کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو تو اس کو چاہئے کہ نفلوں کے بعد تنہا گوشہ میں بیٹھ کر اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر سو بار یارب یارب کہے۔ اگر ہزار بار کہے تو کامیابی میں کوئی شک وشبہ نہیں تم بھی اس پر عمل کرو۔''

حضرتؒ کے ایک مرید قاضی انور ضیاء اپنے پیر و مرشد کے شیفتہ و فریفتہ تھے۔ وہ بھی ان کا خیال رکھتے تھے اور ہر طرح ان کی دلجوئی کرتے تھے۔ ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ وہ سخت بیمار ہوئے۔ علاج معالجہ بے سود ثابت ہوا۔ بظاہر ان کے بچنے کی کوئی امید نہ تھی لیکن ان کو اپنے پیر و مرشد پر راسخ اعتقاد تھا۔ ایک دن انہوں نے اپنے گھر والوں سے کہا دوا دارو چھوڑ دو۔ علاج معالجہ بے کار ہے۔ مجھے میرے طبیب حاذق کے پاس لے چلو۔

گھر والوں نے متعجب ہو کر پوچھا۔

''وہ کون طبیب ہیں جن کے پاس تم جانا چاہتے ہو ان کا نام کیا ہے اور وہ کہاں رہتے ہیں۔''

یہ سن کر قاضی انور ضیاء نے ذرا ترش لہجے میں ان لوگوں سے کہا، ''تعجب ہے کہ تم نہیں جانتے کہ وہ کون ہیں اور کہاں رہتے ہیں۔ ان سے تو ایک عالم فیض پاتا ہے میں بھی ان کا ایک ادنیٰ غلام ہوں مجھے میرے پیر و مرشد کے پاس لے چلو۔''

ان کے گھر والے ان کو حضرت کی خدمت میں لائے۔ جب وہاں پہنچے تو حضرت ان کو دیکھ کر کھڑے ہوئے اور ان سے بغل گیر ہوئے۔ بغل گیر ہوتا کیا تھا، گویا مرض کو سلب کرنا تھا۔ فوراً ہی بعد قاضی انور ضیاء نے یہ محسوس کیا کہ وہ بیمار ہی نہیں تھے۔

حضرتؒ جب دہلی سے پاک پٹن روانہ ہوئے تو پاپیادہ قطع مسافت کرتے ہوئے پانی پت پہونچے۔ان کے پاؤں میں چھالے پڑ گئے تھے۔ پیدل چلنا دشوار ہو گیا تھا۔ انہوں نے اپنے ایک مرید خاص سے جو ان کے ساتھ اس سفر میں تھے فرمایا کوئی سواری کرائے پر طے کرلو۔اب میرے لئے پیدل چلنا ممکن نہیں۔''

حسب الارشاد ایک گھوڑا کرائے پر لیا گیا۔گھوڑے کا مالک کرایہ کچھ زیادہ مانگتا تھا۔ حضرت نے حکم دیا کہ جو کرایہ وہ مانگے اس کو دے دو۔ حضرت اس گھوڑے پر سوار نہیں ہوئے۔ گھوڑا ساتھ تھا لیکن اس پر کوئی بیٹھا نہیں۔اس شخص کو جس نے گھوڑا کرائے پر دیا تھا۔ یہ خیال آیا کہ جب وہ گھوڑے پر بیٹھے ہی نہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ کرایہ کم دیں گے۔اس نے حضرتؒ سے کئی بار گھوڑے پر سوار ہونے کو کہا لیکن وہ سوار نہیں ہوئے۔ حضرت کے ساتھ جو ان کے مرید تھے ان کو یہ بات ناگوار گزری۔انہوں نے جو مزدوری طے ہوئی تھی۔اس گھوڑے کے مالک کو دے دی اور اس سے کہا کہ تم کو مزدوری سے غرض ہے سو میں نے دے دی۔تم بار بار یہ گستاخی کیوں کرتے ہو کہ حضرت کو گھوڑے پر سوار ہونے کو کہتے ہو۔

ایک مقام پر پہنچ کر حضرت گھوڑے پر سوار ہوئے، ابھی تھوڑی دور ہی چلے تھے کہ کیا دیکھتے ہیں کہ ایک شخص راستہ میں کھڑا ہے اور اس شخص کے ساتھ ایک ضعیف عورت ہے جو زار و قطار رو رہی ہے۔اس عورت کو روتا دیکھ کر حضرت وہاں رکے اور اس شخص سے دریافت کیا،''تم اس ویرانے میں کھڑے کس کا انتظار کر رہے ہو؟ یہ عورت کون ہے۔ جو تمہارے ساتھ ہے۔یہ عورت کیوں رو رہی ہے؟''

اس شخص نے عرض کیا،'' یہ ضعیف عورت میری ماں ہے۔ یہ اتنی کم زور ہے کہ اب اس میں آگے چلنے کی ہمت نہیں پیدل چلنا اب اس کے لئے ممکن نہیں۔''

یہ سن کر حضرت گھوڑے سے اترے اور اس ضعیف عورت کو گھوڑے پر سوار کر کے خود پاپیادہ چلنے لگے۔

اس سفر میں حضرت کے ساتھ ایک شخص اور بھی تھا۔اس نے جو دیکھا کہ حضرت نے اپنا گھوڑا ضعیفہ کو دے دیا اور خود پیدل چلے تو حضرت سے اس کی عقیدت میں اور اضافہ ہوا۔اس کے بعد وہ اکثر حضرت کی خدمت میں حاضر ہونے لگا۔ایک دن حضرت نے اپنے ایک مرید خاص سے دریافت فرمایا،''اب یہ شخص ہمارے پاس اتنا زیادہ کیوں آتا جاتا ہے؟''

اس مرید نے عرض کیا مجھے نہیں معلوم میں نہیں بتا سکتا کہ وہ شخص حضور کی خدمت میں

کیوں زیادہ آتا جاتا ہے۔

ایک دن حضرتؒ کے مرید نے اس شخص سے پوچھا یہ تو بتاؤ کہ ہمارے پاس اس قدر کیوں آتے جاتے ہو اور ہمارے پاس کیوں اٹھتے بیٹھتے ہو۔

اس شخص نے جواب دیا ''تم بڑے خوش قسمت ہو جو ایسے بزرگ کی خدمت میں رہتے ہو۔''

یہ سن کر حضرت کے مرید کو تعجب ہوا اور تعجب کی بات بھی تھی کیونکہ حضرت کے اس مرید نے کبھی اپنے پیرومرشد کے بارے میں اس شخص سے گفتگو نہیں کی تھی چہ جائے کہ ان کی عظمت و بزرگی کے متعلق لب کشائی کرنا۔

اس مرید نے اس شخص سے دریافت کیا، ''آخر تم نے ایسی کون سی بات ان بزرگ میں دیکھی جس کی بنیاد پر تم کہتے ہو کہ خوش قسمت ہوں جو ان کی خدمت میں رہتا ہوں۔''

اس شخص نے مرید کو بتایا، ''تمہارا سردار بہت خوب شخص ہے۔ اس کا درجہ بلند اور اس کا اعلیٰ مرتبہ ہے۔ بات یہ ہے کہ جس دن ان بزرگ نے اس ضعیفہ عورت کو اپنے گھوڑے پر سوار کرایا اور خود پیدل چلے اسی رات کو میں نے ایک خواب دیکھا۔ خواب میں میں نے یہ دیکھا کہ امام عالی مقام حضرت امام حسینؓ کی سواری ہے اور اس سواری کے ساتھ میں نے ان بزرگ کو بھی دیکھا کہ ایک بہت خوبصورت گھوڑے پر سوار تھے اور فرماتے تھے کہ یہ گھوڑا اس کا بدلہ ہے جو ہم نے ضعیفہ کو سوار ہونے کو دیا تھا۔''

نواب میر غازی الدین خاں حضرتؒ کے پاس اکثر حاضر ہوا کرتے تھے اور مسئلہ وحدت الوجود کے بارے میں ان سے بہت کچھ سنا کرتے تھے لیکن اس مسئلہ کے بارے میں ان کے شبہات نے ان کو پریشان کر رکھا تھا۔ حضرت کو بذریعہ کشف ان کی اندرونی کشمکش کا پتہ چلا۔ ایک دن بغیر اطلاع کے حضرت ان کے پاس بہ نفس نفیس تشریف لے گئے۔ نواب صاحب کی خوشی کی کوئی انتہا نہ تھی کہ حضرت نے ازراہ شفقت ان کے گھر کو زینت بخشی۔ وہاں پہنچ کر حضرت نے اپنی انگلیاں نواب صاحب کی انگلیوں سے اور اپنی دونوں ہتھیلیوں سے ان کی دونوں ہتھیلیاں ملائیں اس کے بعد حضرت نواب صاحب کی طرف دیکھ کر مسکرانے لگے۔

نواب صاحب اس کی تاب نہ لا سکے وہ بے ہوش ہو گئے نواب صاحب کا کہنا ہے کہ جب ہوش آیا تو تمام جمادات، نباتات اور حیوانات ایک چیز نظر آنے لگے۔

حضرت جب اورنگ آباد سے دہلی تشریف لا رہے تھے تو راستے میں ایک جگہ انہوں نے مختصر قیام فرمایا۔ اس مختصر قیام کے دوران ان کی بزرگی، عظمت اور کشف و کرامات کا شہرہ ہوا۔ وہاں ایک بڑھیا رہتی تھی اس کی بینائی جاتی رہی تھی۔ اس نے بہت علاج کیا لیکن آنکھوں میں روشنی نہ آئی۔ حضرت کا شہرہ سن کر وہ بڑھیا ان کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ حضرت نے اس بڑھیا سے آنے کی وجہ دریافت فرمایا۔ اس نے اندوہ ناک لہجہ میں عرض کیا، ''حضور میں پریشان حال ہوں مجھے دکھائی نہیں دیتا ہے۔ بہت کچھ علاج کیا لیکن کچھ فائدہ نہیں ہوا۔ اب حضور کی خدمت میں آئی ہوں میری آنکھوں کی روشنی مجھے واپس دلائیں۔''

حضرت اس بڑھیا کی فریاد سن کر اس سے کہنے لگے۔ مائی میرے پاس تو کوئی ایسی دوا نہیں ہے کسی اور کے پاس جاؤ ممکن ہے کہ وہ تمہیں ایسی کوئی دوا دے جس سے تمہاری آنکھوں میں دوبارہ روشنی آ جائے۔''

وہ بڑھیا یہ جواب سن کر مایوس نہیں ہوئی۔ کہنے لگی میں اب اور کہیں نہیں جاؤں گی۔ آپ کے پاس آئی ہوں اور آپ ہی سے اپنی آنکھوں کی روشنی لے کر جاؤں گی۔

حضرت کو اس بڑھیا کی بے قراری اور بے چینی دیکھ کر اس پر رحم آیا۔ انہوں نے اس بڑھیا کو اپنے قریب بلا کر بٹھایا اور پھر اپنا ہاتھ اس بڑھیا کی آنکھوں پر پھیرا۔ ہاتھ کا پھیرنا تھا کہ اسی وقت اس بڑھیا کی آنکھوں میں روشنی آ گئی۔ وہ خوشی خوشی بغیر کسی سہارے کے اپنے گھر واپس چلی گئی۔

حضرت نے ۲۷ رجمادی الثانی ۱۱۹۹ھ کو رات کے آخری حصے میں اس دار فانی سے رحمت یزدانی کی طرف رحلت فرمائی۔ ان کا مزار فیض آباد مہرولی (دہلی) میں زیارت گاہ خاص و عام ہے۔

◆◆◆

# قلندر مستام

وہ دونوں ایک مدرسے میں پڑھتے تھے۔ ایک دن اُنہیں کسی نے بتایا کہ کل سے راجا کے فیل خانے میں ایک عجیب بوڑھا شخص بیٹھا ہوا ہے۔ وہ نہ کسی سے خود بات کرتا ہے، نہ کسی کی بات سنتا ہے۔ نہ حرکت کرتا ہے اور نہ غذا کے لئے آنکھیں کھولتا ہے۔ دونوں اس امر پر حیرت کا اظہار کرنے لگے اُنہیں یقین نہیں آیا کہ کوئی آدمی اس طرح شب و روز بے حس و حرکت بیٹھ سکتا ہے۔ لڑکوں کے مزاج میں تجسس تھا۔ یہی تجسس مدرسے سے چھٹی کے بعد اُنہیں گھر کے بجائے راجا کے فیل خانے لے گیا۔ اُنھوں نے جو کچھ اپنے کانوں سے سنا تھا، اب آنکھوں سے دیکھا۔ سنی ہوئی بات حرف بحرف سچ تھی۔ اُن کے سامنے چبوترے پر ایک بوڑھا دنیا و مافیہا سے بے خبر آنکھیں موندے بیٹھا تھا۔ چہرہ روشن، پیشانی کشادہ، بال لمبے اور داڑھی لٹکی ہوئی۔ اُس کی شخصیت ایسی مسحور کن تھی کہ لڑکے وہیں جم کے بیٹھ گئے۔ وہ انتظار میں تھے کہ اُس شخص کی پلکوں میں کبھی تو جنبش ہوگی۔ اُسے پانی کی طلب ہوگی یا وہ کسی اور ضرورت کے لئے اُٹھے گا۔ اسی امید میں لڑکے بیٹھے رہے یہاں تک کہ سورج ڈوبنے لگا اور فیل خانے کے اس سنسان حصے میں اندھیرا پھیلنے لگا۔ اب لڑکوں کو گھر جانے کی فکر لاحق ہوئی مگر وہ بڑی مستقل مزاجی سے بیٹھے رہے۔ اندھیرا بڑھتے بڑھتے سیاہ رات میں ڈھل گیا۔ ایک لڑکے نے دوسرے لڑکے کو کہنی مار کے استغراق سے چونکا دیا اور کہا۔ "کچھ خبر ہے، رات ہوگئی۔ گھر میں سب پریشان ہوں گے، اب چلو۔"

"نہیں بیٹھے رہو، بابا ضرور آنکھیں کھولیں گے۔"

''اور اگر ایسا نہ ہوا تو کیا تم رات بھر یہیں بیٹھے رہو گے'' اُس نے اپنے ہم جماعت کا ہاتھ پکڑ کے اُسے اُٹھایا۔

دوسرا لڑکا وہاں سے جانے کے لئے آمادہ نہیں تھا مگر اپنے ساتھی کے اصرار پر اُسے اُٹھنا پڑا۔ گھر پہنچ کے رات بھر اُس کے خوابوں میں بوڑھے کا چہرہ چھایا رہا۔ وہ پُرسکون چہرہ جو اُس نے اس دنیا میں پہلی بار دیکھا تھا۔ دوسرے دن مدرسے میں بھی وہ فیل خانے میں بیٹھے ہوئے بوڑھے کے تصور میں کھویا رہا اور جب مدرسے کے اختتام کا اعلان ہوا تو وہ اپنے ساتھی کو لے کے دوبارہ فیل خانے کی طرف روانہ ہو گیا۔ بوڑھے کی حالت میں آج بھی سرمو فرق نہیں آیا تھا۔ دونوں لڑکے اُس کے رُوبرُو مودّب بیٹھ گئے۔ کل اُن کے ذہنوں پر حیرانی اور اشتیاق کے احساسات غالب تھے، آج ان احساسات میں احترام کی آمیزش بھی ہو گئی تھی۔ اُنہوں نے کھنکار کے بوڑھے کو اپنی موجودگی کا احساس دلانے کی کوشش کی۔ بوڑھے پر کوئی اثر نہیں ہوا۔ پھر پہلے لڑکے نے کہا۔ ''السلام علیکم!''

دوسرے نے اُسے فوراً ٹوکا۔ ''کیا ایسی حالت میں سلام مناسب ہے؟''

پہلے نے پھر جسارت کی۔ ''بابا ہم یہاں بیٹھے ہیں'' کوئی جواب نہیں ملا۔

دوسرے لڑکے نے کہا ''بابا! ہم اور لڑکوں کی طرح آپ کا تماشا دیکھنے نہیں آئے ہیں۔''

آخر رات پھر سر پر آ گئی۔ لڑکوں نے مایوس ہو کے گھر جانے کا ارادہ کیا اور اُٹھ گئے۔ تیسرے دن وہ پھر وہاں پہنچ گئے۔ آج بھی وہی ہوا جو پہلے اور دوسرے دن ہوا تھا۔ اس طرح ایک ہفتہ گزر گیا۔ روزانہ جیسے ہی مدرسہ بند ہوتا، لڑکے وہاں پہنچ جاتے۔ اب اُنہوں نے کچھ کہنا بھی ترک کر دیا تھا۔ بس ادب سے ایک طرف سمٹ کے بیٹھ جاتے۔ اسی خاموشی میں ایک مہینہ ہو گیا پھر چھ مہینے گزر گئے۔ یہاں تک کہ ایک سال بیت گیا۔ لڑکے متواتر وہاں حاضری دیتے رہے مگر بوڑھے نے اُن سے کلام نہیں کیا۔ وہ روز یہ توقع لے کر جاتے کہ آج بوڑھا ضرور آنکھیں کھول دے گا لیکن بوڑھے بر گد میں کوئی سرسراہٹ نہیں ہوئی۔ اس کی اس بے اعتنائی کے باوجود لڑکوں کی ہمتیں پست نہیں ہوئیں۔ ایک سال کے دوران میں لڑکوں کی طرح کتنے ہی لوگ بوڑھے کو دیکھنے آئے۔ کسی نے اُس کے قریب پھول رکھے، کسی نے اُس کے پاس جا کے سرگوشی کی، کچھ لوگوں نے روز آنا اپنا وتیرہ بنا لیا لیکن کوئی بھی اُن لڑکوں کی طرح ثابت قدم ثابت نہیں ہوا۔ آخر ایک روز بوڑھے کی مسلسل یخ بستگی سے پہلا لڑکا چھلک پڑا۔ اُس نے اضطراب میں چیخ کے کہا۔ ''بابا اب بہت ہو گیا۔ آنکھیں کھولئے۔ اللہ بھی اپنے بندوں کی بات سن لیتا ہے''

بوڑھے نے کوئی جواب نہیں دیا۔ لڑکا کچھ توقف کے بعد پھر چیخا ''ہم اس طرح کب تک آتے رہیں گے بابا؟ ہم آپ سے ذکر سیکھنے آئے ہیں۔ آج ذکر کی اجازت لئے بغیر نہیں لوٹیں گے۔''

ایک سال بعد بوڑھے کے لب متحرک ہوئے۔ اُس کے جسم میں لرزہ پیدا ہوا۔ اُس نے کئی جھرجھریاں لیں اور آنکھیں کھولیں۔ لڑکوں پر دہشت بیٹھ گئی۔ بوڑھے کی سرخ آنکھیں اُنہیں جلائے دے رہی تھیں۔ یکا یک بوڑھے نے تیزی سے پلکیں جھپکاتے ہوئے تین بار اپنی ران پر ہاتھ مارا اور ایک نعرہ لگایا۔ فیل خانے کے در و بام گونج اُٹھے۔ لڑکوں کے دل دہل گئے۔ بوڑھا پھٹی پھٹی آواز میں چلایا ''جا، اجازت ہے۔''

جس لڑکے نے یہ جسارت کی تھی۔ اُس کی حالت اچانک متغیر ہونے لگی۔ اُس کا چہرہ دوپہر کی دھوپ کی طرح سفید پڑ گیا۔ وہ وہیں پچھاڑیں کھانے لگا۔ بوڑھے نے دوبارہ سکوت اختیار کر لیا تھا۔ دوسرے لڑکے نے خوف زدگی کے عالم میں جیسے تیسے اُسے سہارا دیا اور گھسیٹتا ہوا فیل خانے سے باہر لے آیا۔ باہر آ کے اُسے یہ فکر دامن گیر ہوئی کہ کوئی شناسا نہ دیکھ لے۔ وہ دونوں چھپ کر یہاں آتے تھے۔ ابھی تک اُن کے استاد مولوی فضل امام کو بھی اس کی خبر نہیں تھی۔ ''اگر مولوی صاحب کو پتہ چل گیا تو کیا ہوگا؟'' وہ اپنے ساتھی کی ہمت بندھاتا ہوا، اُس کا بوجھ سنبھالے آگے بڑھتا رہا۔ اُس کے دوست کا سر اُس کے کندھے پر لڑھک گیا تھا اور ٹانگیں اس طرح سڑک پر جھول رہی تھیں جیسے اُن سے جان کھینچ لی گئی ہو۔ کچھ فاصلہ طے کرنے کے بعد ایک اور قیامت ٹوٹی۔ لرزیدہ لڑکے کے مسامات سے خون ٹپکنے لگا۔ دوسرا لڑکا پہلے ہی سراسیمہ تھا۔ اب اُس کی رہی سہی ہمت بھی جواب دینے لگی۔ مجبوراً اُسے راہگیروں کو اپنی طرف متوجہ کرنا پڑا۔ راہ گیروں کی مدد سے اُس نے اپنے ساتھی کو اُس کے گھر پہنچایا۔ لڑکے کی حالت دیکھ کر گھر میں کہرام مچ گیا۔ اُسی لمحے مولوی فضل امام کو اطلاع بھجوائی گئی اور حکیم کو بلوایا گیا۔ دونوں آگے پیچھے غم زدہ مکان میں داخل ہوئے اور لڑکے کی کیفیت دیکھ کے دنگ رہ گئے۔ حکیم نے کہا ''یہ تو جل رہا ہے۔''

حکیم کی ہدایت پر لڑکے کو گلاب اور کیوڑے کے کٹورے بھر بھر کے پلائے گئے مگر کوئی افاقہ نہیں ہوا بلکہ خون بہنے کے ساتھ ساتھ اس کے منہ سے دل خراش چیخیں بھی بلند ہونے لگیں۔ حکیم نے اپنی معالجانہ زندگی میں پہلے ایسا کوئی مریض نہیں دیکھا تھا۔ اس عجیب وغریب بیماری کی نوعیت کسی کی سمجھ میں نہیں آئی۔ علاج جاری رہا مگر بے سود، ایک گھنٹے بعد دفعتہً لڑکے کی شہ رگ پھٹ گئی۔ اس سے محبت کرنے والوں نے اُس کے مرنے کی دعائیں مانگیں تا کہ وہ اس کرب و

اذیت کی زندگی سے نجات پا جائے۔ لڑکا مر تو گیا مگر اُس کا بے جان جسم لرزتا رہا اور جگہ جگہ سے خون رستا رہا۔ جبکہ سانس کبھی کی بند ہو گئی تھی۔

''کب سے اس کا یہ حال ہوا؟'' مولوی فضل امام نے تاسف سے پوچھا۔

دل شکستہ والد نے اپنے بیٹے کے ساتھی کی طرف اشارہ کر دیا۔ ماتم گساروں کی ساری توجہ اسی کی طرف مرکوز ہو گئی ''کیوں غوث! تم دونوں کہاں گئے تھے، سچ سچ بتاؤ یہ کیا ماجرا ہے؟'' مولوی صاحب نے درشتی سے کہا۔

غوث نے مرتعش لہجے میں اپنے استاد کو ساری روداد سنا دی۔ اُس نے بتایا کہ وہ روز چھپ کے فیل خانے میں بیٹھے ہوئے بوڑھے بابا کے پاس جاتے تھے۔ پورے ایک سال سے جا رہے تھے۔ آج تک کچھ نہیں ہوا تھا مگر آج یہ واقعہ پیش آ گیا۔ اس کہانی پر کسی کو یقین نہیں آ رہا تھا مگر غوث کے لہجے میں صداقت کی مضبوطی تھی۔ اس لئے سب خاموش رہے۔ فیل خانے کے بوڑھے کی بابت شہر کے ہر شخص نے کچھ نہ کچھ ضرور سنا تھا۔

مرنے والے کو نہلا دھلا کے کفن سے سجا دیا گیا۔ کفن میں بھی اُس کا جسم لرز رہا تھا۔ عزیزوں اور پڑوسیوں کی آہ و بکا میں اضافہ ہو گیا۔ لرزیدہ جنازہ رکھا ہوا تھا۔ اس حالت میں لڑکے کو قبر میں اُتارتے ہوئے سب جھجک رہے تھے۔ آخر مولوی فضل امام نے جنازہ اُٹھانے کا حکم دیا۔ جنازے کا ہیبت زدہ ماتمی جلوس بین کرتا ہوا فیل خانے کی طرف چلا جہاں بوڑھا شخص تمام دنیا سے بے نیاز اپنے آپ میں گم بیٹھا تھا۔ جنازہ اُس کے سامنے لے جا کر رکھ دیا گیا۔ سو گوار سہمے ہوئے چپ کھڑے تھے مولوی فضل امام پہلے تو کچھ دیر سوچتے رہے پھر جرأت کے ساتھ آہستہ آہستہ آگے بڑھے۔ اُنہوں نے یک لخت بوڑھے کا شانہ جھنجھوڑنا شروع کر دیا۔ بوڑھے کے چہرے پر سلوٹوں کا جال بچھ گیا۔ اُس نے کراہ کے اپنی سرخ آنکھیں کھول دیں۔ وہ جنازے کے ماتم گساروں کو خشمگیں نظروں سے گھورنے لگا۔ پھر جلد ہی وہ اُکتا کے دوبارہ آنکھیں بند کر لینا چاہتا تھا مگر مولوی فضل امام نے آزردگی سے کہا۔ ''میاں ایک بچے پر اتنا غصہ؟ یہ آپ نے کیا کر ڈالا؟''

بوڑھا پلکیں پٹ پٹانے لگا اور گم سا ہو گیا ''ہم کیا کرتے'' دوبارہ کہا ''میاں! یہ آپ نے کیا کر ڈالا؟''

بوڑھے کو غصہ آ گیا۔ اُس نے تلخی سے کہا ہم کیا کرتے، یہ روز آ کے ہمیں ستاتے تھے۔ ہم کب تک تماشا دیکھتے؟ آج ہماری زبان سے بھی ایک بات نکل گئی۔ جا، اب اسے لے جا۔ مٹی

ڈال دے۔"

اس سے پہلے کہ اُکتایا ہوا بوڑھا پھر اپنے سمندر میں ڈوب جاتا، مولوی فضل امام نے تیزی سے کہا، لے جاتا ہوں لیکن اس حالت میں کیسے لے جاؤں؟ خون اور لرزہ تو بند ہو۔"

بوڑھے نے جھنجلا کے کہا "دیوانے ایسے شہیدوں کا خون بھی کہیں بند ہوتا ہے۔ بس اسے لے جا۔" بوڑھا دوبارہ سب سے غافل ہو گیا۔

ناچار مرنے والے کو اسی حالت میں دفن کر دیا گیا۔

کفن دفن کے بعد مولوی فضل امام نے اپنے دوسرے شاگرد غوث کو ساتھ لیا اور دوبارہ بوڑھے شخص کے پاس پہنچا۔ اس بار بوڑھے کا سر جھکا ہوا تھا لیکن وہ اپنے حال میں بدستور مست تھا۔ مولوی صاحب نے چند لمحوں تک توقف کیا۔ پھر سرگوشی کے لہجے میں اُس سے مخاطب ہوئے "میاں! کہیں اس بچے سے بھی ناراض نہ ہو جایئے گا۔"

بوڑھے کا استغراق ٹوٹ گیا۔ اُس نے سر اُٹھا کے دونوں کو باری باری غیر جذباتی انداز میں دیکھا اور بھاری آواز میں کہا۔ "تو پھر اُسے منع کر دو۔ یہ ہمیں نہ چھیڑا کرے۔"

مولوی فضل امام نے غوث کو ہدایت کی کہ وہ آئندہ بوڑھے کے پاس نہ آئے کیونکہ بوڑھا بے آرام ہوتا ہے۔ مولوی صاحب کا خیال تھا کہ غوث اپنے ساتھی کا عبرت انگیز انجام دیکھ کے آئندہ فیل خانے جانے سے خود ہی پرہیز کرے گا۔ بہرحال غوث نے اپنے استاد کو کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ کچھ کہے بغیر گھر چلا گیا۔ اُس کے دل و دماغ پر بوڑھے کے جذب و استغراق کا گہرا اثر ہوا تھا۔ اُس کی کشش اتنی تیز تھی کہ غوث بستر پر رات بھر کروٹیں بدلتا رہا۔

لڑکے کا نام سید غوث علی اور بوڑھے شخص کا نام جعفر شاہ تھا۔ جعفر شاہ اپنے زمانے کے ایک باجلال صاحب کرامت بزرگ تھے۔ یہ پٹیالے کا واقعہ ہے۔ غوث کے سامنے اُس کے عزیز ہم جماعت کا ہولناک ماجرا گزر چکا تھا اور اُس کے مربی استاد نے اُس بوڑھے کے پاس نہ جانے کی تاکید کر دی تھی۔ اس کے باوجود سید غوث دوسرے ہی دن وہاں جا پہنچا۔ وہ بوڑھے کے قریب ایک جانب سکڑ کے بیٹھ گیا۔ کوئی جذبہ تھا جو اُسے وہاں لے گیا تھا۔ وہ جذبہ کیا تھا؟ غوث علی اُس جذبے کو کوئی نام نہیں دے سکتا تھا۔ بس اُس کے قدم خود بخود فیل خانے کی طرف اُٹھ جاتے تھے۔ اُس نے وہاں حاضری دینا اپنا معمول بنا لیا۔ وہ بیخودی کے عالم میں بیٹھا جعفر شاہ کو تکتا رہتا۔ شروع شروع میں جعفر شاہ نے اُسے درخور اعتنا نہیں سمجھا۔ انہوں نے نہ آنکھ کھولی نہ غوث سے کوئی کلام کیا پھر بھی غوث کے استقلال میں کوئی کمی نہیں آئی۔ آخر رفتہ رفتہ

# جــــزاک اللہ

ایک مرتبہ سفرِ حج سے واپسی پر ابوجعفر منصور مدینہ منورہ میں کچھ دیر کے لئے ٹھہرا۔ چند شتربانوں نے منصور کے خلاف قاضی مدینہ کی عدالت میں دعویٰ دائر کردیا۔

قاضی نے منصور کو مدعا علیہ کے طور پر عدالت میں طلب کیا۔ جب منصور حاضر عدالت ہوا تو قاضی نے کوئی تعظیم وتکریم نہ کی اور مدعی اور مدعا علیہ سے بالکل مساویانہ سلوک کیا۔ پھر مقدمہ سنا اور مدعی نے چونکہ اپنے دعویٰ کے ثبوت میں قوی شہادت پیش کی تھی اور منصور کا مقدمہ بالکل کمزور تھا۔ لہٰذا قاضی نے اسی وقت فیصلہ شتربانوں کے حق میں اور منصور کے خلاف سنایا۔ منصور کی زبان سے بے ساختہ نکلا: ''جزاک اللہ (اللہ تجھے جزادے)

اور دارالخلافہ واپس پہنچ کر بطور انعام وحوصلہ افزائی دس ہزار دینار قاضی کی خدمت میں بھجوائے۔

جعفر شاہ کا فولاد پگھلنے لگا اور آنکھیں کھول کے دیکھنے لگے۔ اُن کی نگاہ میں شفقت آتی گئی اور وہ نرمی سے پیش آنے لگے۔ اس طرح بتدریج دونوں کے درمیان انس والتفات بڑھتا گیا۔

اُنہی دنوں ایک دفعہ شاہ غلام علی کے خلیفہ پٹیالے آئے، وہ غوث کے مدرسے میں مولوی فضل امام سے ملنے پہنچے اور روح وروحانیت کے مسائل پر بحث کرتے ہوئے اُن سے پوچھنے لگے ''پٹیالے میں کوئی کامل فقیر بھی ہے؟'' اس سوال سے اُن کا مقصد شاید یہ تھا کہ کیا پٹیالا نوازا نہیں گیا ہے؟ مگر ظاہر ہے کہ پٹیالے کی زمین خالی نہیں رہ سکتی تھی۔

غوث ایک دم اُٹھا۔ اُس نے مودبانہ عرض کیا۔ میرے ساتھ آیئے، میں آپ کو اُن کے پاس لے چلتا ہوں۔''

غوث علی انہیں جعفر شاہ کے پاس لے گیا اور وہاں پہنچتے ہی بلند آواز میں بولا۔ ''میاں! آنکھیں کھولیے، آپ کے لئے ایک شکار لایا ہوں۔''

جعفر شاہ کے ساکت جسم میں بے قراری کی کئی لہریں نمودار ہوئیں۔ اُنہوں نے پلکیں اُٹھا کے دیکھا اور بولے' کیوں رسوا کرتا ہے؟ اچھا بیٹھ جا۔ بیٹھ جا۔''

اجازت پا کے دونوں کچھ مطمئن ہوئے اور بیٹھ گئے۔ جعفر شاہ کے جلال کا اثر کسی قدر دور ہوا۔ وہ آج کچھ اعتدال کی حالت میں تھے اور طبیعت میں کچھ خوشگواری تھی۔ وہ شاہ غلام علی کے خلیفہ سے اُن کا حال پوچھنے لگے۔ گفتگو کے دوران میں خلیفہ نے جھجکتے ہوئے اُن سے کہا۔

"حضرت میرے لطائف جاری نہیں ہوتے کچھ تو فرمائیے"
"کیا کہا؟" جعفر شاہ چونک کے بولے "تمہارے لطائف جاری نہیں ہوتے؟ اچھا ابھی لو۔" وہ اپنے ہاتھ کو چکر پہ چکر دینے لگے۔ اُن کے منہ سے صرف ایک لفظ کی گردان جاری تھی۔ "چل۔ چل۔ چل۔ چل۔"

جعفر شاہ کی گردان سے خلیفہ کی حالت غیر ہوگئی۔ وہ دل تھام کے اچانک لوٹنے لگے۔ غوث علی کا ماتھا ٹھنکا۔ اُس نے چیخ کے فریاد کی۔ "میاں! میاں! کچھ مہمان کا خیال کیجئے۔ کیا انہیں بھی مار ڈالیے گا۔"

غوث علی کی مداخلت پر جعفر شاہ کا ہاتھ رک گیا اور اُن کی گردان بند ہوگئی۔ وہ پر سکون لہجے میں غوث سے کہنے لگے۔ "اچھا کیا، تو نے بروقت یاد دلایا مگر ایک بات گرہ میں باندھ لے۔ یہاں آنا ہے تو ہم سے خطاب مت کیا کر۔ چپ چاپ بیٹھ رہا کر۔"

شاہ غلام علی کے خلیفہ کی حالت بھی معتدل ہوگئی۔ پھر انہوں نے جعفر شاہ کے سامنے ہاتھ جوڑ کے کہا۔ "حق آگاہ! آپ نے بجا ارشاد فرمایا۔ تعلیم کا طریقہ یہی ہے۔ غوث علی سے نادانی ہوئی۔ میں بھی بہک گیا۔" اُس دن کے بعد سے خلیفہ جب تک پٹیالے میں رہے، روز جعفر شاہ کی خدمت میں حاضری دیتے رہے۔ اُن کا معمول تھا کہ ایک گوشے میں ادب سے بیٹھ جاتے اور جب جعفر شاہ کی مرضی ہوتی، اُن سے بات کرتے ورنہ خاموشی سے واپس چلے آتے۔ اس طرح انہوں نے جعفر شاہ سے جذب وسلوک کی خاصی تعلیم حاصل کی اور ایک روز اچانک گریباں چاک کر کے جنگلوں کی طرف نکل گئے۔

غوث علی اور جعفر شاہ کا ارتباط جاری رہا۔ جعفر شاہ عام لوگوں کے لئے مجسم جلال تھے مگر غوث علی کے لئے اُنہوں نے اپنے جمال کے دریچے کھلے رکھے۔

سید غوث علی کے آباؤ اجداد خراسان سے چلے تھے۔ وہ سندھ میں ایک مدت قیام کرنے کے بعد ہندوستان کے کوچے کوچے کا سفر کرتے ہوئے ضلع مونگیر صوبہ بہار میں قیام پذیر ہوگئے۔ اُن کے جدامجد سید ظہور الحسن نے موضع استھاواں کی ایک لڑکی سے نکاح کر لیا۔ سید غوث کا خانوادہ علم وفضل اور طریقت ومعرفت میں دور دور تک مشہور تھا۔ اُس کے والد سید احمد علی اپنے والد کے مرید تھے۔ اُن کی پہلی شادی سترہ سال کی عمر میں ہوئی۔ پھر انہوں نے دوسرا اور تیسرا نکاح کیا۔ ابتداً وہ سرکاری سواروں میں ملازم تھے۔ رفتہ رفتہ رسال دار ہوگئے۔ غوث علی کی ولادت، ۷ر ستمبر ۱۸۰۴ء میں اُن کی دوسری بیوی کے بطن سے ہوئی۔ بعض وجوہ سے غوث علی کو

ماں کا دودھ پلوانا مناسب نہیں سمجھا گیا۔ یہ خدمت ایک ہندو پنڈتانی کے سپرد ہوئی۔ پنڈتانی کی کوئی نرینہ اولاد نہیں تھی۔ چنانچہ اُس نے غوث علی کی پرورش اپنے حقیقی بیٹے کی طرح کی اور اپنی طرف سے اُس کا نام گنگا بشن رکھا۔ غوث کی خوش نصیبی کا زمانہ اُس کے بچپن ہی سے شروع ہو گیا تھا۔ اُسے اپنی ماں کے علاوہ رضاعی ماں اور سوتیلی ماؤں کی طرف سے بھی بے پناہ شفقتیں ملیں۔ ہر بات کا خیال رکھا جاتا تھا۔ اُس کا خانوادہ دور و نزدیک عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ سید ظہور الحسن سے اُس کے والد تک علم و عرفان کا ایک سلسلہ تھا جو کہیں ٹوٹا نہیں۔ اس کے والد ایک صاحب کرامت بزرگ تھے۔ سلطانی میں درویشی اور درویشی میں سلطانی اُن کا شعار تھا۔ گھر میں ہر وقت اُن لوگوں کا ذکر رہتا تھا، جنھوں نے دنیا ترک کر دی اور عشق میں مر گئے۔

عشق کیا ہے؟ جذب کسے کہتے ہیں؟ سلوک کی کونسی منزل ہے؟ فنا کیا ہے؟ بقا کیا؟ نور کیا؟ تاریکی کیا؟ وجود کیا ہے؟ عدم کیا؟ ثبات کسے کہتے ہیں؟ عقل کا قیام کہاں ہے؟ اُنہی مسائل و مشاغل اور مناظرہ و مباحث میں غوث علی کا بچپن گزرا۔ اُس کے گھر درویشوں کے قافلے آتے اور چند گھڑیاں، چند دن حکمت و نور کے تذکرے کر کے گزر جاتے۔ اس کے باوجود یہ لوگ بستی کے عام لوگوں میں شامل تھے اور انہی میں رہتے تھے۔ وہ کوئی علیحدہ لوگ نہیں تھے۔ اُنھوں نے دنیا میں رہ کے دین کا دامن نہیں چھوڑا اور دین میں رہ کے دنیا سے رابطہ قائم رکھا۔

غوث علی کے بھائی انوار الحسن کا واقعہ ہے۔ غوث اپنی عمر کے ابتدائی دنوں میں انوار الحسن کے ساتھ مکان کے صحن میں کھیل رہا تھا۔ کھیلتے کھیلتے اُسے اپنے سر کے اوپر آہٹ سی محسوس ہوئی۔ اُس نے آسمان کی طرف نگاہ اُٹھا کے دیکھا تو حیرت زدہ رہ گیا۔ آسمان سے زرق برق کپڑوں میں ملبوس سواروں کا ایک دستہ زمین پر اتر رہا تھا۔ دیکھتے دیکھتے وہ زمین پر آ گئے اور ایک سوار نے انوار الحسن کو مخاطب کر کے کہا ''آؤ'' انوار الحسن غوث کو تنہا چھوڑ کے گھوڑے پر سوار ہو گئے اور گھوڑا اُنہیں لئے ہوئے آسمان کی طرف اُٹھنے لگا۔ چند لمحوں میں انوار الحسن اُس کی نظروں سے اوجھل ہو گئے۔ نیلے آسمان پر بادلوں کے بڑے بڑے ٹکڑے تیر رہے تھے اور سواروں کا دستہ انہی بادلوں میں کہیں چھپ گیا تھا۔ غوث علی دم بخود رہ گیا۔ پھر دفعتہً اُسے صورت حال کا احساس ہوا۔ اُس نے تمام تر طاقت سے اپنی ماں کو آواز دی۔ ماں دوڑی ہوئی آئیں تو غوث نے پھولی ہوئی سانسوں کے درمیان یہ اضطراب انگیز واقعہ اُنہیں سنایا مگر یہ دیکھ کے غوث کی حیرت کا ٹھکانہ نہ رہا کہ ماں پریشانی کے بجائے مسکرا رہی ہیں۔ ماں نے اُس کے سر پر ہاتھ رکھتے ہوئے شفقت سے کہا ''بیٹا! وہ سیر کو گیا ہے، واپس آ جائے گا اس سے پہلے بھی کئی بار وہاں کا گشت لگا چکا ہے۔ فکر نہ

# نعت رسول مقبولؐ

جس پہ نگاہِ لطف و کرم آپ کی رہی
حاصل اُسے حیات میں ہر اک خوشی رہی

معراجِ مصطفٰے یہی پیغام دے گئی
اوّل ہر اک رسول سے ذاتِ نبیؐ رہی

جب تک کہ آپ آئے نہیں تھے زمین پر
تب تک دل و دماغ میں اک بے کلی رہی

کرتے تھے جس کی پیروی فرماں روائے وقت
آقائے دو جہاں میں عجب سادگی رہی

شرمندہ جس کو دیکھ کر شمس و قمر ہوئے
گھر میں حلیمہ دائی کے وہ روشنی رہی

آلامِ روزگار سے بددل نہیں ہوئے
سرکار دو جہاں کے لبوں پر ہنسی رہی

حزن و ملال اُس سے قمر دور ہی رہے
جس کی رسولؐ پاک سے وابستگی رہی

(صلی اللہ علیہ وسلم)

ڈاکٹر قمر رئیس بہرائچی

# ھدیٰ اسلامی ڈائجسٹ کی خصوصی اشاعتیں جو دستیاب ہیں

**اولیاء اللہ نمبرز**
حصہ اول سے حصہ تیرہ تک ہدیہ صرف -/640 روپے، مکمل سیٹ منگانے والوں کے لئے محصول ڈاک -/330 روپے

**عہد ساز نقوش اسلام نمبر**
اسلام کی روشن تاریخ سے ایمان افروز اور روح پرور واقعات کی تفصیلات۔ ہدیہ۔ -/60 روپے

| | | |
|---|---|---|
| **شیخ عبد القادر جیلانی نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>بے مثال دستاویز اور دمیت | **انبیائے کرام نمبر**<br>ہدیہ -/70 روپے<br>حضرت آدمؑ سے نبی آخر الزماں تک | **ازواج مطہرات نمبر**<br>ہدیہ -/50 روپے<br>اہل ایمان کی مائیں یا امہات المومنین کی ایمان افروز داستانیں |
| **قرآنی وظائف نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>ایک ہزار کے قریب عمل مع حوالہ جات | **فہم قرآن نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>غار حرا سے نزول قرآن تک | **عظیم قصص القرآن نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>قرآنی قصوں کا مجموعہ |
| **وظائف درود و سلام نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>ایک ہزار کے قریب درود و سلام کے وظائف | **جنات و شیاطین نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>جنات و شیاطین سے متعلق جملہ معلومات | **ملائکہ نمبر**<br>ہدیہ -/50 روپے<br>فرشتوں کے بارے میں معلومات سے بھرپور |
| **عظیم جنت الفردوس نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>بھرپور جنت کے حسین و جمیل نظارے | **احوال قبور نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>فکر عقبیٰ کے اسباق آغاز موت سے قبر تک | **دیدار نبی نمبر**<br>ہدیہ -/50 روپے<br>خواب میں رسول اللہ ﷺ سے ملاقات کے ہزاروں پاکیزہ واقعات |
| **اصحاب رسول نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>ان ہستیوں کی کہانی جنہوں نے رحمۃ للعالمین کے سائے میں زندگی بسر کی | **امام اعظم نمبر**<br>ہدیہ -/50 روپے<br>جس میں امام اعظمؒ کے بیشمار محاسن و اوصاف تفصیلات کے ساتھ یکجا درج کئے گئے ہیں۔ | **دین اور فہم دین نمبر**<br>ہدیہ -/50 روپے<br>دینی زندگی اور عبادت کے بنیادی مسائل قرآن و حدیث کی روشنی میں |
| **فہم حدیث نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>ارشادِ گرامی ﷺ کا ایک ایک زریں لفظ جو ظاہری و باطنی زندگیوں کی مکمل فلاح کا باعث ہے | **اعمال روحانی اور دعا نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>حیرت انگیز قرآنی اعمال اور روحانی دعائیں | **محبوب سبحانی شہباز آسمانی نمبر**<br>ہدیہ -/50 روپے<br>ریاضت، ولایت، تصوف اور حقانیت کی امتیازی فضیلت کے حالات و کرامات |
| **فہم سیرت رسول نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>سیرت پاک، پیدائش سے وفات تک | **توبہ استغفار نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے<br>سکون کی راہ واپس لانے کے لئے ایک نعمت غیر مترقبہ | **عجائبات اسماء ربانی و اسرار آیات قرآنی نمبر**<br>ہدیہ -/60 روپے |

بذریعہ ڈاک منگوانے والوں کے لئے ہر خصوصی نمبر کیلئے محصول ڈاک چالیس (۴۰) روپے ہدیہ کے علاوہ ہے۔

**بذریعہ ڈاک منگانے کا پتہ: صدیقی طباعت گھر: 96، چرچ روڈ، بھوگل نئی دہلی۔ 110014**

(دستی طور پر 96، مسجد لین (END) بھوگل، نئی دہلی۔ 110014 سے حاصل کریں)

کر، اب تو وہ بڑا ہو گیا ہے۔ شیر خواری کے زمانے میں وہ بارہا اسی طرح غائب ہوا اور پھر بخیر و عافیت واپس آ گیا۔"

مگر ماں کی بات غلط ثابت ہوئی، اس بار وہ واپس نہیں آئے۔ بھائی کی صورت رہ رہ کے غوث کے تصور میں ابھرتی تھی۔ آخر ایک روز اُس نے اپنی ماں سے پوچھ ہی لیا۔ "آپ تو کہتی تھیں کہ بھائی اسی طرح اکثر غائب ہوتے ہیں اور لوٹ آتے ہیں لیکن اس دفعہ تو وہ ابھی تک واپس نہیں لوٹے؟"

ماں نے جواب دیا۔ لوٹا کیوں نہیں۔ "وہ ہر جمعے کی شب یہاں چھپ کے آتا ہے اور مجھ سے مل کے چلا جاتا ہے میں نے گذشتہ جمعے کو اُس سے کہا تھا۔ انوار! کبھی اپنے والد سے بھی مل لیا کر۔ وہ تجھے دیکھنے کے مشتاق رہتے ہیں۔ اُس نے جواب دیا۔ بہت اچھا، حاضر ہوں، بلوا لیجئے، میں نے تیرے والد کو بلوایا۔ وہ انوار سے بولے، میاں! تم نے تو صورت دکھانی بھی چھوڑ دی۔ کہاں رہتے ہو؟ انوار نے یہ سن کے میری اور تیرے والد کی آنکھیں بند کروائیں اور کہا۔ میں آپ کو اپنا مسکن دکھاتا ہوں، لیجئے دیکھئے۔ ہم نے فوراً آنکھیں کھول دیں۔ ہمیں اپنے سامنے ایک دل کشا باغ نظر آیا۔ لبریز نہریں، لہلہاتا ہوا سبزہ، کھلے ہوئے پھول، میوؤں سے لدے ہوئے درخت، خوش الحان اور نغمہ سنج پرندے اور خوبصورت عمارتیں۔ ہم سات روز تک اُس باغ میں گھومتے رہے مگر نہ اس کی ابتدا ملی۔ نہ انتہا اور نہ وہاں انوار نظر آیا۔ ہمیں جب بھوک لگتی میوے کھا لیتے۔ پیاس لگتی تو نہروں سے پانی پی لیتے۔ رات کو جس مکان میں دل چاہتا، سو جاتے۔ آٹھویں دن انوار مسکراتا ہوا ہمارے پاس پہنچا اور بولا۔ "آپ نے دیکھ لیا، میں کہاں رہتا ہوں؟ تیرے والد نے کہا۔ ہاں دیکھ لیا مگر تم ہمیں چھوڑ کے کہاں چلے گئے تھے؟ بیٹا ہم آدمیوں میں رہنے کے عادی ہیں۔ یہاں تنہائی میں ہمارا دل نہیں لگا۔ بھلا گھر والے کیا سوچ رہے ہوں گے۔ بہتر ہو گا کہ تم ہمیں جہاں سے لائے ہو، وہیں پہنچا دو" انوار نے کہا "اچھا آنکھیں بند کیجئے۔ ہم نے پہلے کی طرح آنکھیں بند کر کے دوبارہ کھولیں اب ہم اپنے گھر میں موجود تھے۔ وہی تاریخ وہی وقت تھا۔"

غوث علی کے بھائی انوار الحسن ابدال کے زمرے میں شمار کیے جاتے تھے۔ اُن کے کشف و کرامات کے صدہا واقعات مشہور ہیں۔

یہ تھا وہ ماحول جہاں غوث علی نے آنکھ کھولی۔ اُس کے بچپن ہی میں ایسے واقعات پیش آئے جو آدمی کو سوچنے پر مجبور کر دیتے ہیں۔ جہاں قلندروں کا اجتماع ہو اور آدمی دنیا

کی بقدر دنیا پروا کرتا ہو۔ وہاں غوث علی کیسے پیچھے رہتا۔

اُس کی عمر چار برس چار مہینے کی تھی کہ ماں نے اُسے بسم اللہ پڑھوائی اور کلام پاک شروع کرادیا۔ ساتھ ساتھ غوث نے اپنی رضاعی ماں کے شوہر پنڈت رام سینی سے شاستر کا آغاز کیا۔ اُس نے صرف دس برس کی عمر میں نصف قرآن حفظ کرلیا اور نصف ناظرہ پڑھ لیا۔ غوث کی طبیعت میں تلاش و جستجو کا جوہر بہت زیادہ تھا۔ فارسی کا سکندر نامہ اُس نے اپنی بڑی والدہ سے پڑھا اور سنسکرت کی تعلیم پنڈت رام سینی سے حاصل کی۔ عربی صرف ونحو بڑے نانا سے سیکھی۔

علم وآگہی کی ابتدا کا زمانہ تھا کہ ایک دن غوث کے والد اُسے حاجی لعل نامی ایک بزرگ کے پاس لے گئے۔ حاجی لعل نے جیسے ہی اُسے دیکھا، تعظیماً سروقد کھڑے ہوگئے پھر انہوں نے اُسے تپاک سے اپنے پاس بٹھایا اور عجز وانکسار سے کہا۔ ''میاں! ہم بہت دنوں سے آپ کے منتظر تھے۔ اچھا ہوا کہ آپ آگئے، ہمارے پاس آپ کے لئے ایک امانت رکھی ہے، وہ لے لیجئے۔''

اُس وقت خصوصی محفل جمی ہوئی تھی۔ دروازہ بند تھا۔ خوش الحان قوال غزل سرا تھے۔ قوالی کے دوران میں حاجی لعل کو جوش آگیا۔ اسی عالم میں انھوں نے غوث کی طرف متوجہ ہو کے اتقا کیا۔ غوث پر بیخودی اور بیہوشی طاری ہوگئی۔ اُسے تن بدن کی خبر نہ رہی۔ محفل میں غوث علی کے نانا بھی موجود تھے۔ غوث کے نانا نے خفا ہو کے حاجی لعل سے کہا۔ ''حاجی بھیا! اس کمسن بچے پر ایسی سخت نظر؟''

اس سے پہلے کہ حاجی لعل کوئی جواب دیتے، غوث علی کے والد نے مداخلت کی ''حضرت! یہ شکر کا موقع ہے، شکایت کا نہیں۔ حاجی صاحب کی توجہ بے سبب نہیں ہے۔''

غوث کے والد اُسے بے ہوشی میں اُٹھا کے گھر لے آئے، غوث مسلسل آٹھ دن تک اسی کیفیت سے دوچار رہا۔ نویں دن کہیں اُسے ہوش آیا۔ آٹھ دن کی بے خبری نے اُس کے لئے باخبری کے بے شمار دروازے کھول دیئے تھے۔ اس کے بعد سے اُس پر کسی بزرگ کی توجہ نے اثر نہیں کیا اور اگر اثر کیا بھی تو اس پر بے خودی طاری نہیں ہوئی۔

غوث نے ایک طرف اصفیا سے فیضان حاصل کیا دوسری طرف ایک سنیاسی سے جڑ تالی کی مشق بھی کی۔ اس شغل میں ظاہری حواس مفقود ہوجاتے ہیں اور روح دماغ میں سمٹ آتی ہے۔ آدمی جس خیال میں بیٹھا ہو، اُسی خیال میں بیٹھا رہتا ہے۔ ایک روز جڑ تالی کی مشق ختم کرکے غوث علی کو خیال آیا کہ دیکھیں، کسی دوسرے پر بھی اس کا اثر ہوتا ہے یا نہیں۔ اُس نے وہی

مشق اپنے ایک بھائی کو کروائی۔ مشق کا عجیب ردعمل ہوا۔ اُس کا بھائی بے ہوش ہو کے مردوں کی طرح گر پڑا۔ غوث کو مشق کا اثر زائل کرنا نہیں آتا تھا۔ اُسے یہ فکر لاحق ہوئی کہ اب بیہوش بھائی کا کیا علاج کیا جائے۔ ماں کو اطلاع ملی تو وہ گھبرائی ہوئی آئیں اور افسوس سے بولیں۔ ''ایک تو گیا ہی تھا۔ اب دوسرا بھی چلا۔ غوث! لوگ یہ سمجھیں گے کہ تو نے بھائی کو مار ڈالا'' انہوں نے چند لمحوں تک کچھ سوچا۔ پھر دہی کا ایک پیالہ لا کے بے ہوش لڑکے کے سامنے گرا دیا۔ دوسرے لوگ بھی وہاں جمع ہونے لگے۔ جو بھی آ کے اُن سے اس سلسلے میں کچھ پوچھتا، وہ کہہ دیتیں۔ ''نہ جانے کیا ہو گیا۔ اس نے دہی کھا کے قے کر دی ہے'' غوث گھبرا کے سنیاسی کے پاس پہنچا اور اُسے پورا ماجرا سنایا۔ سنیاسی نے سرزنش کرتے ہوئے کہا ''کیا یہ عمل تمہیں اس لئے سکھایا گیا تھا کہ تم دوسروں کو تماشا بناؤ؟'' وہ غوث کے ساتھ فوراً بے ہوش لڑکے کے پاس پہنچا۔ اُس نے لڑکے کے سر پر مشکیں چھڑوائیں، تیسری مشک پر لڑکے کو ہوش آ گیا۔ وہ اُٹھ بیٹھا۔ لوگ مطمئن ہو گئے۔ غوث نے اُس سے بیہوشی کے دوران کی کیفیت پوچھی۔ اُس نے بتایا ''میں پکار پکار کے تم سب سے کہہ رہا تھا کہ گھبراؤ نہیں، میں زندہ ہوں اور کنوئیں میں پڑا ہوں مجھے نکالو۔''

انہی دنوں غوث کا ہم عمر ایک ہندو لڑکا اکثر دریا کے کنارے جا کے کوئی منتر پڑھتا تھا۔ ایک روز غوث بھی اُس کے ساتھ گیا اور غور سے لڑکے کا عمل دیکھتا رہا۔ لڑکے نے چاول وغیرہ پکائے، بھینٹ دی، پوجا کی، پھر منتر پڑھ کے واپسی کے لئے تیار ہو گیا۔ غوث نے اُس سے پوچھا ''تو نے جو منتر پڑھا ہے، اس کا کوئی کرشمہ بھی دکھا سکتا ہے؟ لڑکے نے جواب دیا ''ہاں کیوں نہیں'' اس نے ایک کنکر اُٹھایا۔ منہ ہی منہ میں کچھ پڑھ کر پھونکا اور اسے ایک درخت پہ دے مارا۔ درخت میں دیکھتے ہی دیکھتے اوپر سے نیچے تک آگ لگ گئی اور وہ جل کر سیاہ ہو گیا۔ غوث نے لڑکے سے کہا ''اچھا تو اب ایک کنکر پڑھ کے مجھے مار'' لڑکے نے بہت انکار کیا مگر غوث کی ضد پر اُسے مجبور ہونا پڑا۔ آخر کار اُس نے کہا چلو ہوشیار ہو جاؤ۔ غوث نے پیر ان پیر شیخ عبدالقادر کا نام لے کر اپنے گرد ایک حصار کھینچ لیا۔ لڑکے نے پہلا کنکر مارا۔ کچھ نہیں ہوا۔ دوسرا کنکر مارا، کچھ نہیں ہوا۔ اسی طرح اس کا تیسرا کنکر بھی ضائع گیا۔ غوث نے سوچا کہ یہ بھروسہ کرنا اور سہارا لینا مناسب نہیں ہے۔ چنانچہ وہ حصار توڑ کے باہر نکل آیا۔ اُس نے لڑکے سے کہا ''اب پھینک کنکر'' لڑکا اپنے تین کنکروں کی ناکامی سے جھلایا ہوا تھا۔ اُس نے چوتھا کنکر اُٹھایا اور غصے سے غوث کی طرف پھینکا۔ اس بار کنکر غوث کے سینے پر لٹھ کی طرح پڑا لیکن دوسرے ہی لمحے اُلٹ کے اُنتا اُچٹ کر لڑکے کی پیشانی پر لگ گیا۔ لڑکا اوندھے منہ گرا۔ اُس کی پیشانی

سے خون جاری ہوگیا۔ غوث بے حد سراسیمہ ہوا۔ اُس نے دوڑ کے لڑکے کے باپ کو اس واقعے کی اطلاع دی۔ لڑکے کا باپ اسے اُٹھا کے غوث کے نانا کے پاس لے گیا اور اُن سے فریاد کرنے لگا۔ غوث کے نانا نے غوث کو دو تین طمانچے مارے۔ اُس وقت وہ دس بارہ برس کا تھا۔ اُس کے نانا نے کہا ''غوث! کیا شیخ عبدالقادر تیرے لئے دور بین لگائے بیٹھے ہیں یا ہر وقت تیرے ساتھ لگے رہتے ہیں۔ خبردار جو تو نے آئندہ کوئی ایسا قدم اُٹھایا۔ اگر یہ مر جاتا تو؟'' لڑکے کے زخم مندمل ہونے میں کئی دن لگ گئے۔

غوث علی کا تجسس اس قدر شدید ہوگیا تھا کہ گھر والوں نے اسے احتیاط کی تلقین کرنی شروع کر دی تھی لیکن غوث کا تجسس کم نہیں ہوا۔ اُسی زمانہ کا ذکر ہے۔ غوث ایک روز ''کافیہ'' کا سبق پڑھ کر گھر لوٹ رہا تھا۔ راستے میں ایک فقیر نے اُسے روک لیا اور کسی تمہید کے بغیر اُس کے سبق وغیرہ کی کیفیت پوچھنے لگا۔ غوث نے سعادتمندی سے جوابات دیئے۔ فقیر بہت خوش ہوا۔ اُس نے غوث کو ایک آیت بتا کر کہا ''فرزند! اُسے گیارہ دن تک پڑھنا۔ رات کے وقت حصار کھینچ کے اکیلے بیٹھ جانا اور آیت پڑھتے وقت چراغ کی لو دیکھتے رہنا''۔ فقیر کی اس برجستہ مہربانی نے غوث پر گہرا اثر کیا۔ اُس نے اسی روز سے اس کی ہدایت پر عمل شروع کر دیا۔ پہلی رات تو کوئی بات ظہور میں نہیں آئی۔ دوسری رات اسے چراغ کی لو پر جھینگوں کے برابر دو شیر لڑتے ہوئے نظر آئے۔ تیسری رات چوہوں کے برابر شیر لڑتے ہوئے نظر آئے۔ چوتھی رات شیر بلیوں کے برابر ہوگئے اور پانچویں رات وہ کچھ اور بڑھ کر کتوں کے برابر ہوگئے۔ ساتھ ہی چراغ گل ہوگیا اور کوٹھری کا دروازہ کھل گیا۔ غوث پر دہشت طاری ہوگئی اور خوف کے عالم میں وہ اپنی بڑی والدہ کی آغوش میں جا چھپا۔ اُسی وقت اُسے بخار چڑھ گیا اور گرد و پیش کا قطعی ہوش نہ رہا۔ صبح آیت بتانے والا فقیر آیا تو وہ بہت ناراض تھا۔ اُس نے غصے میں غوث سے کہا ''نادان! تو نے سارا عمل اکارت کر دیا'' غوث کے نانا وہاں موجود تھے۔ انہوں نے فقیر سے کہا ''شاہ جی! آپ ناحق ناراض ہو رہے ہیں۔ اگر آپ کو اس سے عمل کروانا ہی تھا تو آپ خود بھی اس کے ساتھ بیٹھتے۔ بھلا یہ عمر اور ایسا جلالی عمل؟''

فقیر کچھ نادم ہوا اور اُس نے غوث سے کہا ''آ، اب میں تجھے ایک چیز بے مشقت دیتا ہوں'' وہ غوث کو الگ لے گیا۔ اُس نے اُسے ایک فارسی قطعہ یاد کروا کے کہا ''اسے سوتے وقت تین بار پڑھ لیا کر۔ صبح تجھے ایک روپیہ مل جایا کرے گا'' غوث نے سوتے وقت وہ قطعہ پڑھ لیا۔ دوسری صبح فقیر کی پیشگوئی کے مطابق اُسے روپیہ مل گیا۔ غوث نے روپیہ اپنی ماں کے حوالے

## طلب العلم فریضة علی کل مسلم و مسلمة

کردیا۔ دوسری اور تیسری صبح بھی یہی ہوا۔ اب ماں کو تشویش ہوئی۔ انہوں نے غوث سے پوچھا "ارے بیٹا! تو روز یہ ایک روپیہ کہاں سے لے آتا ہے؟" غوث نے سارا ماجرا سنایا۔ اُس زمانے میں ایک روپے کی بڑی قیمت ہوتی تھی۔ ماں نے بیٹے کے ہاتھ کو بوسہ دے کر اس سے فقیر کا یاد کروایا ہوا قطعہ سنا اور خود بھی اُسے پڑھنے کی اجازت طلب کی۔ غوث کو کیا اعتراض ہوسکتا تھا۔ اُس نے فراخدالی سے اجازت دے دی۔ اس طرح اُس کی ماں کو بھی روز ایک روپیہ ملنے لگا۔ پھر ایک دن اُس کی ماں نے اُس کے والد کی موجودگی میں اُس سے کہا "بیٹے! تم اپنے باپ کو بھی روپیہ حاصل کرنے کی اجازت کیوں نہیں دیتے؟" غوث کے والد نے کانوں کی لویں چھو کے نفی میں سر ہلایا اور کہا "میں سمجھتا ہوں، اس سے قطعے کی تاثیر جاتی رہے گی" غوث کی والدہ نے دلیل پیش کی "مگر روپے کی یہ طلب حرص و طمع کے باعث نہیں، برکت کے حصول کے لئے ہے۔" انہوں نے غوث کو اشارہ کیا۔ غوث نے اپنے والد کو بھی قطعہ پڑھنے کی اجازت دے دی۔ اُس کے والد نے رات کو سوتے وقت وہ قطعہ پڑھا مگر اس بار وہ بے تاثیر ثابت ہوا۔ کسی کو کچھ نہیں ملا۔ تینوں بہت شرمندہ اور پریشان ہوئے۔

پھر یہ معاملہ غوث کے دادا کے سامنے پہنچا۔ اُنہوں نے پوتے کے سر پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا۔ "ہم تو باور کر رہے تھے کہ تم نے فقر کی راہ میں کوئی کمال حاصل کیا ہوگا مگر میاں! یہ تم نے کون سی بڑی بات سیکھی ہے" غوث آزردہ ہوگیا۔ دادا سے اُس کی آزردگی برداشت نہ ہوسکی۔

انہوں نے اُسے سینے سے لگالیا اور کہا ''اچھا ہم ایک ایسا عمل بتاتے ہیں جس سے تمہیں ایک روپے کے بجائے پانچ روپے روز ملنے لگیں گے'' اُنہوں نے اُسے ایک شعر سنایا۔ غوث نے وہ شعر ازبر کرلیا۔ رات آئی تو اُس نے قطعے کی طرح اس بار دادا کا شعر پڑھا اور سو گیا۔ اُس کے دادا کی بات سچ نکلی۔ دوسری صبح اُسے پانچ روپے مل گئے۔ غوث نے یہ عمل دو روز کیا تیسرے روز اُس کے دادا نے اُس سے کہا ''یہ وہ عمل ہے کہ اگر تم روزانہ ہزاروں آدمیوں کو بھی سکھاؤ گے تو اس کی تاثیر یہی رہے گی'' پھر اُنہوں نے اُسے یک مشت پچاس روپے حاصل کرنے کا عمل بتایا۔ تجربہ کرنے پر یہ عمل بھی گذشتہ دو عملوں کی طرح کامیاب رہا۔ غوث کے لئے یہ پہلا موقع تھا کہ اُسے اکٹھے پچاس روپے حاصل ہوئے۔ وہ دوڑ کر اپنے دادا کے پاس پہنچا۔ اُس نے روپے اُن کے قدموں میں ڈال دیئے، دادا آب دیدہ ہو گئے اور انہوں نے غوث کا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کے کہا ''بیٹا فقیر کے لئے محض جو کی روٹی بہت ہوتی ہے۔ فقیری تسلیم و رضا کا نام ہے، حرص و آز کا نہیں۔''

دادا کی بات میں ایسا اثر تھا کہ غوث نے دوبارہ یہ عمل نہیں کیا۔ اور روپے پیسے سے اس کا جی اُکتا گیا۔

فقیری ایک بھٹی ہے، جس میں تپ کر آدمی کندن بن کر نکلتا ہے۔ ایک تو غوث کا اپنا ذہن رسا، دوسرے امتحان پر امتحان۔ جو منزلیں برسوں کی ریاضت کے بعد بھی سر نہیں ہوتیں، غوث نے اُن کا ذائقہ بچپن ہی میں چکھ لیا۔ اُس کا بچپن چھلنی کے مانند تھا۔ جس میں غوث علی چھن رہا تھا۔ جب اُس کے والد دلی گئے تو اُنھوں نے اُسے اپنے پاس بلا لیا۔ دلی میں اُسے مولوی اسماعیل کا فیض ملا۔ اُس نے اُن سے کافیہ کا ایک سبق سیکھا اور شاہ عبدالعزیز سے حدیث پڑھی۔ باقی کتابیں مولوی فضل امام نے اُس کے جزو ذہن کیں۔ یہاں منطق، علم کلام، فلسفہ اور مختلف دینی کتابوں سے غوث علی سنورتا سجتا رہا۔

ابتدائی تعلیم و تربیت کے بعد خاندانی دستور کے مطابق غوث علی نے سب سے پہلے اپنے والد کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ پھر اُس کے والد اُسے وقتاً فوقتاً مختلف اولیا سے بیعت کراتے رہے۔ اس کا نسبی سلسلہ سترہ واسطوں سے پیر پیراں غوثِ اعظم سے جا ملتا ہے اور تیس واسطوں سے رسولِ اکرم تک پہنچتا ہے۔ غوث علی کو اُس کے والد نے میر اعظم علی قادری سے بھی بیعت کروایا تھا۔ غوث سے میر اعظم علی قادری کی محبت کا یہ عالم تھا کہ وہ اسے اپنی آنکھوں سے ایک پل کے لئے بھی دُور رکھنا گوارا نہیں کرتے تھے۔

اُس زمانے میں امیر الدین چشتی ایک صاحب کشف بزرگ گزرے ہیں۔ غوث علی اکثر اُن کی خدمت میں جاتا تھا۔ ایک بار جذب کے عالم میں اُنھوں نے غوث کی طرف بھرپور نگاہ ڈالی لیکن غوث علی پر اُن کی توجہ کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ بزرگ نے حیرانی سے کہا ''سید بچے! تیرا حوصلہ تو رشک کے قابل ہے۔ یقین کر، اگر اس وقت لوہے کا ستون بھی ہوتا تو میری توجہ سے ریزہ ریزہ ہو جاتا مگر تجھے جنبش تک نہیں ہوئی۔ تو تو ابھی سے بلانوش مے کش معلوم ہوتا ہے۔ تیرا پردہ کھلا ہوا ہے۔'' امیر الدین شاہ کی توجہ نے بظاہر کوئی اثر نہیں کیا تھا مگر اُس نگاہ سے غوث کا قلب آئینہ ہو گیا تھا۔ کہتے ہیں کہ پانچ سو کوس کی ہر چیز اُس کی نگاہ کی زد پر رہنے لگی۔ امیر الدین شاہ نے اُسے ایک دوا بھی عطا کی تھی جس کا اثر اٹھارہ برس تک برقرار رہا۔

وہ میرٹھ میں مقیم تھا اور لباس کی حالت نہایت خستہ ہو چکی تھی۔ نیا لباس سلوانے کے لئے پیسے نہیں تھے چنانچہ اُس نے چھوٹے بچوں کو پڑھانا شروع کر دیا۔ پڑھانے کے معاوضے میں جب اتنی رقم آ گئی کہ لباس بن سکے تو اس نے پڑھانا ترک کر دیا۔ مولوی حبیب اللہ کی تربیت سے غوث کی طبیعت میں حیرت انگیز انقلاب آیا۔ اُس نے اُن سے تمام نقشبندی سلوک طے کیے۔ اس طرح جب لطائف دوائر اور انوار کی سیر ہو چکی تو مولوی حبیب اللہ نے اُس سے کہا۔ ''جاؤ سید! اب تم فارغ التحصیل ہو۔''

غوث نے ادب سے کہا۔ ''قبلہ! خادم نے آپ کی توجہ سے لطائف و دوائر کا تماشا تو خوب دیکھا لیکن گستاخی معاف، خدا کا پتہ نہ کسی دائرے میں ملا نہ کسی لطیفے میں۔''

استاد کو اس وقت یہ بات بہت ناگوار گزری مگر رات کو اُنہوں نے غور و فکر کیا تو غوث علی کی صداقت کے قائل ہو گئے۔ وہ ایک دانا اور منصف آدمی تھے۔ صبح اُنہوں نے شاگرد سے کہا۔ ''سید تم نے سچ کہا تھا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ خدا کسی دائرے اور کسی لطیفے میں مقید نہیں ہے۔ آفریں ہو تم پر کہ تم نے ہمیں یہ بات بجھائی ہمارے پاس اب تک صدہا طالب علم آئے ہوں گے مگر کسی نے اس سوجھ بوجھ کا ثبوت نہیں دیا۔ مولوی حبیب نے غوث کو دلی لے جا کے شاہ ابو سعید سے ملوایا۔ شاہ ابو سعید نے نو وارد کو اشتیاق سے دیکھا اور اس پر کامل توجہ مرکوز کر دی مگر غوث پر کوئی اثر نہیں ہوا۔ وہ بہت حیران ہوئے۔ پھر مولوی حبیب نے شاہ ابو سعید کے سامنے غوث کا حال بیان کیا۔ اور اُس کا بیان کیا ہوا نکتہ دہرایا۔ شاہ صاحب چونک پڑے۔ انہوں نے غوث سے کہا۔ ''صاحبزادے! ہم تک بزرگوں سے جو کچھ پہنچا تھا۔ وہ ہم نے تمہیں منتقل کر دیا۔ اگر تمہارا حوصلہ فراخ اور طلب غالب ہے تو اب کہیں اور جا کے جستجو کرو۔''

شاہ ابوسعید کی یہ بات غوث کے دل کو لگی۔اب وہ بلوغ کی سرحد میں قدم رکھ چکے تھے۔ اُن کا قد بلند ہوگیا تھا۔اعضا متناسب، رنگ سرخ وسپید، پیشانی کشادہ اور ابرو کشیدہ۔ سینہ چوڑا، داڑھی سیاہ اور بھری ہوئی۔ دانت شفاف اور متفرق۔ اُن پر جس کی نظر پڑتی، وہ اُنہیں دیکھتا ہی رہ جاتا۔شاہ ابوسعید کی بات ہفتوں اُن کے ذہن میں گردش کرتی رہی اور پھر اُن کے قدم گردش میں آ گئے۔ وہ حق کی جستجو میں گھر سے نکل گئے۔ اُنہوں نے تقریباً ربع صدی کی طویل مدت سیر و سیاحت میں گزار دی۔ وہ فقرا اور صوفیا کی تلاش میں یا اُن کے مزارات دیکھنے کی دھن میں لمبے لمبے سفر کرتے رہے۔

جب وہ پہلی بار کلیر گئے تو حضرت صابر کلیریؒ کی درگاہ میں اُن کا ایک سال تک قیام رہا۔ یہاں انہیں صابر کلیریؒ کا مکمل تلطف حاصل ہوا۔ ایک بار وہ دو وقت کے فاقے سے تھے۔ نقاہت و ناتوانی نے اُن کی یکسوئی سلب کر لی تھی۔ تنگ آ کر وہ صابر کلیریؒ کے مزار پر پہنچے اور ناز کے ساتھ اُن سے گویا ہوئے۔ ''حضرت! آپ نے خود تو عمر بھر گولریاں کھائیں، ہمیں کیا بھوکا ماریئے گا؟'' یہ کہہ کے وہ چلے آئے۔ زیادہ دیر نہیں گزری تھی۔ ایک خادم اُن کے پاس آیا۔ اُس نے اُن سے بہت معذرت کی اور ادب سے اُن کے سامنے کھانے کا خوان رکھ کے چلا گیا۔ سید غوث کے ہونٹوں پہ تبسم پھیل گیا۔

ایک بار درگاہ کے تمام خدام شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ کے عرس میں گئے ہوئے تھے۔ خانقاہ میں سید غوث اور ایک مجذوب کافر شاہ کے سوا کوئی نہیں تھا۔ کافر شاہ کی طبیعت ناساز تھی۔ انھوں نے اچانک سید غوث سے کہا۔ ''بھیا! اب میرا وقت آ گیا ہے تمہیں تکلیف تو ہوگی۔ میرے کپڑے تالاب سے دھلا دو اور مجھے نہلا دو میں جا رہا ہوں۔'' سید غوث نے خندہ پیشانی سے اُن کے کپڑے دھوئے اور انھیں اچھی طرح نہلا دیا۔ کافر شاہ چادر تان کے لیٹ گئے۔ اسی حالت میں اُن کا انتقال ہو گیا۔ سید غوث اُن کی میت کے پاس خاموش بیٹھے رہے۔ اُس زمانے میں خانقاہ کے آس پاس گھنا جنگل تھا۔ آدھی رات کا وقت ہوا تو سید غوث کو خیال آیا، میت تنہا چھوڑنا مناسب نہیں ہے۔ دوسری طرف میت کی مسلسل حفاظت کے باعث اُن کی نماز قضا ہو رہی تھی۔ وہ سخت متفکر تھے کیا کریں اور کیسے اُٹھیں؟ ابھی وہ یہ سوچ رہے تھے کہ اچانک متوفی کافر شاہ ہڑ بڑا کے اُٹھ بیٹھے۔ سید غوث سمجھے، شاید ان کی لاش میں بدروح حلول کر گئی ہے چنانچہ انہوں نے ڈنڈا سنبھالا اور کافر شاہ پر جھپٹے۔ کافر شاہ گھبرا کے چلائے۔ ''ہیں ہیں سید! یہ کیا کر رہے ہو! بھائی! میں کافر شاہ ہوں۔ تم نماز قضا ہونے کی وجہ سے متردد تھے نا اس لئے حضور

نے مجھے کچھ وقت کے لئے دوبارہ بھیج دیا ہے تاکہ تم اطمینان سے نماز ادا کر سکو۔ اب میں دن چڑھنے کے بعد سفر پر جاؤں گا۔ جاؤ، تم بے فکری سے نماز پڑھ سکتے ہو۔" سید غوث نے ڈنڈا رکھ دیا اور کافر شاہ سے تین سوالات کئے "(۱) آپ کون ہیں؟ (۲) آپ کو فیض کہاں سے حاصل ہوا؟ (۳) موت کے بعد آپ پر کیا گزری!" کافر شاہ نے جواب دیا "(۱) میں ایک تیموری شہزادہ ہوں (۲) مجھے باطنی فیض مخدوم صابر کی پرفتوح روح سے حاصل ہوا ہے (۴) موت کے بعد کا حال ناگفتنی ہے۔ اب تم جاؤ، نماز پڑھو، تمہیں دیر ہو رہی ہے مگر دیکھو اشراق پڑھ کے جلدی چلے آنا۔ سید غوث نے نماز ادا کی اور دوبارہ کافر شاہ کے پاس پہنچ گئے۔ کافر شاہ نے اُن سے کہا تم میرے کفن دفن کے سلسلے میں فکر مند نہ ہونا۔ جلد ہی مولوی قلندر جلال آبادی اور دو طالب علم آنے والے ہیں۔ وہ دو چادریں لا رہے ہیں۔ اُن میں میری بھی ایک چادر شامل کر کے مجھے لپیٹ دینا اور حضرت کے پائنتی دفن کروانا۔ اچھا، اب میں چلا میرے انگوٹھوں سے جان نکل چکی ہے۔ خدا حافظ۔" وہ رخصت ہو گئے۔ کچھ دیر میں مولوی قلندر جلال آبادی اور دو طالب علم وہاں پہنچ گئے۔ کافر شاہ کو اُن کی وصیت کے مطابق دفن کر دیا گیا۔ سید غوث نے کئی دن مولوی قلندر جلال آبادی کے ساتھ گزارے اور اُن سے مولانائے روم کی مثنوی بالاستیعاب پڑھی۔

اُن دنوں غلام فرید نامی ایک پیر اپنے مریدوں کے ساتھ کلیر آئے ہوئے تھے۔ اُنہوں نے اپنے ہر مرید کو ایک ایک خدمت سپرد کر رکھی تھی۔ ایک مرید کے ذمّے گھوڑے کی گھاس فراہم کرنے کا کام تھا۔ اتفاق سے اسے شدید بخار آ گیا بخار کے باعث وہ اپنی ذمّے داری پوری نہیں کر سکا۔ اس بات پر اُس کے پیر اُس سے ناراض ہو گئے۔ وہ غصے سے بولے "جا ہم نے تجھے مردود کیا اور اپنے چودہ خانوادوں سے باہر نکال دیا۔"

مُریدنے بہت معافیاں مانگیں، توبہ کی لیکن پیر کا دل نہ پسیجا۔ آخر وہ روتا ہوا سید غوث کے پاس پہنچا اور اس سلسلے میں اُن سے فریاد کناں ہوا۔ "حضرت غضب ہو گیا۔ میرا کہیں ٹھکانا نہیں رہا۔ دین بھی گیا۔ دنیا بھی گئی" سید غوث نے اُسے دلاسا دیا اور کہا۔ "نادان! روتا کیوں ہے، تیرے پیر کو تو صرف چودہ خاندان یاد تھے ہمیں چھتیس یاد ہیں۔ آہم تجھے پندرھویں خاندان میں داخل کرتے ہیں۔" اُنھوں نے اُسے مرید بنالیا پھر کہا۔ "تو اپنے پیر کے پاس جا اور اُن سے یہ پوچھ کہ جب آپ نے مجھے چودہ خاندانوں میں داخل کیا تھا تو میں کہاں کا وزیر یا بادشاہ یا ولی ہو گیا تھا؟ اور اب آپ نے جو نکال دیا ہے تو مجھ میں کیا کمی آ گئی ہے اور میرے پاس سے کیا چھن گیا؟ میں جیسا اس وقت تھا، ویسا ہی اب ہوں۔ البتہ آپ کے نکالنے سے ایک فائدہ ہوا

# حضرت شیخ نظام انسپتھی قدس سرہ'

ہندوستان کے مشائخ کبار سے ہیں۔آبا ؤ اجداد قصبہ انسپتھی کے رہنے والے تھے جو لکھنؤ کے مضافات میں ایک قصبہ ہے۔شیخ معروف جونپوری کے مرید ہیں۔شیخ معروف شیخ الہدایہ وشارح کافیہ وہدایہ کے مرید۔آپ کا سلسلہ چند واسطوں سے شیخ نور قطب عالم تک پہنچتا ہے جو بنگالہ میں آسودہ ہیں۔آپ نے بڑے بڑے مجاہدے کیے،صاحب کشف و کرامات تھے،سماع سے احتراز کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ اختلاف میں پڑنے کی کیا ضرورت ہے۔

آپ کی وفات ۹۷۹ھ کو ہوئی۔قبر قصبہ انسپتھی میں ہے۔

ہے کہ میں گھاس کے بوجھ سے سبک دوش ہو گیا۔اگر وہ تجھ سے پوچھیں کہ یہ بات تجھے کہاں سے سوجھی تو کہنا کہ اب میں پندرھویں خاندان میں داخل ہو گیا ہوں اور ابھی تو ابتداء ہے۔''

میاں غلام فرید کے مُرید نے اُن کے سامنے جا کے یہ باتیں دہرا دیں۔اُس وقت وہاں کئی اور مرید بھی موجود تھے۔انہوں نے ان باتوں کا بہت اثر لیا۔میاں غلام فرید دوڑے ہوئے سید غوث کے پاس پہنچے۔انہوں نے گلہ کیا کہ ''یہ آپ نے کیا کر دیا۔اُس مرید کی دیکھا دیکھی ہمارے سارے مرید ہم سے منحرف ہو رہے ہیں۔''

سید غوث نے مسکرا کے کہا ''بھائی! ذرا خود سوچیے،مرید گھر بار اور بیوی بچے چھوڑ کے آپ کے پاس کچھ حاصل کرنے کے لئے آتے ہیں یا گھاس کھودنے کے لئے؟'' میاں غلام فرید کوئی جواب دیئے بغیر چلے گئے۔

سید غوث ایک بڑا وقت کلیر میں گزار کے اور مختلف مقامات پر اولیاء اللہ مزاروں اور عالموں کی خدمت میں حاضری دیتے ہوئے دہرہ دون پہنچ گئے۔وہاں کسی سے معلوم ہوا کہ کسی پہاڑی پر ایک پہنچا ہوا ہندو فقیر رہتا ہے۔سید غوث کو اس سے ملنے کا اشتیاق ہوا۔وہ اُس کا استھان تلاش کرتے ہوئے وہاں پہنچ گئے فقیر اُن سے بہت خوش خلقی کے ساتھ ملا اور سید غوث کو اپنا مہمان بنا لیا۔وہ چار پانچ دن وہاں رہے۔ایک روز فقیر تنہائی میں ''گیتا'' کی کچھ خبریں لکھ رہا تھا۔سید غوث نے کہا۔''نمو نارائن''یعنی''نارائن کو سلام کرتا ہوں۔''

فقیر نے اُن سے کہا ''نمونارائن نہیں، السلام علیکم کہو۔''

سید چونک پڑے۔ فقیر نے انہیں بتایا کہ ''بھائی! ہم مسلمان ہیں سید ہیں۔ ہمارا نام محمد حسن ہے۔ پہلے ہم نے شاہ عبدالعزیز سے علم کی تحصیل کی پھر وید اور شاستر کا شوق دامن گیر ہوا۔ چنانچہ بنارس جا کے ہم نے یہ علم بھی حاصل کیا۔ ہم قادری کے سلسلے میں مُرید ہیں اور اب جوگ لے کے یہاں آگئے ہیں۔''

سید غوث اس انکشاف سے بہت محظوظ ہوئے۔ انھوں نے فقیر سے دریافت کیا۔ ہندوؤں اور مسلمانوں کی فقیری میں آپ نے کیا فرق دیکھا؟ فقیر نے جواب دیا ''فقیری کی بات دونوں مذاہب میں یکساں ہے۔ صرف الفاظ اور اصطلاحات جدا جدا ہیں''۔ سید غوث نے اُس سے بھی جو کچھ ملا حاصل کیا اور آگے بڑھ گئے۔

جب وہ سری نگر پہنچے تو ایک دور افتادہ پہاڑی پر ایک جوگی سے اُن کی ملاقات ہوئی۔ جوگی نے انہیں دیکھتے ہی پر تپاک خیر مقدم کیا اور کہا ''ایسی صورت تو مدتوں بعد دیکھنے میں آئی ہے۔'' اُس نے سید غوث کو اصرار کر کے اپنے پاس ٹھہرایا اور اُن کے لئے خاص طور پر ایک چار پائی منگوائی۔ جوگی خود نیچے سوتا تھا۔ سید غوث نے بہت کہا کہ چار پائی کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ کے ساتھ ہم بھی نیچے سوئیں گے مگر جوگی نے اُن کی بات نہیں مانی۔ سید غوث نے کچھ دنوں وہاں قیام کیا اور جوگی کا مراقبہ، یوگا اور تنفس کی مشقیں بہ نظر غائر دیکھتے رہے۔

ایک روز جوگی نے سید غوث کو ایک اپنا تماشا بھی دکھایا۔ اُس نے دودھ سے بھری ہوئی ایک کڑھائی منگوائی۔ اُس میں سرکہ اور نمک ڈال کے دودھ پھاڑ دیا۔ پھر چاول کے دانے برابر بھبھوت اُس میں ڈال کے لکڑی سے دودھ چلانا شروع کر دیا۔ دودھ حیرت انگیز طور پر اصل حالت میں واپس آ گیا۔ جوگی نے چیلوں سے کہا کہ ''گڑھا کھود کے دودھ اُس میں اچھی طرح دبا دو۔''

سید غوث نے پوچھا ''یہ دودھ آپ اپنے چیلوں کو کیوں نہیں پلا دیتے؟''

جوگی نے جواب دیا ''اس میں ایسی زبردست طاقت ہے جسے چیلے پی تو لیں گے مگر برداشت نہیں کر سکیں گے اور بہکنے لگیں گے، ہاں اگر تم پینا چاہو تو پی سکتے ہو سات پشتوں تک اس کی تاثیر قائم رہے گی۔''

سید غوث نے کہا ''اب ذرا اس کا اتار بھی بتا دیجئے ورنہ ہم ہر روز پانچ سیر مرغن کھانا کہاں سے لائیں گے؟''

جوگی نے کہا ''غذا کی فکر نہ کرو۔ اللہ مالک ہے''۔

سید غوث بولے۔ ''واہ، دوا کھلانے کے مالک تو آپ ہیں اور کھانا کھلانے کا مالک اللہ؟ میں باز آیا''۔

سید غوث کا کہنا ہے کہ ''مذکورہ جوگی کی عمر ایک سو چار برس تھی۔ ستر برس کی عمر میں اُس نے اپنی کایا پلٹ کر لی تھی۔ وہ چھ مہینے کے لئے ایک کوٹھری میں بند ہو گیا تھا جہاں ہوا کا گزر نہ تھا۔ کوٹھری میں بند ہو کے اس نے ایک بوٹی کھالی تھی جس کے اثر سے اُس کا جسم پھٹ گیا تھا اور اُس کے اندر سے بارہ برس کی عمر کا ایک نیا جسم نکل آیا تھا''۔ سید غوث کی بے قرار طبیعت کو سری نگر کی اُن پر سکون پہاڑیوں میں بھی قرار نہیں آیا۔ انھوں نے اپنا سفر جاری رکھا۔

ایک بار وہ بوعلی شاہ قلندر کے چلے کے لئے بوڑیا کے قریب ایک جنگل میں مقیم تھے۔ وہاں کسی شخص نے اُن سے دریافت کیا ''حضرت! جنگل میں رہ کر آپ کھائیں گے کیا؟''

سید غوث نے کوئی جواب نہیں دیا۔ زیادہ دیر نہیں گزری تھی کہ ایک شخص آیا۔ وہ چاول، گھی اور مرغی وغیرہ لایا تھا۔ غوث نے اُس سے کہا ''اگر یہ تو مرحوم قلندر کی نذر لایا ہے تو پانی پت یا کرنال لے جا۔ اور اگر زندہ قلندر کے لئے لایا ہے تو ہمارے سامنے رکھ دے''۔

اُس شخص نے عقیدت سے کہا ''حضرت! یہ آپ ہی کے لئے ہے''۔

سید غوث نے چولھا گرم کروایا اور مُرغ پلاؤ پکایا گیا۔ یہاں اُنھوں نے زبردست ریاضتیں کیں اور اُنھیں اپنے باطن میں غیر مرئی تبدیلیاں محسوس ہوئیں۔ وہ بے وزن اور منور ہوتے گئے، اُنہوں نے چھ ماہ اس کیفیت میں گزار دیئے اور روز اُن کا توشہ آتا رہا۔ پھر اُنھوں نے بوڑیا کے جنگل سے حرکت کی اور کچھ آگے نکل گئے۔

جب وہ منڈاور میں تھے تو وہاں ایک شخص کا انتقال ہو گیا۔ اُس نے پس ماندگان میں دو لڑکیاں بھی چھوڑی تھیں۔ ایک روز سید غوث کو مرحوم شخص کی وصیت کا علم ہوا۔ اُس نے یہ عجیب وصیت کی تھی کہ جب تک امام مہدی کا ظہور نہ ہو جائے، میری دونوں لڑکیوں کی شادی نہ کی جائے اور جب امام مہدی ظاہر ہو جائیں تو دونوں لڑکیاں اُن کے نکاح میں دے دی جائیں۔ لڑکیاں تو جوان اور شادی کے قابل تھیں لیکن باپ کی وصیت کے باعث اُن کی شادیاں رکی ہوئی تھیں۔ لڑکیوں کے اعزا عجب مخمصے میں گرفتار تھے۔ جوان لڑکیاں کب تک گھر میں بٹھائی جا سکتی تھیں۔ کچھ لوگوں نے اس عقدے کے حل کے لئے سید غوث سے ملاقات کی۔ اُن لوگوں میں لڑکیوں کی بیوہ ماں بھی شامل تھی۔ سید غوث نے پورا معاملہ تحمل سے سنا اور دوسرے دن لڑکیوں کی

ناں کو مشورہ دیا۔ ''شریعت میں بیک وقت دو بہنوں کی شادی ایک مرد سے جائز نہیں ہے۔ چنانچہ بہتر ہوگا کہ ایک لڑکی کی شادی کر دو۔'' اس مشورے کے تحت ایک لڑکی کی شادی کر دی گئی۔ یہ مرحلہ طے ہو گیا تو سید غوث نے دوسرا مشورہ دیا کہ ''نہ معلوم امام مہدی کا ظہور کب ہو۔ ممکن ہے، امام کے ظہور تک اس کی عمر وفا نہ کرے۔ لہٰذا مناسب یہ ہے کہ اس کی بھی شادی کر دو اور اس کی اولاد میں سے جو لڑکی امام کے زمانے میں موجود ہو، اُس کی امام سے شادی کر دی جائے۔'' یہ مشورہ سب کو پسند آیا۔ اس طرح دوسری لڑکی کی شادی بھی ہو گئی۔

منڈاور میں کچھ عرصے قیام کرنے کے بعد انھوں نے پھر کوچ کا ارادہ کیا اور گھومتے گھامتے کرت پور ہوتے ہوئے بریلی پہنچ گئے جہاں اُن کی شاہ نیاز سے ملاقات ہوئی۔

بریلی سے غالباً براہ راست وہ سنبھل آئے وہاں غلام حسین نامی ایک شخص نے اُنہیں پہچان لیا اور پوچھا ''آپ حضرت حبیب اللہ شاہ کے مرید غوث علی شاہ ہیں نا؟''

سید غوث نے اثبات میں جواب دیا ''ہاں ہمیں یہ شرف حاصل ہے''۔ غلام حسین نے خوش ہو کے کہا۔ ''میں بھی اُنہی کا مُرید ہوں، مدت سے آپ کی تلاش میں تھا۔ حضرت نے وصال کے وقت فرمایا تھا کہ غوث علی ہمارے پُرانے رفیق اور دوست ہیں۔ وہ آوارہ گرد آدمی ہیں۔ کبھی اس طرف آنکلیں تو اُن کی بہت خاطر و مدارات کرنا۔''

غلام حسین نے شہر بھر میں چرچا کروا دیا کہ ''حضرت کے بڑے خلیفہ آگئے ہیں جن کے متعلق حضرت نے وصیت فرمائی تھی۔ یہ چرچا سن کے حبیب اللہ شاہ کے مُرید جوق در جوق سید غوث علی کے پاس آنے لگے۔ اُن کی تواضع کا عظیم الشان اہتمام کیا گیا۔ چند روز بعد وہاں کے کہہ و مہہ، ادنیٰ اور اعلیٰ مجتمع ہو کے اُن کے پاس جلوس کی شکل میں پہنچے۔ اُنھوں نے سید غوث سے مودبانہ درخواست کی ''حضرت! پگڑی باندھ لیجئے''۔

سید غوث نے کچھ توقف کے بعد اُن لوگوں سے پوچھا ''سچ بتاؤ عزیزو! شاہ صاحب قبلہ نے ہماری نسبت کیا لفظ فرمایا تھا، مرید یا رفیق؟''

لوگوں نے بیک زبان جواب دیا ''سید! بے شک اُنھوں نے رفیق کہا تھا''۔

سید غوث نے کہا ''حقیقت یہ ہے کہ ہم اُن کے مرید ہیں جہاں تک رفیق ہونے کا سوال ہے۔ کیا ایسا ممکن نہیں ہے کہ یہ بات ہم نے روٹیوں کی خاطر خود مشہور کروادی ہو؟''

لوگوں نے کہا ''حضور یہ کیسے ہو سکتا ہے۔''

سید غوث نے پوچھا۔ ''اچھا تم لوگوں کا اپنے بارے میں کیا خیال ہے، تم لوگ فقیر ہو یا

دنیادار؟'' سب نے اعتراف کیا کہ ''ہم دنیادار ہیں'' سید غوث نے کہا ''اچھا تم لوگ ہمارے متعلق کیا رائے رکھتے ہو، ہم دنیادار ہیں یا فقیر؟''

سب کی ملی جلی آواز اُبھری ''فقیر۔ہم آپ کو فقیر سمجھتے ہیں۔''

سید غوث نے کہا ''تعجب کی بات ہے کہ ہم فقیر ہو کے دنیاداروں کے ہاتھ سے پگڑی باندھیں۔ البتہ اگر شاہ صاحب قبلہ حیات ہوتے اور اپنے مبارک ہاتھوں سے ہمارے سر پر جوتیاں بھی رکھ دیتے تو ہم اُن کی جوتیاں اپنے لئے سلطنت کا تاج سمجھتے'' سید غوث نے پگڑی نہیں باندھی لوگ مایوس ہو کے چلے گئے۔

اُن کی صحبت میں امیر بھی بیٹھتے تھے فقیر بھی، مرید بھی، پیر بھی، عالم بھی، جاہل بھی۔ وہ جہاں جاتے رہے، وہاں کے باکمال لوگوں سے بطور خاص ملتے رہے پھر وہ واپس دلی چلے گئے۔ وہ زینت المساجد میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ اُن دنوں وہ مرزا غالب سے بھی ملے، مرزا سے اُن کی ملاقات کا حال خود اُن کی زبانی سنیے۔ اُن کا کہنا ہے ''ایک روز ہم مرزا کے مکان گئے۔ وہ نہایت خوش اخلاقی سے پیش آئے۔ لب فرش سے مکان تک لے گئے اور ہمارا حال دریافت کیا۔ ہم نے کہا کہ مرزا صاحب ہمیں آپ کی ایک غزل بہت ہی پسند ہے۔ علی الخصوص یہ شعر:

تو نہ قاتل ہو کوئی اور ہی ہو
تیرے کوچے کی شہادت ہی سہی

مرزا صاحب نے کہا ''یہ شعر میرا نہیں، کسی اُستاد کا ہے فی الحقیقت نہایت ہی اچھا ہے''۔ اُس دن سے مرزا صاحب نے یہ دستور کر لیا کہ ہر تیسرے دن ہم سے ملنے آتے اور ایک خوان کھانے کا ساتھ لاتے۔ ہر چند ہم نے عذر کیا کہ یہ تکلف نہ کیجئے مگر وہ کب مانتے تھے، اُن کے مزاج میں کمال کسرِ نفسی اور فروتنی تھی۔ ایک روز کا ذکر ہے۔ رجب علی بیگ سرور مصنف فسانۂ عجائب لکھنو سے آئے۔ وہ مرزا غالب سے ملے۔ اثنائے گفتگو میں اُنھوں نے پوچھا ''کہ مرزا صاحب! اردو زبان کس کتاب میں عمدہ ہے؟'' مرزا غالب نے کہا ''چار درویش'' کی۔ رجب علی سرور بولے ''اور فسانۂ عجائب کیسی ہے؟'' مرزا بے ساختہ کہہ اُٹھے ''اجی لاحول ولاقوۃ۔ اُس میں لطف زبان کہاں۔ ایک تک بندی اور بھٹیار خانہ جمع ہے۔'' اُس وقت تک مرزا غالب کو یہ خبر نہیں تھی کہ یہی میاں سرور ہیں۔ جب سرور چلے گئے تو انہیں معلوم ہوا۔ انھوں نے بہت افسوس کیا اور کہا کہ ''ظالمو! پہلے کیوں نہ کہا'' دوسرے دن مرزا غالب ہمارے پاس آئے۔ یہ قصہ سنایا اور کہا کہ یہ امر مجھ سے نادانستگی میں ہو گیا ہے۔ آیئے، آج اُن کے مکان پر چلیں اور کل کی

مکافات کرآئیں۔ ہم اُن کے ہمراہ ہو لئے اور میاں سرور کی فرودگاہ پہنچے، مزاج پرسی کے بعد مرزا صاحب نے عبارت آرائی کا ذکر چھیڑا اور ہماری طرف مخاطب ہو کے بولے۔ رات میں نے فسانہ عجائب جو غور سے دیکھی تو اُس کی خوبیٔ عبارت اور رنگینی کا کیا بیان کروں نہایت ہی فصیح و بلیغ عبارت ہے۔ میرے قیاس میں تو ایسی عمدہ نثر نہ پہلے ہوئی، نہ آگے ہوگی اور کیوں کر ہو۔ اُس کا مصنف اپنا جواب نہیں رکھتا۔ غرض اس قسم کی بہت سی باتیں بنائیں، اپنی خاکساری اور میاں سرور کی تعریف کر کے اُنھیں بہت مسرور کیا۔ دوسرے دن اُن کی دعوت کی اور ہمیں بھی بلایا۔ اُس وقت بھی میاں سرور کی بہت تعریف کی، مرزا صاحب کا مذہب یہ تھا کہ دل آزاری کرنا گناہ ہے اور درحقیقت یہ خیال بہت درست تھا۔"

اپنے طویل سفر کے بعد وہ دلی میں مقیم تھے، آزادی کی جدوجہد کا ہنگامہ سست پڑ گیا تھا۔ انگریزوں نے آزادی کے علمبرداروں کو پھانسی دینی شروع کر دی تھی۔ ہندوستانی اکابر اور عام لوگ انگریز تحقیقاتی افسروں کے سامنے پیش کیے جارہے تھے۔ ایک دن سید غوث کو بھی طلب کرلیا گیا۔ وہ پہنچے تو انگریز افسر نے اُن سے نارواتیوروں سے پوچھا "جب لڑائی ہوئی تو تم کہاں تھے؟"

سید غوث نے سادگی سے جواب دیا "ہم بابری میں تھے اور ہمیں بخار آیا ہوا تھا۔"

افسر اس جواب سے مطمئن نہیں ہوا اور اُسے محسوس ہوا کہ جیسے وہ کچھ گھبرا رہے ہیں۔ اُنھیں کھانا بھی نہیں کھانے دیا گیا تھا۔ انھوں نے صاف گوئی سے جواب دیا۔ "گھبرانے کی دو وجہیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ آپ حاکم ہیں۔ کوئی بھی فیصلہ ہمارے حق میں صادر کر سکتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ ہم نے ابھی تک کھانا نہیں کھایا ہے۔"

افسر اُن کی سادگی اور راست گوئی سے بہت متاثر ہوا اور کہنے لگا "ہم ظلم نہیں کرتے اور خواہ مخواہ کسی کو نہیں ستاتے جس کی نسبت تمہارے بھائی بند گواہی دیتے ہیں کہ یہ مجرم ہے، ہم اسی کو سزا دیتے ہیں۔ اس میں ہمارا کیا قصور۔ اگر کوئی کسی کی جھوٹی گواہی دے گا تو اس کا عذاب اُس کے سر ہوگا۔"

سید غوث نے انگریز افسر کی اس منطق پر بحث نہیں کی۔ افسر نے سب سے پہلے اپنے خانساماں کو بلا کے اُنھیں کھانا کھلانے کا حکم دیا۔ اتفاق سے اُس دن افسر کا بچہ بیمار تھا۔ وہ بے چین تھا اور روئے جا رہا تھا۔ بچے کی زبان تالو سے نہیں لگتی تھی۔ افسر اپنے بیٹے کی بیماری کی وجہ سے سخت پریشان تھا۔ کسی شخص نے اُس سے سید غوث کے بارے میں کہا کہ یہ بزرگ یہاں موجود ہیں۔ اُن سے کہو کہ دعا کریں۔ انگریز افسر نے بچے کو سید غوث کے سامنے پیش کر دیا اور




کہا، اب آپ ہی اس کی مشکل حل کیجیے، سید غوث نے کچھ پڑھ کے اُس پر دم کر دیا۔ بچہ اسی وقت چپ ہو کے ہنسنے بولنے لگا اور ہمکنے لگا۔ انگریز افسر نے خوش ہو کے اُنھیں پورے عزو احترام سے رخصت کیا اور کہا ''آپ کو اختیار ہے ، آپ جہاں چاہیں چلے جایئے۔ کوئی راستے میں مزاحم نہیں ہوگا۔'' سید غوث پھر دلی نہیں ٹھہرے، سونی پت آ گئے۔

غوث علی قلندر نے ہندوستان کے کوچے کوچے، گلی گلی، بستی بستی کے علاوہ جدے، مکے، مدینے، بغداد اور بصرے وغیرہ کی بھی سیاحت کی تھی۔ انہوں نے دو حج کیے اور مقدس مقامات کے مشہور صحابہ و صوفیا کے مزارات پر گئے اور زندہ مشائخ سے ملاقاتیں کیں، بصرے میں ایک صاحب نسبت فقیر بہار شاہ سے اُن کی بہت دوستی ہو گئی تھی۔ بہار شاہ نے ایک روز انھیں بتایا کہ ''یہاں کے پرانے قلعے میں ایک مجذوب ہیں، اُن سے بھی ملو'' سید غوث کچھ شیرینی لے کے مجذوب کے پاس گئے۔ مجذوب نے جیسے ہی اُنھیں دیکھا، اُن پر پتھروں کی بوچھار کر دی اور مغلظات کا تار باندھ دیا۔ سید غوث پہلے تو چپ رہے پھر اُنھیں جلال آ گیا۔ انھوں نے بڑھ کے مجذوب کی گردن پکڑ لی اور کہا ''اے مخنث تو نے سمجھا کیا ہے؟ اب بول، کیا تو کسی کا برا کر سکتا ہے اور بھلا کر سکتا ہے؟ کسی کو مار سکتا ہے اور جلا سکتا ہے؟''

مجذوب نے اُن کی گرفت سے گردن چھڑانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ ''نہیں، میں تو کچھ نہیں کر سکتا۔''

سید غوث بولے۔ ''پھر کس برتے پر تتا پانی؟ اگر خیریت چاہتا ہے تو پھر شیرینی کھالے''
مجذوب نے خاموشی سے شیرینی کھالی۔ سید غوث واپس بہار شاہ کے پاس پہنچے۔ بہار شاہ نے اُن سے کہا ''سید! آپ کو یہ زیب نہ تھا۔ آم جتنا میٹھا ہوا اچھا، اور نیم جتنا کڑوا ہوا اچھا۔ آپ کو نرمی زیب تھی اور اُسے سختی۔''

۲۴ سال بعد ہندوستان اور عربستان کی مختلف بستیوں میں فرزانوں اور دیوانوں سے ملتے ہوئے انہوں نے اپنے گھر کا رخ کیا۔ اس عرصے میں گھر والوں کو اُن کی دیوانگی کی کوئی خبر نہیں تھی۔ سید غوث حق کی شراب کی تلاش میں دور دراز کے گھاٹوں تک نکل گئے تھے۔ گھر سے اُن کا کوئی تعلق نہیں رہا تھا۔ اب ۲۴ سال دنیا اور ماسوا کے حیرت انگیز مظاہر دیکھ کے وہ گھر واپس ہوئے تھے۔ اُن کا سینہ روشن تھا اور اُنھیں اُن بہت سے سوالوں کا جواب مل گیا تھا جن کی جستجو وہ بچپن میں کیا کرتے تھے۔ قلب و دماغ میں تازگی تھی اور وہ زندگی سے اتنے دور نہیں ہوئے تھے کہ انھیں پہچانا بھی نہ جاسکے۔ لوگ اُن کے پاس مسرت اور عقیدت سے بیٹھتے اور وہ لوگوں کے درمیان انکسار اور چاہت سے۔ اُن کی درویشی میں جمال کا عنصر زیادہ تھا۔

ایک زمانے بعد اُن کا گھر اُن کی آنکھوں کے سامنے تھا۔ وہی دیواریں، وہی دہلیز، تھوڑی بہت تبدیلی ہوئی تھی۔ وہ گھر جانے کے بجائے محلے کی مسجد میں چلے گئے۔ اُن کا گھرانا امداد و خیرات میں مشہور تھا۔ حسبِ دستور مسجد کے منتظمین نے اُن کے گھر خبر بھیجی کہ آج ایک مسافر یہاں مہمان ہے۔ کھانے کا انتظام کردیا جائے۔ سید غوث عبادت میں مصروف ہوگئے تھے۔ رات کو یک بارہ سالہ لڑکا اُن کے لئے کھانا لے کے پہنچا۔ سید نے اُس سے والد کا نام پوچھا اور خاندان کے متعلق سوالات کئے۔ لڑکے کی زبانی والد کا نام اور خاندان کی تفصیل سن کے اُنھوں نے اُ... پیشانی کو بوسہ دیا۔ وہ اُن کا بھائی حیدر تھا جسے اُنھوں نے پہلی بار دیکھا تھا۔ حیدر علی خاں برتن لے کے واپس چلا گیا۔ گھر جا کے اُس نے اپنی ماں کو سب باتیں بتائیں کہ ایک مسافر اس کے گھر والوں کے نام کرید کرید کے پوچھ رہا تھا۔ وہ سن کے چپ ہوگئیں۔ یہ کوئی ایسی بات نہیں تھی جس پر تشویش کی جاتی۔ حیدر آتا اور کھانا لاتا رہا اور سید غوث مسجد میں ٹھہرے عبادت کرتے رہے۔ ایک روز انہوں نے حجام کو بلوا کے خط بنوایا اُن کے سر میں چلیپا کی شکل کا ایک نشان تھا۔ حجام بوڑھا آدمی تھا وہ یہ نشان دیکھ کے چونک پڑا۔ اُس نے سید غوث سے کہا ''اگر قصور معاف ہو تو ایک بات کہوں۔''

سید غوث نے اُسے اجازت دے دی۔ وہ جھجکتے ہوئے بولا ''آپ کے سر پر جو نشان

ہے، یہ مجھے کچھ مانوس نظر آتا ہے، اپنے ہاتھ سے لگا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ پتہ نہیں، آپ وہی ہیں یا کوئی اور۔ یہاں رسال دار سید احمد علی کا ایک لڑکا تھا۔ گھر والے اُسے غوثن غوثن کہتے تھے۔ اُس کے سر پر میں نے ایسا ہی شگاف لگایا تھا۔ وہ لڑکا مدت ہوئی گم ہو گیا۔ آج تک اُس کا پتہ نہیں چلا۔"

سید غوث نے حجام پر خود کو ظاہر نہیں کیا۔ وہ چلا گیا۔ اُن کا بھائی حیدر اُن کے لئے روز کھانا لاتا تھا۔ سید غوث ہر بار دلچسپ اور پر لطف باتیں کر کے اُسے چھیڑتے تھے۔ ایک دن وہ کھانا لایا تو انھوں نے اُس سے کہا۔ "بھائی! آؤ آج تم بھی ہمارے ساتھ کھالو۔"

حیدر اس بے تکلفی پر برا مان گیا۔ گھر جا کے اُس نے ماں سے شکایت کی۔ "وہ مسافر روز مجھے چھیڑتا ہے اور گھور گھور کے دیکھتا ہے۔ آج سے میں اسے کھانا دینے نہیں جاؤں گا۔"

اتفاق سے اُس دن موذّن کی کہیں دعوت تھی۔ مغرب کی اذان سید غوث نے دی۔ اُن کی ماں نے اذان سنی تو بیٹے کی آواز پہچان لی۔ اُسی شام کھانے کے ساتھ سید غوث کو یہ پیغام بھی ملا کہ "کل آپ کی دعوت ہے، مکان پر آکے کھانا کھایئے گا۔" سید غوث انکار نہ کر سکے۔ دوسرے روز وہ ایک مسافر کی طرح گھر پہنچے۔ پردہ ہو گیا۔ انہیں صحن میں بٹھا دیا گیا۔ ماں نے پردے کے پیچھے سے ہر طرح اُن کا جائزہ لیا پھر ایک دم باہر نکل کے اُن کے دونوں ہاتھ پکڑ لئے اور کہا۔ "ماروں تھپڑ؟"

سید غوث بولے "آخر میرا قصور؟ کیا آپ کے ہاں غریب مسافروں کو گھر بلا کے یہی سلوک کیا جاتا ہے؟"

ماں نے شکایت آمیز لہجے میں کہا۔ "خوب۔ ہم نے تجھے کھلایا پلایا اور تیری پرورش کی۔ تو نے ہماری گود میں ہوش سنبھالا۔ ہمارے سامنے چھوٹے سے بڑا ہوا۔ بھلا ہم تجھے نہ پہچانیں گے۔ چوبیس برس بعد تو وطن واپس آیا اور چوروں کی طرح مسجد میں چھپ کے بیٹھ گیا۔"

سید غوث کی زبان سے بے ساختہ نکل گیا "میں غوثن نہیں ہوں، آپ کو غلط فہمی ہوئی ہے" ماں کو بے ساختہ ہنسی آگئی۔ کہنے لگیں "جھوٹا کہیں کا۔ تو غوثن نہیں ہے تو یہ نام تجھے کیسے معلوم ہوا۔" سید غوث کو شکست ماننی پڑی۔ اُنھوں نے جھک کے ماں کی قدم بوسی کی۔ ماں اُنھیں سینے سے لگا کے زار و قطار رونے لگیں پھر دیکھتے دیکھتے تمام گھر والے اُن کے گرد جمع ہو گئے۔ ہر طرف سے اُن کی بلائیں لی جانے لگیں۔

اس طرح یہ جہاں گرد مسافر ایک بار پھر گھر پہنچ گیا۔ اُن کی واپسی کی خوشی میں خوب

خیرات کی گئی۔ دور دور سے لوگ انہیں دیکھنے آئے۔ کچھ دنوں بعد ماں نے ان سے کہا۔ "بیٹے! تمہاری منسوبہ اب تک تمہارے انتظار میں بیٹھی ہے۔ وہ کسی اور سے شادی کرنے کے لئے ہرگز تیار نہیں ہے۔ بہتر ہو گا کہ اب تم شادی کر لو۔" سید غوث شادی کرنے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتے تھے، بہت گھبرائے۔ اُس وقت تو انہوں نے کسی نہ کسی طرح ٹال دیا پھر کچھ عرصے بعد بڑی مشکل سے اپنی منسوبہ کو اپنے حقیقی بھائی سید الحسن سے شادی کرنے پر آمادہ کیا۔ سید الحسن کی پہلی بیوی کا انتقال ہو چکا تھا۔ اس شادی کے بعد ماں نے اُن سے فرمائش کی "کہ تمہارے حصے کی جو جائیداد ہے، وہ اپنے سگے بھائی سید الحسن کے نام لکھ دو۔" سید غوث نے کہا۔ "سگے ہوں یا سوتیلے، میرے لئے سب بھائی برابر ہیں" انہوں نے اپنی کل جائیداد اپنے بھائیوں میں مساوی تقسیم کر دی۔ شاید وہ یہی دو کام نمٹانے آئے تھے۔ یا اپنی ماں کا کلیجا ٹھنڈا کرنے آئے تھے جو انہیں یاد کر کے بہت روتی تھیں۔ ایک دن سب سے رخصت ہو کے ایک دفعہ پھر گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔ انہوں نے عمر بھر شادی نہیں کی۔ وہ سونی پت پہنچ کے اپنے مرشد میر اعظم علی کے مزار پر چھ مہینے تک مقیم رہے۔ میر اعظم کو وہ اس لئے مرشد کہتے تھے کہ اُن کے باپ نے بچپن میں اُنہیں اُن کی تحویل میں دے دیا تھا۔ شروع شروع میں جب وہ سفر کرتے تو میر اعظم ضرور اُن کے ساتھ ہوتے مگر پھر میر اعظم اپنی علالت کی وجہ سے اُن کا ساتھ نہ دے سکے اور اسی مدت میں اُن کا وصال ہو گیا۔ سونی پت سے وہ کشمیر جانا چاہتے تھے جہاں اُنہیں درویش سید احمد شاہ سے ملاقات کرنی تھی۔ اُن کا خیال تھا کہ پچیس روپے جمع ہو جائیں تو سفر شروع کیا جائے۔ آخر ایک مدت بعد کچھ روپیہ جمع ہو گیا تو انہوں نے کشمیر کا قصد کیا اور سونی پت سے چل کے شعبان ۱۲۴۸ھ میں پانی پت پہنچے۔ رمضان میں صرف دس دن باقی تھے، انہوں نے رمضان کا مہینہ وہیں گزارنے کا فیصلہ کر لیا۔ رمضان آیا تو روزوں اور تراویح کا سلسلہ شروع ہو گیا اور رمضان کی پانچویں تاریخ کو اچانک خبر آئی کہ کشمیر والے سید احمد شاہ کا انتقال ہو گیا ہے۔ اس خبر سے سید غوث نڈھال ہو گئے۔ اُنہوں نے آگے سفر کا ارادہ ملتوی کر دیا اور بو علی شاہ قلندر کے حجرے میں ڈیرا جما لیا اور وہیں اپنے علم و عرفان کا پودا لگا دیا اور غوث علی شاہ قلندر پانی پتی کے نام سے مشہور ہو گئے۔

سید غوث شریعت اور طریقت کے علوم پر مکمل عبور رکھتے تھے۔ دین، تصوف، توحید، فقر، سلوک، نبوت اور ولایت کے موضوعات پر اُن کے مقولات نہایت محترم و معتبر سمجھے جاتے ہیں۔ اُن کا سینہ انبیاء و اولیاء کی مستند روایات کا بیش بہا خزینہ تھا۔ جب بھی کوئی مضطرب شخص اُن سے

# نفع بخش سودا

حضرت صہیب رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک بہت بڑے تاجر تھے جو مشرف باسلام ہو چکے تھے، قریش مکہ کے مظالم انتہا کو پہنچے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہجرت کا حکم ہوا اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ہجرت فرما گئے تو باقی مسلمانوں نے بھی رخت سفر باندھا۔

جب صہیب رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہجرت کو تیار ہوئے تو قریش مکہ نے انھیں آگھیرا اور اپنا ایک نیا حق جتلایا: ''صہیب جب تو مکے میں آیا تھا تو مفلس و قلاش تھا۔ یہاں رہ کر تو نے ہزاروں روپے کمائے آج تو یہاں سے جاتا ہے اور چاہتا ہے کہ سب مال و زر لے جائے، یہ کبھی نہیں ہوسکتا۔'' اس انوکھی منطق پر صہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حیران نہیں ہوئے، کیونکہ وہ جانتے تھے یہ لوگ کس قماش کے آدمی ہیں، انھیں ایمان مال و دولت سے عزیز تھا، انہوں نے پوچھا: ''اگر میں اپنا سارا مال و متاع تمہیں دے دوں تب مجھے جانے دو گے؟'' قریش بہت خوش ہوئے۔

سب نے یک زبان ہو کر کہا'' ہاں'' اور صہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سارا مال ان کے حوالے کر کے خالی ہاتھ مدینہ کی طرف روانہ ہو گئے، اور دربار رسالت میں پہنچ کر سارا واقعہ بیان کیا۔ نبی کریم صلی اللہ وسلم نے یہ قصہ سن کر فرمایا:

''بے شک اس سودے میں صہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نفع کمایا''

مختلف مسائل کے سلسلے میں رہنمائی کا طالب ہوتا، اُن کے مدلل ومحول جوابات کی روشنی سمیٹ کے واپس جاتا۔ ایک باراُن سے وضو، غسل، نماز، روزے، حج، تجرید و تفرید اور توبہ کے متعلق سوال کیا گیا۔ پوچھنے والے نے پوچھا کہ اہل طریقت کے نزدیک ان ظاہری اعمال سے کیا مراد ہے؟ سید غوث نے فارسی اشعار کے حوالوں سے جواب دیا۔ ''شریعت میں یہ اعمال جس طرح بتائے گئے ہیں، وہ ان کی صورت ہے اور طریقت میں ان اعمال کی حقیقت مقصود ہوتی ہے۔ مثلاً وضو ظاہر میں حدث اصغر سے پاک ہونا ہے اور باطن میں غیر اللہ سے قلب کی تطہیر ہونا، غسل ظاہر میں حدث اکبر سے طہارت حاصل کرنا ہے اور باطن میں شرک اور دوئی سے نجات پانا اور توحید کے دریا میں غوطہ لگانا۔ اسی طرح طریقت میں نماز وہ ہے جس کی مسجد تسلیم کے مقام میں ہے اور ابروئے یار کی طاق جس کی قبلہ گاہ ہے۔ روزہ اندیشوں اور خطرات سے دل کی حفاظت کرتا ہے تا کہ پھر حق کے مشاہدے سے افطار ہو۔ حج اپنے آپ سے سفر کرنا اور خود فراموشی ہے اور اپنے کام کے آغاز کی طرف قدم اُٹھانا ہے۔ تجرید کا مطلب ہے بالکل فارغ اور احباب واعزا سب سے آزاد ہو جانا۔ تجرید کے بعد تفرید لازم ہے یعنی آخرت تک سے بے نیاز ہو جانا۔ توبہ کا

مطلب ہے تمام سے گزر جانا۔ کیا جنت، کیا دوزخ، سب کو فراموش کر کے وحدت کے دریا میں غرق ہو جانا۔''

ایک روز کسی شخص نے سید نوث سے سوال کیا'' یہ بات مسلم ہے کہ ہر امر تقدیر الٰہی سے وابستہ ہے۔ پھر آدمی کو کسی مُرشد کی کیا ضرورت ہے؟ مرشد مقدر کے معاملے میں کیا کر سکتا ہے؟''

سید غوث نے جواب دیا۔'' یہ درست ہے کہ مرشد مقدر کے معاملات میں تصرف نہیں کر سکتا لیکن ایک باخبر مرشد کی تدبیر بھی تقدیر کے برابر ہوتی ہے اور طالب علم کو تقدیر کی غایت تک پہنچا دیتی ہے۔'' اس سلسلے میں انھوں نے ایک واقعہ بیان کیا'' کسی شہر میں ایک امیر وکبیر شخص تھا۔ اُس کے مکان میں ایک درویش رہتے تھے۔ امیر کے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوا۔ درویش نے تقدیر کے فرشتے سے اُس کی تقدیر دریافت کی۔ معلوم ہوا کہ اُس کے تھان پر ہمیشہ ایک گھوڑا بندھا رہے گا۔ اُس لڑکے کے بعد امیر کے ہاں دوسرا لڑکا پیدا ہوا۔ معلوم ہوا کہ یہ چڑی مار ہوگا۔ پھر اُس کے ہاں ایک لڑکی پیدا ہوئی۔ اُن کے متعلق معلوم ہوا کہ وہ طوائف ہو جائے گی، بازار میں بیٹھے گی اور ہر رات اُس کے پاس ایک نہ ایک مرد رہے گا۔ درویش وہاں سے چلے گئے اور ایک مدت بعد دوبارہ اُس شہر میں پہنچے۔ معلوم ہوا کہ امیر تباہ و برباد ہو چکا ہے اور اس کا بڑا لڑکا سرکاری سواروں سے پانچ روپے کا نوکر ہے۔ دوسرا لڑکا چڑی مار ہے اور لڑکی بازار کی زینت بنی ہوئی ہے۔

درویش بڑے لڑکے کے پاس پہنچے۔ بڑا لڑکا خود محتاج تھا مگر حتی المقدور درویش کی مہمان داری کرتا رہا۔

چند روز بعد درویش نے اس سے کہا کہ تو نوکری چھوڑ دے اور اپنا گھوڑا بیچ دے۔ لڑکے کو طرح طرح کے اندیشے پیدا ہوئے لیکن وہ درویش کا معتقد تھا اس لئے اُن کے کہنے پر عمل کیا۔ گھوڑا اچھے داموں بک گیا۔ لڑکے نے درویش کے کہنے سے ایک کم قیمت ٹٹو خریدا اور اسے بیچ دیا۔ پھر وہ باقاعدہ یہی کاروبار کرنے لگا اور بہت جلد مالا مال ہو گیا۔ درویش نے اُس سے کہا تم یہی کام کرتے رہنا۔ روز خریدا اور بیچا۔ تمہارا تھان گھوڑے سے کبھی خالی نہیں رہے گا۔ وہاں سے درویش دوسرے لڑکے چڑی مار کے پاس پہنچے۔ اُنھوں نے اُس کی کیفیت دریافت کی اور کہا کہ اب تم جس وقت شکار کے لئے جاؤ ہمیں بھی ساتھ لے چلنا۔ دوسرے روز دونوں جنگل میں [illegible] درویش نے اُس سے کہا۔ دیکھو معمولی چڑیوں کی پروانہ کرنا۔

جب تک جال میں کوئی شہباز نہ پھنسے، جال نہ کھینچنا۔ وہ بولا میری تقدیر ایسی کہاں؟ یہاں تو یہ حال ہے کہ صرف دو آنے روز بھی مل جائیں تو غنیمت سمجھتا ہوں۔ درویش نے کہا۔ میں جو کہہ رہا ہوں وہ تم کرو تو سہی۔ لڑکا دیر تک جال لگائے بیٹھا رہا۔ اس اثنا میں بے شمار معمولی معمولی پرندے آئے اور نکل گئے۔ لڑکا دل مسوسے بیٹھا رہا۔ آخر صبح سے بیٹھے بیٹھے کہیں شام کے وقت ایک شہباز جال میں پھنسا۔ لڑکا بہت خوش ہوا۔ اُس نے شہباز بازار لے جا کر پورے سو روپے میں فروخت کیا۔ درویش نے اُسے نصیحت کی کہ یاد رکھو جب تک تمہارے جال میں یہ شہباز نہ پھنسے، مطمئن نہ ہونا۔ چھوٹے موٹے جانور پکڑنے سے توبہ کرلو۔ لڑکے نے اس نصیحت پر پورا عمل کیا اور چند روز میں انتہائی خوش حال ہو گیا۔ اس کے بعد درویش لڑکی کے پاس پہنچے۔ اُسے انہوں نے ہدایت کی کہ دیکھو، آج رات کے لئے ایک بات طے کرلو۔ جب تک تمہارا کوئی امیدوار تمہیں رات بھر کے سو روپے نہ دے، اُسے منہ نہ لگانا۔ لڑکی حیرت سے بولی، میری اوقات تو محض چند ٹکوں کی ہے چھوٹا منہ بڑی بات سے کیا فائدہ۔ بھلا مجھے سو روپے کون دے گا؟ درویش نے کہا پہلے سے مایوس ہو کے بیٹھ رہنا گناہ ہے۔ تم تجربہ کر کے تو دیکھو۔ لڑکی نے اُن کی بات مان لی۔ شام سے مرد آنے شروع ہو گئے، جو بھی آیا، لڑکی نے اُس سے سو روپے طلب کئے۔ لوگ یہ بات کہہ کے واپس جاتے رہے کہ تیری عقل خبط ہو گئی ہے۔ مگر لڑکی اپنے مطالبے پر جمی رہی۔ آخر آدھی رات کے قریب ایک شخص آ ہی گیا۔ اُس نے سو روپے دینا منظور کرلیا۔ اُس کے بعد سے لڑکی نے ہمیشہ کے لئے یہی اصول بنالیا اور بہت جلد مال دار عورت ہو گئی۔''

کسی شخص نے پوچھا، ''فقیر کی علامت کیا ہے؟'' سید غوث نے کہا'' خاکستر ہونا یعنی جس طرح خاکستر خوشبو اور بدبو دونوں چیزیں ڈھانپ لیتی ہے، اسی طرح فقیر بھی لوگوں کے عیب و صواب اور نیک و بد پر نظر نہیں کرتا'' پھر انہوں نے یقین کے بارے میں بیان کیا۔ ''یقین کی تین قسمیں ہیں۔ علم الیقین، عین الیقین اور حق الیقین۔ دیکھو سامنے جو گھڑا رکھا ہے تم اُس کی صورت دیکھ کے سمجھ سکتے ہو کہ اس میں پانی ضرور ہے جو صاف، سفید اور سیال ہے اور جو پیاس رفع کرتا ہے۔ یہ علم الیقین ہے لیکن جب تم گھڑے کا ڈھکن اُٹھا کے اپنی آنکھ سے صاف سفید اور سیال پانی دیکھ لوگے تو یہ عین الیقین ہوگا پھر جب تم گھڑے سے پانی انڈیل کے پی لوگے تو تم میں اور پانی میں کوئی واسطہ، کوئی حجاب باقی نہیں رہے گا۔ تمہاری اور اس کی حقیقت واحد ہو جائے گی۔ یہ حق الیقین ہے۔'' پھر انہوں نے کہا'' ایک مرید معرفت کا راستہ پیر کے وسیلے سے طے کرتا ہے مگر عرفان کی منزل پہ پہنچنے کے بعد جو قرب اُسے حاصل ہوتا ہے، اُس کی پیر کو خبر نہیں ہوتی۔ جیسے

# حمد باری تعالیٰ

لائقِ حمد و ثناء ہے ذاتِ رب العالمیں
جس کے قبضے میں فلک ہے جس کے قابو میں زمیں

ہم تیرے بندے ہیں یا رب تو ہمارا ہے خدا
تو ہے داتا اور ہیں ذی روح سب تیرے گدا

یاد کرنا فرض ہے ہم یاد کرتے ہیں تجھے
سر جھکا کر تیرے آگے شاد کرتے ہیں تجھے

اپنے بندوں سے تجھے ہے ربطِ پیہم بالیقیں
تو ازل کے روز سے ہے ان کا محرم بالیقیں

خاص بندے منہمک ہیں تیرے دینی کام میں
روح تازہ پڑ رہی ہے اب تنِ اسلام میں

(جل جلالہٗ)

محمد ظہیر الدین بابر

دولہا دلہن کا ہر کام اعزا اور احباب کرتے ہیں مگر خلوت کی کیفیت دولہا دلہن کے سوا کسی کو معلوم نہیں ہوتی۔"

پانی پت ہی میں سید غوث کے چند عقیدت منداُن کے اردگرد بیٹھے تھے۔ مولانائے روم کی مثنوی کا ذکر چھڑ گیا۔ سید غوث نے ایک شخص کی طرف اشارہ کر کے کہا "مثنوی کی حکایت شباں پڑھو۔" حکایت شروع ہوئی۔ اسے سنتے سنتے سید غوث کا چہرہ اچانک سرخ ہو گیا اور آنکھیں شمعوں کی طرح روشن ہو گئیں۔ ساتھ ہی ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے۔ اُن پر ایک عجیب وغریب کیفیت طاری تھی۔ لوگوں کا کہنا ہے کہ سید غوث کو اٹھارہ برس کی طویل مدت میں صرف اُس روز روتے ہوئے دیکھا گیا۔

سید غوث کی محفل ایک قلندر کی محفل تھی۔ سوالی آتے، جھولی بھر کے جاتے۔ سیاہ قلب آتے اور اندھیرے جھٹک کے جاتے۔ اہل علم آتے اور عرفان کے موتیوں سے مالا مال ہو کے واپس لوٹتے۔ جو آتا، قلندر غوث سے کچھ نہ کچھ تحفہ لے کے ضرور جاتا۔

ایک روز کوئی ضعیف شخص آیا۔ سید غوث مریدوں سے معرفت کے اسرار پر گفتگو کر رہے تھے۔ ضعیف شخص کچھ دیر تک خاموشی سے اُن کی گفتگو سنتا رہا۔ پھر کچھ کہنے کی اجازت لے کے بولا۔ "جناب! میں آپ کی بڑی تعریفیں سن کے یہاں آیا تھا مگر معاف کیجئے گا۔ آپ تو بالکل خالی ہیں" سید غوث کے ماتھے پر شکن تک نہیں آئی۔ انہوں نے تحمل سے کہا "حضرت! ہمیں آج تک یہ معلوم نہیں ہوا تھا کہ ہم خالی ہیں یا بھرے ہوئے ہیں۔ ہم اپنی زندگی میں بے شمار فقیروں اور بزرگوں کی خدمت میں گئے۔ کسی نے ہمیں ہمارے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔ شکر ہے کہ آج آپ کی زبان سے یہ عقدہ حل ہو گیا۔"

ضعیف شخص وہاں سے اُٹھ کے چلا گیا اور سید ھابو علی شاہ کے مزار پر پہنچا اور فاتحہ خوانی کرنے لگا۔ پھر زیادہ وقت نہیں گزرا تھا کہ وہ وہاں سے روتا پیٹتا لوٹا۔ اُس نے آتے ہی سید غوث کے قدموں پر سر رکھ دیا اور معذرت کرنے لگا۔ "مجھ سے بہت غلطی ہوئی۔ مجھے یہ حال معلوم نہیں تھا میرا قصور معاف کر دیجئے۔" سید غوث نے اُسے اپنے قدموں سے ہٹاتے ہوئے کہا۔ "میرے بزرگ! وہ بھی ہمارے متعلق آپ کا خیال تھا اور یہ بھی آپ ہی کا خیال ہے۔ ہم تو جیسے اُس وقت تھے، ویسے ہی اب ہیں۔ نہ آپ کے انکار سے کچھ کمی ہوئی تھی، نہ اقرار سے کچھ بیشی ہوئی۔ آپ معافی کس بات کی مانگ رہے ہیں؟"

راج گڑھ کے نواب نے سید غوث کو ڈھائی ہزار روپے نذر بھیجے۔ بعض ارادت مندوں

نے اُن سے کہا آپ ایک مکان تیار کروا لیجئے۔ کسی نے مشورہ دیا، زمین خرید لیجئے۔ سید غوث نے جواب میں ایک ہندو فقیر کا قصہ بیان کیا کہ "اُس نے اپنے چوبیس گرو بنائے تھے۔ اُن میں ایک گرو سانپ تھا۔ سانپ کبھی گھر نہیں بناتا۔ جہاں سوراخ پاتا ہے گھس جاتا ہے۔ اُس کا دوسرا گرو کتا تھا۔ کتا اپنے مالک کے سوا کسی کے دروازے پر نہیں جاتا۔ تیسرا گرو چیل تھی۔ چیل کو گوشت کا مچامل جاتا ہے تو دوسری چیلیں اور کوے اس کے پیچھے پڑ جاتے ہیں۔ چیل ناچار گوشت پھینک کے کسی اونچی ٹہنی پر سب سے الگ جا بیٹھتی ہے اور حریصوں کی لڑائی کا تماشا دیکھتی رہتی ہے۔" یہ قصہ سنا کے کچھ توقف سے انہوں نے کہا "اپنی تو تمام عمر خانہ بدوشی میں کٹی۔ ہمیں گھر بنانے سے کیا سروکار؟ ہم فقیر آدمی ہیں اتنا روپیہ رکھ کے مفت کی بلا اپنے ذمے کیوں لیں؟" سید غوث نے وہ رقم نواب کے مختار کاروں کو واپس کر دی اور کہا۔ "اسے تقسیم کر دو" وہ زندگی بھر زر۔ زن۔ زمین ہر چیز سے بے نیاز رہے۔ انہوں نے پوری عمر تجرد میں گزاری۔ اُن کے والد نے اُنہیں نصیحت کی تھی۔ "مال دینے سے جان بچے تو مال فدا کر دو اور مال و جان دونوں دینے سے عزت قائم رہے تو مال و جان دونوں فدا کر دو۔"

پانی پت میں قیام کے دوران میں ایک بار سید غوث ایک عمدہ ٹوپی اوڑھے ہوئے تھے۔ کسی شخص نے کہا "یہ آپ کے سر پر بہت اچھی معلوم ہوتی ہے"۔ سید غوث نے اسی وقت ٹوپی اپنے سر سے اُتاری اور اُس کے سر پہ رکھ دی۔ اُس نے پوچھا "یہ کیا؟" سید غوث بولے "تم نے اس ٹوپی کی بہار دیکھ لی ہے، اب ہم بھی تو دیکھیں کہ واقعی اچھی لگتی ہے یا نہیں۔ ہو سکتا ہے تم صرف ہمیں خوش کرنے کے لئے ایسا کہہ رہے ہو۔" انہوں نے اُس کے سر پر اپنی ٹوپی کا جائزہ لیا اور بولے۔ "بے شک یہ تمہارے سر پر بہت جچ رہی ہے۔ اب اسے تمہی اوڑھو۔" سید غوث کا معمول یہی تھا۔ وہ ہر عمدہ چیز اور نقدی وغیرہ لوگوں میں تقسیم کر دیتے تھے۔

سید غوث کے تمام ظاہری اور باطنی حواس قوی تھے۔ مگر داڑھی اب سفید ہو گئی تھی۔ پنڈلیوں اور زانوؤں کی جلد نوافل اور مجاہدوں کی کثرت سے سیاہی مائل نظر آنے لگی تھی۔ وہ روزانہ رات کو دو بجے بیدار ہو جاتے۔ پہلے وضو، پھر تیمم کرتے۔ تیمم کی وجہ خاک ساری تھی۔ تہجد کی نماز پڑھ کے وہ فجر تک اوراد پڑھتے۔ فجر کی نماز با جماعت ادا کر کے بوعلی شاہ قلندر کے مزار پہنچ جاتے۔ اشراق و چاشت کی نمازیں وہاں ادا کرتے پھر اپنے حجرے میں آجاتے۔ بارہ بجے تک خدام اور طالب علموں کا مجمع رہتا۔ خطوں کے جواب دیئے جاتے۔ ہر آنے والے کا مدعا پوچھتے اور شفقت سے جواب دیتے، اُن کے جوابات، اشعار، حکایات، نقول، لطائف، نکات




اور امثال سے معمور ہوتے۔ وہ موقع کی مناسبت سے گفتگو کرتے۔ پھر حجرہ بند ہو جاتا۔ دو بجے تک آرام کر کے وہ ظہر کی نماز کے لئے نکلتے۔ نماز کے بعد پھر حجرے میں چلے جاتے اور عصر تک قرآن پڑھتے۔ عصر کے لئے مسجد میں آتے اور نماز کے بعد مغرب تک لوگوں کے اجتماع میں رہتے۔ یہاں معارف وحقائق کا بیان ہوتا۔ مغرب سے عشاء تک نوافل پڑھتے۔ عشاء کے بعد کھانا کھاتے پھر طالبین سے بیعت لیتے۔ بیعت کے بعد پھر عام مجمع شروع ہوتا۔ لوگ سردی میں دس بجے رات تک اور گرمی میں بارہ بجے تک موجود رہتے۔ اُن کے یہ سفر، مجاہدے اور معمولات پون صدی سے زیادہ مدت کی داستان ہیں۔

سید غوث کو خواب میں اپنے انتقال کا پہلے سے علم ہو گیا تھا۔ انہوں نے پہلے ہی اپنے مریدوں سے کہہ دیا تھا۔ ''اب ہمارا سفر تمام ہوا۔''

وہ رشد و فیضان کا ایک بہتا ہوا دریا تھے۔ اس دریا کا مدّ و جزر اٹھتر سال تک دنیا کے دل کی دھڑکن بنا رہا۔ ۷ر مارچ ۱۸۸۰ء کو قلندر کا بلاوا آ گیا۔ دریا کی بے قرار لہریں پر سکون ہو گئیں لیکن اُس کا مدّ و جزر آج بھی بے شمار دلوں کی دھڑکن بنا ہوا ہے۔ پیاسے اب بھی اُس کے ٹھنڈے میٹھے پانی سے سیراب ہو رہے ہیں۔

قلندر کا مزار پانی پت میں ہے۔ پانی پت برصغیر کا ایک مشہور تاریخی شہر ہے۔ اس کے مشہور اور تاریخی ہونے کا ایک سبب سید غوث بھی ہیں۔ (تحریر ابو المنصور سرمدی) ◆◆◆

# حضرت ذہین شاہ تاجیؒ

حضرت ذہین شاہ تاجیؒ کا نام محمد طاسین اور تخلص ذہین تھا اور بابا ذہین شاہ تاجی کے نام سے مشہور ہوئے۔ وہ 1904ء میں ریاست جے پور کے مقام جھنوں میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد مولوی بیدار بخش فاروقی فراخی فارسی کے شاعر اور ریاست سیکر میں تھانے دار تھے۔ ذہین شاہ تاجی کا سلسلہ نسب حضرت خواجہ غریب نوازؒ کے خلیفہ اکبر حضرت خواجہ حمید الدین ناگوریؒ تک پہنچتا ہے۔

ذہین شاہ تاجیؒ اوائل عمر ہی سے ذہین، نفاست پسند اور لطافت طبع کے حامل تھے۔ قدرت نے حسن و جمال اور جاذبیت کے ساتھ ساتھ کمالِ ذوقِ علمی بھی عطا فرمایا تھا۔ وہ دور جب کہ بچے کھیل کود میں مشغول ہوتے ہیں ذہین شاہ تاجیؒ انتہائی بردبار، سنجیدہ، محنتی اور مہذب اطوار کے مالک تھے۔ قرآن کریم کی تلاوت کا جو ذوق ابتدائی عمر میں حاصل تھا وہ تادم آخر جاری رہا۔ والد محترم پیر محمد دیدار بخشؒ جو عربی، فارسی اور اردو ادب پر بڑی گہری نظر رکھتے تھے اپنے اس ہونہار اور باذوق فرزند کو خود بھی اپنے علم وفن سے بہرہ ور کرتے رہے اور پھر قرب و جوار کے اہلِ علم و فضل اساتذہ کے سپرد کیا جنہوں نے اپنے اس شاگرد کو کمال التفات و شفقت سے معارف علوم اسلامیہ کے رموز ونکات اور نقد ونظر اور استخراج مسائل کے جوہر سے آشنا کیا۔ دورانِ تعلیم ذہین شاہ تاجیؒ ذکر وفکر اور یادِ الٰہی کی طرف اس درجہ راغب اور متوجہ تھے کہ اس عمر میں اپنے آرام کے اوقات بھی عبادات وریاضات میں صرف کرتے تھے۔

جب والد محترم نے حضرت ذہین شاہ تاجیؒ کے پر پرواز کی اس علوئے ہمت کو دیکھا جو کسی یکتائے روزگار مقرب بارگاہ ربانی کے فیضِ نگاہ کی طالب تھی تو وہ انہیں اپنے ساتھ لے کر دہلی آگئے۔ خواجگان کی اس بارگاہ سے اشارہ باطنی ملا کہ اس بچہ کو روحانیت کے بے تاج بادشاہ شہنشاہِ ہفت اقلیم حضرت بابا تاج الدین اولیاءؒ کی خدمت عالیہ میں ناگپور لے جاؤ۔ چنانچہ فوراً ہی ذہین شاہ تاجیؒ، تاج الاولیاءؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ دربارِ تاج الاولیاءؒ سے حضرت مولانا عبدالکریم المعروف بہ یوسف شاہ تاجیؒ کے سپرد کر دیئے گئے جو بابا تاج الاولیاءؒ کے روحانی شاگرد تھے۔ قرب ووابستگی اور ذات شیخ میں کمال فنائیت نے ان کو وہ مقام ومنزل عطا کی کہ حضرت بابا یوسف شاہ تاجیؒ نے اپنے وصال سے بہت پہلے ہی ان کو خلافت وسجادگی کے شرف

سے نواز دیا تھا۔
1947ء میں حضرت ذہین شاہ تاجیؒ کراچی تشریف لے آئے پھر حضرت بابا یوسف شاہ تاجیؒ پھر حضرت بابا یوسف شاہ تاجیؒ کے وصال کے بعد سے آپ نے اپنے تمام تر اوقات اور صلاحیتوں کو بندگانِ خدا کی ہدایت و رہنمائی اور خدمت کے لئے وقف کر دیا۔
دیکھتے ہی دیکھتے ذہین شاہ تاجیؒ کے گرد روحانی فیضیابی کے لیئے لوگ گروہ در گروہ صبح و شام آنے لگے۔ دلوں پر پڑے ہوئے معصیت و غفلت کے زنگ آلود قفل ٹوٹنے لگے، دلوں کی دنیا روشن و مجلیٰ ہوگئی، منتشر الخیالی، اضطراب و بے چینی کافور ہوگئی۔ سکونِ قلب اور آسودگی ذہن کی متاعِ نایاب حصہ میں آئی۔ کراچی کے میوہ شاہ کے ویران اور سنسان قبرستان میں ذہین شاہ تاجیؒ اپنے مرشد حضرت یوسف شاہ تاجیؒ کے آستانہ پر مسند فقر بچھائے ہوئے دولت سرمدی کی تقسیم اس طرح فرماتے رہے کہ ان کے گرد خلقت کا ہجوم ہر وقت لگا رہتا۔ عشق و محبت، ذوق و شوق، ذکر و فکر کی کاشت اس مردہ زمین پر اس طرح ہونے لگی کہ دیکھتے ہی دیکھتے ہزاروں لوگوں کے کشت ویراں میں اس مردِ حق آشنا سے بہار آگئی، تاج منزل بہار کالونی اور میوہ شاہ کے درمیان کوئی فاصلہ نہ رہا۔ خانقاہ تاجیہ ظہور میں آئی جو بیک وقت روحانی تربیت گاہ بھی تھی اور امراض روحانی و اخلاقی کا شفاخانہ بھی۔
آپ کے مداحوں میں علماء، فقراء، حکماء، دانشور، شعراء، ادیب، فلسفی، سیاستدان، تاجر، صنعتکار، امیر غریب ہر طبقۂ فکر کے لوگ بلا امتیاز عقیدہ و مذہب شامل ہیں۔ آپ ہر شخص سے اس کے مزاج اور ذوق کے مطابق پیش آتے تھے۔ ہر شخص آپ کی علمیت و شخصیت اور اخلاق سے متاثر ہو کر یہی سمجھتا کہ حضرت ذہین شاہ تاجیؒ اس سے سب سے زیادہ محبت کرتے ہیں۔
آپ کے پاس بہت سے لوگ اپنی پریشانیاں اور مصائب لے کر بھی آتے آپ خندہ پیشانی سے ان کے مصائب و حالات سنتے، تسلی دیتے، دعا فرماتے اور جب آپؒ کے پاس سے واپس لوٹتے تو شاداں و فرحاں ہوتے۔ آپ غریب و مجبور لوگوں کی مالی اعانت بھی فرماتے۔
حضرت ذہین شاہ تاجیؒ کو عربی، فارسی، اردو اور ہندی پر یکساں عبور تھا، وہ ان چاروں زبانوں میں شاعری بھی کیا کرتے تھے اور شیخ محی الدین ابن عربیؒ کی مشہور کتاب فصوص الحکم کے شارح اور ان کی دوسری کتاب فتوحات مکیہ کے مترجم تھے۔ اردو میں غزلوں کا دیوان آیاتِ جمال و نعت اور مناقب کا مجموعہ مرآۃ جمال، اردو نظموں کا دیوان جمالستان، رباعیات و قطعات کا مجموعہ اجمال جمال کے نام سے شائع ہو چکا ہے۔
ذہین شاہ تاجیؒ نے مورخہ 16 شعبان المعظم 1398ء بمطابق 23 جولائی 1978ء کو وصال فرمایا۔ ◆◆◆ (تحریر: عامر غنی)

# نعتِ سرکارِ دو عالمؐ

کل پُرزے جس قدر بھی ہیں اس کائنات کے
پڑھتے ہیں رات دن سبھی اشعار نعت کے

توحید ہے، نماز ہے، روزہ ہے، حج، زکوٰۃ
آقاؐ نے پانچ لائے ہیں موتی نجات کے

جس پر عمل کے کرنے سے دنیا و دیں ملیں
قربان کیوں نہ جاؤں میں اُس ایک بات کے

کہہ کہہ کے نعت دامنِ امید بھرلے تُو
آقاؐ لُٹا رہے ہیں گہر اپنی ذات کے

وہ اُسوۂ رسولؐ کے نادرؔ گواہ ہوں
عشقِ نبیؐ میں دن جو کٹیں گے حیات کے
(صلی اللہ علیہ وسلم)

نادرؔ اسلوبی

# ارشادات جیلانیؒ

''اے مدعی علم! عمل کے بغیر تیرے علم کا کوئی اعتبار نہیں اور اخلاص کے بغیر تیرے عمل کی کوئی وقعت نہیں، کیونکہ اخلاص کے بغیر عمل ایک ایسا جسم ہے جس میں روح نہیں ہے!!''

اللہ کے محبوب ﷺ کے محبوبؒ حضرت محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ کے مواعظِ حسنہ کے چند اقتباسات پیشِ خدمت ہیں:

لوگو! حق تعالیٰ کی موافقت اختیار کرو اور اس کے افعال پر جو تمہارے اور دوسری مخلوق کے اندر جاری ہوتے ہیں، راضی برضا رہو۔ اس ذات کے مقابلے پر جو تم سے زیادہ عقل رکھتی ہو، اپنے علم و دانش اور عقل و خرد کی شان مت بگھارو۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے والله یعلم وانتم لا تعلمون۔ (اللہ علم رکھتا ہے اور تم علم نہیں رکھتے)۔

پھر اس کے جاری کئے ہوئے فعل کو نامناسب سمجھنا، اپنے آپ کو اس سے عالم و عاقل سمجھنا نہیں تو اور کیا ہے۔ اپنی عقلوں اور اپنے علم کو بالائے طاق رکھو اور تہی دستی کے پاؤں پر خدا کے سامنے کھڑے ہو جاؤ تا کہ تم اس کے علم کو حاصل کر سکو۔ رائے زنی سے کام نہ لو کہ یہ نہیں ہونا چاہئے تھا!............اس میں متحیر بنے رہو یہاں تک کہ اس کی مصلحت کی واقفیت تم کو حاصل ہو جائے اور حیرت جاتی رہے۔ اول متحیر ہونا ہے، اس کے بعد دوسرے درجے پر واقفیت ہے۔ اس کے بعد تیسرا درجہ معلومات تک پہنچنا ہے۔ پہلے قصد اور اس کے بعد مقصود تک پہنچنا ہے۔ پہلے ارادہ ہے اور اس کے بعد مراد کا حاصل ہونا ہے۔ سنو اور عمل کرو کیونکہ میں تمہاری رسیاں بنتا ہوں اور تم کو کارآمد اور مضبوط بناتا ہوں، تمہاری ڈھیل رسیوں میں بل دیتا ہوں اور جو تار اس میں ٹوٹ گیا ہے اس کو جوڑتا ہوں۔ تمہاری فکر کے سوا مجھے کوئی فکر نہیں اور بجز تمہارے غم کے مجھے کوئی غم نہیں۔ میں تو خدائی پر

# رحمان باباؒ

## صوبہ سرحد کے معروف صوفی بزرگ اور پشتو زبان کے صوفی شاعر

برصغیر جنوبی ایشیا میں اسلام کی تبلیغ صوفی بزرگانِ دین اور اولیاء اللہ نے کی ہے۔ ان مسلمان بزرگوں میں سے کچھ تو اس دور سے قبل ہی برصغیر پہنچ چکے تھے جب برصغیر میں مسلمانوں کے سیاسی اقتدار کا آغاز ہوا تھا۔ مسلمانوں کے یہ بزرگ اولیاء اور صوفیائے کرام اسلام کی پاکیزہ تعلیمات کا پیکرِ مجسم تھے۔ ان کی زندگیاں بنی نوعِ انسان کی فلاح و بہبود، ترقی، محبت اور خدائے واحد کی پرستش کے فروغ کے لئے وقف تھیں۔ ان مسلمان بزرگوں کی وجہ سے برصغیر کے پسماندہ، غریب اور مظلوم انسانوں کو نئی زندگی کا پیغام ملا اور انہوں نے اس دینِ فطرت کو قبول کر کے روحانی اور مادی ترقی کی نئی راہوں کو پالیا۔

ہمارے یہ صوفی بزرگ اور اولیائے کرام پہلے ان علاقوں میں آئے جواب پاکستان کا حصہ ہیں۔ ان بزرگوں میں سے بہت سے پاکستان کی مشرقی اور جنوبی سرحدوں کے پار واقع، برصغیر کے دوسرے علاقوں میں بھی گئے اور وہاں تبلیغ اسلام کے مقدس فریضہ کو پورا کیا۔ لیکن ان بزرگوں میں سے زیادہ تر نے موجودہ پاکستانی خطہ میں زندگیاں گزاریں اور پاکستان میں ان کی آخری آرام گاہیں آج بھی عقیدت و محبت اور روحانی فیوض و برکات کا مرکز ہیں۔ پاکستان کے صوبہ سرحد کی سرزمین نے اہل سیف کے ساتھ ساتھ انسانی رہنمائی کے لیے بڑے بڑے اہل علم و باطن بھی پیدا کیے ہیں، ان اہل علم واہلِ دل میں سے ایک رحمان باباؒ بھی ہیں۔ آپؒ کی صوفیانہ شاعری توحید ورسالت کے مضامین سے پر ہے۔

رحمان باباؒ ایک غریب گھرانے میں پیدا ہوئے تھے۔ آپؒ کے ابتدائی حالات کی تفصیل نہیں ملتی۔ آپؒ کا اصل نام عبدالرحمٰن تھا لیکن رحمان باباؒ کے نام سے مشہور ہوئے۔ آپؒ نسلاً غوری خیل مہمند میں سے تھے، آپؒ کے والد کا اسم گرامی عبدالستار تھا جو بہادر کلی میں رہتے تھے۔ یہ گاؤں پشاور سے جنوب کی طرف پانچ میل کے فاصلے پر اس سڑک پر واقع ہے جو کوہاٹ کو جاتی ہے۔ رحمان باباؒ کی ولادت 1042 ہجری بمطابق 1632ء میں ہوئی۔ آپؒ نے ملا محمد یوسف زئی سے تصوف وفقہ کی تعلیم حاصل کی پھر کوہاٹ تشریف لے گئے اور وہاں کے مختلف علماء سے تعلیم حاصل کی۔ آپؒ جوانی

ہی سے زہد و ریاضت کی طرف مائل تھے اور دنیا سے ابتداہی سے بے نیاز تھے۔

علامہ فقری نے اپنی کتاب ''اولیاء اللہ'' میں رحمان باباؒ کے متعلق ایک عجیب روایت لکھی ہے کہ ''رحمان باباؒ کا ایک دوست مجنوں نامی تھا جو ہندوستان گیا اور وہاں کے مختلف بزرگوں کی خدمت میں حاضر ہوا۔ جب فیوض باطنی و برکات حاصل کر کے واپس ہونے لگا تو اس نے اپنے پیر شاہ شرف قلندرؒ سے اپنے دوست رحمان باباؒ کے لیے بھی کچھ تحفہ مانگا۔ شاہ شرف قلندرؒ نے رباب میں رحمان باباؒ کا حصہ مقرر کر کے مجنوں کو رخصت کیا۔ مگر یہ شرط بھی عائد کی کہ مجنوں اس وقت تک رباب کو ہاتھ نہ لگائے جب تک وہ رحمان باباؒ سے نہ مل لے اور رحمان باباؒ کے سامنے وہ لے بجائے جو شاہ شرف قلندرؒ نے مقرر کی تھی۔ چنانچہ مجنوں نے اپنے پیر کے ارشاد کی تعمیل کی۔ جب وہ رحمان باباؒ سے ملا اس نے رحمان بابا کو وہ نغمہ سنایا جس کا چلتے وقت اس کے پیر نے اس کو حکم دیا تھا، نغمہ سناتے ہی مجنوں اسی وقت گر کر مر گیا اور رحمان باباؒ بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ جب تیسرے روز ہوش میں آئے تو ان کا آئینۂ قلب نورِ باطن سے مجلیٰ ہو چکا تھا اور کائنات ان کے سامنے آئینے کی طرح تھی۔'' عبدالمجید افغانی نے بھی عجب خان کی اس روایت کی تائید کی ہے اور رباب لانے اور ان کے چشتیہ طریقے کا ذکر کیا ہے۔

رحمان باباؒ پر اکثر اوقات استغراق کی کیفیت طاری رہتی تھی۔ خشیت الٰہی سے آنکھوں سے آنسو بہتے رہتے تھے اور کثرتِ گریہ کے باعث ان کے چہرے پر آنسوؤں کے بہنے کی وجہ سے لکیریں پڑ گئی تھیں۔ خود انہوں نے اپنے ایک شعر میں اس حقیقت کی طرف اشارہ کیا ہے۔

ترجمہ: تیرے غم کی وجہ سے میرے چہرے پر نہریں ہیں... ذرا حال تو پوچھ کہ یہ کیوں ہیں؟

رحمان باباؒ کی شاعرانہ عظمت آپؒ کی ساری قوم تسلیم کرتی ہے، آپؒ کی شاعری یوں سدا بہار پھولوں کا حسین اور خوش رنگ گلدستہ ہے۔ لیکن آپؒ کی شاعری کا موضوع خاص تصوف ہے۔ آپؒ کی فکرِ رسا نے تصوف کے نہایت باریک نکات کو بے حد حسن اور دلکشی کے ساتھ پیش کیا ہے۔ آپؒ نے اپنے جمالِ شعری کو تصوف سے نکھارا اور سنوارا ہے، آپؒ حسن حقیقی کے متلاشی ہیں اور ان کے پردۂ مجاز میں بھی حسنِ حقیقی صاف جھلکتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ گداز عشق اور سوز و غم نے آپؒ کی شاعری کو بڑا نکھار دیا ہے۔ رحمان باباؒ کا مجموعۂ کلام منظوم اردو ترجمے کے ساتھ دیوان عبدالرحمٰن کے نام سے پشتو اکیڈیمی یونیورسٹی آف پشاور نے دو زبانوں پشتو اور اردو میں شائع کیا ہے۔ اردو منظوم ترجمہ پشتو کے مشہور شاعر امیر حمزہ شنواری نے کیا ہے۔

رحمان باباؒ نے 1118 ہجری بمطابق 1706ء میں وفات پائی، آپؒ کا مزار پشاور میں ہے۔

(تحریر: احتشام الحق) ◆◆◆

# حضرت شیخ حاتم اصم رحمۃ اللہ علیہ

## آپؒ زاہد زمانہ اور بزرگانِ یگانہ عارف جلیل معظم تھے

شیخ عارف جلیل معظم حاتم اصم رحمۃ اللہ علیہ شہر رے میں تشریف لائے۔ تین سو آدمی حج کے ارادہ سے آپ کے ساتھ تھے۔ وہ سب کے سب صوفیائے کرام کا لباس پہنے ہوئے تھے۔ نہ ان کے پاس توشہ دان تھا نہ کھانے کا کچھ سامان۔ رے شہر میں ایک بڑا تاجر تھا جو فقراء و مساکین کا عاشق و شیدا تھا۔ اُن سب کو اس نے مہمان رکھا۔ جب صبح ہوئی تو اس تاجر نے حضرت حاتم اصمؒ سے عرض کیا کہ یہاں ایک عالم فقیہ بیمار ہے میں اس کی عیادت کے لئے جاتا ہوں، اگر آپ کا ارادہ ہو تو آپ بھی چلیے۔ آپ نے کہا میں ضرور چلوں گا۔ مریض کی عیادت ثواب کا موجب ہے اور نیز عالم کی زیارت عبادت کا باعث ہے۔ جس عالم کی عیادت کو وہ تاجر جارہا تھا وہ محمد بن مقاتل رے کے قاضی تھے۔ غرض یہ کہ سب جمع ہو کر ان کے مکان پر آئے۔ دیکھا تو ایک بڑا عالیشان دروازہ ہے۔ شیخ حاتم اصمؒ دیکھ کر حیران رہ گئے اور جی میں کہنے لگے یا اللہ! عالم اور یہ چمک دمک، پھر اندر جانے کی اجازت ہوئی تو دیکھا کہ بڑا لمبا چوڑا مکان ہے۔ پردے پڑے ہوئے ہیں۔ شیخ حاتم اصمؒ دیکھ کر اور بھی حیران اور متفکر ہوئے۔ پھر جہاں قاضی صاحب تھے وہاں گئے، دیکھا تو بڑے نازک اور نرم فرش پر قاضی صاحب لیٹے ہوئے ہیں۔ سرہانے ایک غلام مورچھل لئے کھڑا ہے۔ وہ تاجر جاتے ہی بیٹھ گیا اور شیخ حاتم اصمؒ کھڑے کے کھڑے رہ گئے۔ قاضی ابن مقاتل نے اشارہ سے انہیں بھی بیٹھنے کو کہا مگر آپ نہ بیٹھے۔ قاضی نے کہا شاید آپ کو کچھ حاجت ہے۔ آپ نے کہا ہاں، قاضی نے کہا فرمایئے کیا حاجت ہے؟ کہا مجھے ایک مسئلہ پوچھنا ہے۔ کہا پوچھیے۔ شیخ حاتم اصمؒ بولے کہ اول آپ سیدھے بیٹھ جایئے۔ قاضی مودب بیٹھ گیا۔ شیخ صاحب نے پوچھا کہ آپ نے یہ علم کہاں سے حاصل کیا؟ کہا میں نے بڑے بڑے ثقات سے حاصل کیا۔ آپ نے کہا نام

بتائیے۔ قاضی نے کہا اصحاب رسولؐ سے۔ آپ نے پوچھا کہ اصحاب رسولؐ کس سے مستفیض ہوئے۔ کہا رسولؐ اللہ سے۔ آپ نے کہا رسول اللہ ﷺ نے کس سے حاصل کیا۔ کہا جبرئیلؑ سے۔ آپ نے پوچھا جبرئیلؑ نے کس سے حاصل کیا۔ کہا اللہ تعالیٰ سے۔ پھر فرمایا کہ جو علم جبرئیلؑ نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسول اللہ ﷺ کو پہنچایا اور رسول اللہ ﷺ نے اصحابؓ کو اور اصحابؓ نے ثقات کو اور ثقات نے آپ تک پہنچایا۔ آیا اس علم میں آپ نے یہ بھی کہیں پڑھا ہے کہ جو امیر ہو اور اس کے گھر میں ثروت اور دنیا کا بہت مال ہو، وسیع مکان ہو وہ اللہ کے نزدیک بڑے مرتبہ والا ہے۔ قاضی صاحب نے کہا یہ تو نہیں پڑھا۔ آپ نے کہا پھر کیا پڑھا ہے۔ کہا میں نے تو اپنے شیوخ سے یہ سنا ہے کہ جو دنیا میں زاہد ہو کر رہے اور آخرت کا حریص اور اپنی آخرت کے لئے توشہ تیار کرے اور مساکین کو دوست رکھے اس کا اللہ کے نزدیک بہت بڑا مرتبہ ہے۔ شیخ حاتم اصمؒ نے یہ سن کر فرمایا کہ آپ نے کس کا اقتداء کیا ہے۔ نبی ﷺ اور اصحابؓ کا یا فرعون وہامان کا، بدعمل عالموں کا۔ جاہل لوگ جو دنیا میں منہمک ہیں تمہیں جیسوں کو دیکھ کر گمراہ ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جب عالم ہی ایسے ہیں تو ہمارا کیا قصور ہے۔ پھر شیخ حاتم اصمؒ یہ کہہ کر وہاں سے چل دیئے اور قاضی ابن مقاتل یہ باتیں سن کر اور زیادہ مریض ہو گیا۔

آپ زاہد زمانہ اور بزرگان یگانہ، شیخ عارف جلیل معظم تھے۔ آپ کا اسم گرامی ابوعبد الرحمٰن حاتم بن علوان، بعض حاتم بن یوسف الاصم بتاتے ہیں۔ خراسان کے اکابر مشائخ میں سے تھے۔ آپ شیخ شفیق بلخیؒ کے مرید اور شیخ احمد بن خضرویہؒ کے مرشد تھے۔ حضرت شیخ جنید بغدادیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت حاتم اصمؒ ہمارے زمانے کے صدیق ہیں۔ اصم یعنی بہرہ آپ کا لقب تھا۔ حقیقت میں آپ کانوں سے بہرہ نہ تھے۔ لیکن ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ایک عورت آپ کے پاس ایک مسئلہ دریافت کرنے کے لئے آئی، اتفاق سے عورت کی ریح زوردار آواز میں نکل گئی۔ جس سے وہ شرمندہ ہو گئی۔ عورت کی شرمندگی دیکھ کر آپ نے فرمایا، اونچی آواز سے کہو، میں نے کچھ نہیں سنا۔ تم نے کیا پوچھا ہے۔ کیونکہ میں کانوں سے بہرہ ہوں۔

یہ سن کر عورت کی شرمندگی جاتی رہی اور اس کی ندامت مٹانے کے لئے آپ اس وقت تک بہرے رہے جب تک وہ عورت زندہ رہی۔ آپ فرماتے ہیں ہر صبح شیطان ابلیس مجھے وسوسہ میں ڈالتا ہے پوچھتا ہے، کیا کھاؤ گے؟ میں کہتا ہوں موت، پھر پوچھتا ہے کیا پہنو گے؟ جواب دیتا ہوں کفن، پھر سوال کرتا ہے کہاں رہو گے؟ میں کہتا ہوں قبر میں۔ پھر وہ کہہ کر "تم

بہت بُرے شخص ہو" مجھ کو چھوڑ کر چلا جاتا ہے۔

ایک دفعہ آپ نے بیوی سے فرمایا "میں جہاد پر جاتا ہوں، چار مہینے کے لئے، کس قدر خرچ درکار ہوگا۔" بیوی نے کہا "جس قدر میری زندگی ہے۔" فرمایا "تمہاری زندگی میرے ہاتھ میں نہیں۔" بیوی نے "کہا پھر میری روزی بھی تمہارے ہاتھ میں نہیں ہے۔" چنانچہ آپ جہاد پر چلے گئے۔ آپ کی عدم موجودگی میں ایک بڑھیا نے آپ کی بیوی سے پوچھا "حاتم تمہارے لئے کس قدر روزی چھوڑ گیا ہے" وہ بولی "وہ روزی کمانے والا تھا، چلا گیا، روزی دینے والا نہیں تھا۔ روزی دینے والا تو کہیں نہیں گیا۔"

ایک امیر شخص شیخ حاتم اصمؒ کے دروازے پر سے گزرا اور پانی مانگا۔ جب پانی پی چکا تو کچھ مال اُن کی طرف رکھ دیا۔ اس کے ساتھیوں نے بھی موافقت کی اور ہر ایک نے کچھ کچھ مال رکھا۔ گھر والے یہ دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ لیکن آپ کی چھوٹی لڑکی ناخوش ہوئی اور رونے لگی۔ اُس سے دریافت کیا گیا کہ کیوں روتی ہے؟ کہنے لگی کہ ایک مخلوق نے ہماری طرف نظر محبت سے دیکھا تو ہم غنی ہو گئے۔ اگر خالق نظرِ رحمت سے دیکھے تو کیا حال ہو۔ اللہ اس سے راضی ہو۔ حضرت شیخ اصمؒ فرماتے ہیں کہ میں ایک جنگ میں تھا تو مجھے ایک ترک نے پکڑ کر قتل کرنے کے لئے لٹا دیا۔ مجھے کسی قسم کی فکر نہ ہوئی۔ بلکہ میں منتظر تھا کہ دیکھوں اللہ تعالیٰ میرے بارے میں کیا حکم فرماتے ہیں۔ ابھی وہ ترک سپاہی اپنے موزے میں سے چھری لے ہی رہا تھا کہ اچانک اسے ایک تیر لگا اور وہ وہیں چت ہو گیا، پھر میں اُٹھ کر کھڑا ہوا۔ لوگوں نے آپ سے پوچھا کہ آپ نے اپنی عمر کس کام میں صرف کی۔ فرمایا چار چیزوں میں، ایک تو یہ کہ میں جانتا تھا کہ اللہ کی آنکھ سے میں چھپ نہیں سکتا۔ پس مجھے شرم آئی کہ اس کے سامنے اس کی نافرمانی کروں۔ دوسرے میں نے جان لیا کہ میرا رزق مجھ سے تجاوز نہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ نے اس کا ذمہ بھی لے لیا ہے، تو میں نے اسی پر اعتماد کر لیا اور اس کی طلب ترک کر کے بیٹھ رہا۔ تیسرے میں نے جان لیا کہ مجھ پر چند فرائض ہیں جنہیں میرے سوا کوئی دوسرا ادا نہیں کر سکتا اور میں اس میں مشغول ہو گیا۔ چوتھے میں نے جانا کہ میری اجل معین ہے جو میری طرف جلدی کر رہی ہے، تو میں بھی اس کی طرف دوڑنے لگا اور آخرت کی تیاری کرنے لگا۔ اب میں مشغول ہوں اس چیز کی فکر میں جو مجھے اللہ تعالیٰ کی جانب سے ملنے والی، ثواب یا عذاب رحم و کرم وغیرہ۔ جب ہر چیز میں توکل اتم حاصل کر کے سب سے استغناء حاصل کر لیا تو آخری فکر بھی کیوں دامن گیر کیا، واللہ المنان۔

حضرت حاتم اصمؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص ہمارے مذہب میں داخل ہونا چاہتا ہو تو اسے چاہئے کہ چار موت اپنے اوپر لازم کرلے۔ ایک موت سفید یعنی بھوک، دوسری موت سیاہ یعنی مخلوق کی اذیت برداشت کرنا، تیسری موت سرخ یعنی عمل مخالفت ہوئی، خواہشات کی مخالفت میں ایسا عمل جو ہر قسم کے کھوٹ سے پاک ہو، چوتھی موت سبز یعنی چیتھڑے پر چیتھڑا لگانا۔

ایک شخص سفر پر جارہا تھا۔ اس نے آپ سے وصیت چاہی۔ فرمایا اگر دوست مطلوب ہے تو خدا تیرے لئے کافی ہے، اگر ہم راہی چاہتا ہے تو کراماً کاتبین تیرے ہمراہ ہیں، اگر عبرت درکار ہے تو دنیا بہت ہے، اگر مونس چاہتا ہے تو قرآن کافی ہے۔ اگر کام درکار ہے تو عبادت کرو، وعظ درکار ہے تو موت سے بڑھ کر کوئی وعظ نہیں۔ اگر یہ باتیں کافی نہیں پھر دوزخ بہت کافی ہے۔

ایک شخص نے دریافت کیا، آپ نماز کس طرح ادا کرتے ہیں؟ آپؒ نے فرمایا نماز کا وقت آتا ہے تو پانی سے ظاہر وضو اور توبہ سے باطن کا وضو کرتا ہوں۔ پھر مسجد میں جاکر مسجد الحرام کا مشاہدہ کرتا ہوں، اور مقام ابراہیم کو دونوں ابروں کے درمیان تصور کرتا ہوں۔ بہشت کو دائیں ہاتھ دوزخ کو بائیں ہاتھ دیکھتا ہوں۔ پل صراط کو زیر قدم سمجھتا ہوں۔ ملک الموت کو پشت پر، پھر دل اللہ کے سپرد کرکے تعظیم کے ساتھ تکبیر، حرمت سے قیام، ہیبت سے قرأت، تواضع سے رکوع، تضرع سے سجدہ، حلم سے قعود اور شکر سے سلام کرتا ہوں۔

فرماتے ہیں ''اگر اس زمانہ کے عالموں اور زاہدوں کے غرور کا وزن کیا جائے تو امراء اور بادشاہوں کے تکبر سے بہت زیادہ ہوگا۔'' فرماتے ہیں ''تین وقت نفس کی حفاظت کرو (۱) کام کے وقت اس بات کی کہ اللہ تم کو دیکھتا ہے۔ (۲) بات کرو تو سمجھو کہ اللہ سنتا ہے۔ (۳) خاموش رہو تو یاد رکھو اللہ جانتا ہے۔''

فرماتے ہیں ''جہاد تین ہیں، پوشیدہ جہاد، شیطان سے مرتے وقت تک جاری رکھو۔ (۲) جہاد اعلانیہ ادائے فرائض کا ہے، آخر وقت تک ادائے فرض کرو۔ (۳) دشمن دین سے یہاں تک لڑو کہ یا خود مر جاؤ یا دشمن خدا اور رسول کو نیست و نابود کردو۔

نقل ہے آپ کسی سے کوئی چیز قبول نہ کرتے تھے۔ لوگوں نے وجہ پوچھی تو فرمایا ''لینے میں اس کی عزت اور اپنی ذلت سمجھتا ہوں، اور نہ لینے میں اپنی عزت اور اس کی ذلت تصور کرتا ہوں۔''




آپ سے پوچھا گیا'' آپ کیا چاہتے ہیں؟ جواب دیا دن چڑھنے سے لے کر رات ہونے تک عافیت چاہتا ہوں۔'' پھر سوال کیا گیا'' کیا تمام دن عافیت کے دن نہیں ہوتے۔'' تو فرمایا'' میرا عافیت کا دن وہ ہوتا ہے جس میں اللہ کی نافرمانی کی کوئی بات نہ کروں۔''

آپ نے علماء کی جماعت کی جانب سے گزرتے ہوئے فرمایا'' روز گزشتہ پر تاسف اور موجودہ دن کو غنیمت تصور کرتے ہوئے آئندہ دن سے خوفزدہ ہو تب تو بہتر ہے، ورنہ جہنم تمہارے لئے تیار ہے۔''

فرمایا'' اللہ تعالیٰ نے تین چیزوں کا باہمی ربط قائم فرمایا ہے۔ فراغت کا عبادت سے، اخلاص کا مخلوق سے اور مایوسی نجات میں احکامات کے بجا لانے سے'' فرمایا کہ'' پر بہار باغات پر تکبر نہ کرو، کیونکہ بہشت کے باغات سے زیادہ یہ پر بہار نہیں ہو سکتے اور عبادت پر نخوت سے اس لئے احتراز کرو، کہ ابلیس کثرت عبادت کے باوجود مردود بارگاہ ہوا۔''

بغداد میں آپ نے خلیفہ سے ملاقات کے وقت فرمایا کہ'' السلام علیکم یا زاہد!'' خلیفہ نے کہا کہ میں تو زاہد نہیں ہوں، بلکہ آپ زاہد ہیں۔ آپ نے کہا'' اللہ کا یہ فرمان ہے قل متاع الدنیا قلیل یعنی اے نبیؐ فرما دیجیے کہ دنیا کی متاع بہت تھوڑی ہے اور چونکہ تو قلیل شے پر قانع ہو گیا، اس لئے زاہد ہے۔ اور میں دنیا و آخرت پر بھی قانع نہ ہو سکا تو پھر میں کیسے زاہد ہوں۔''



# شیخ احمد نہروانیؒ

## پیدائش ۵۷۹ ھ ــــ وفات ۶۶۱ ھ

آپ قاضی حمید الدین محمد بن عطاء ناگوری کے خاص مرید اور کامل بزرگ تھے اور باعتبار پیشہ آپ کپڑا بنا کرتے تھے۔ شیخ الاسلام بہاؤ الدین زکریاؒ فرمایا کرتے تھے، اگر کوئی شیخ احمد نہروانی کے مشغول بحق ہونے کا اندازہ لگائے تو دس صوفیوں کے اشغال بالذکر سے کم نہ پائے گا۔ سلطان المشائخ نظام الدین اولیاءؒ نے فرمایا جس مجلسِ سماع میں بختیار کاکیؒ کو خاص واقعہ پیش آیا اس اس مجلس میں شیخ احمد نہروانیؒ بھی موجود تھے۔

شیخ نصیر الدین محمود چراغؒ آپ کے بارے میں یوں ارشاد فرماتے ہیں کہ شیخ احمد نہروانیؒ کو کبھی کبھی کرگھے پر کام کرتے وقت حالتِ وجد طاری ہو جاتی تھی اور اس وجہ سے آپ کپڑا بننا چھوڑ دیتے تھے، لیکن کرگھا چلتا رہتا اور کپڑا خود بخود تیار ہوتا رہتا۔ ایک دفعہ قاضی حمید الدین ناگوری (جن کے حالات پہلے گزر چکے) آپ کے ہاں بغرض ملاقات تشریف لائے اور جاتے وقت فرمانے لگے شیخ احمد کب تک اس کام میں لگے رہو گے؟ یہ فرما کر قاضی صاحب تو تشریف لے گئے اور شیخ احمد نہروانیؒ ان میخوں کو کسنے کے لئے اٹھے جو ڈھیلی پڑ گئی تھیں۔ ابھی ایک میخ کسنا ہی چاہتے تھے کہ آپ کا ہاتھ ٹوٹ گیا جس پر شیخ احمد نہروانیؒ نے ہندی زبان میں فرمایا کہ پیر قاضی حمید الدین نے میرا ہاتھ توڑ دیا۔

اس واقعہ کے بعد آپ نے جولاہوں کا پیشہ ترک فرما دیا اور مکمل طور پر یادِ الٰہی میں مصروف و مشغول ہو گئے۔ آپ کا مزار بدایوں میں ہے۔



# شیخ زین الدین الآمدی

سات‍ویں صدی ہجری کے مفکر اور عالمِ دین، جو بصارت سے محروم ہونے کے باوجود کئی کتابوں کے مصنف تھے

ان کا پورا نام علی بن احمد بن یوسف بن خضر الآمدی تھا۔ ان کی تاریخ پیدائش کا علم تو نہ ہوسکا البتہ ان کی تاریخ وفات 714ھ مطابق 1314ء ذکر کی گئی ہے۔ یہ فقہ حنبلی کے عالم، متقی پرہیزگار اور بارعب شخصیت تھے۔ ابتدائی عمر میں ہی بینائی کی نعمت سے محروم ہوگئے تھے مگر کتابوں سے ان کا لگاؤ کم نہیں ہوا، ہمہ وقت کتابوں میں مشغول رہتے تھے اور کسب معاش کے لیے کتابوں ہی کی تجارت کرتے تھے، ان کو خوابوں کی تعبیر بتانے میں بھی کافی شہرت حاصل ہوئی، آپ کئی زبانوں پر مکمل دسترس رکھتے اور اہل زبان کی طرح روانی کے ساتھ بول اور لکھ سکتے تھے۔ خاص طور پر عربی زبان کے علاوہ ترکی، فارسی، منگولی اور رومی زبانوں میں بڑی مہارت حاصل تھی۔

الآمدی نے اپنے پاس کتابوں کا بڑا ذخیرہ جمع کر رکھا تھا۔ بینائی نہ ہونے کے باوجود وہ کتابوں کی شناخت کر لیتے تھے، وہ ہر کتاب کی جگہ اور اس کی قیمت سے واقف تھے۔ انہیں پتہ تھا کہ کس کتاب میں کتنی لکیر، کتنی سطر اور کتنے صفحات ہیں، صلاح الدین الصفدی نے اپنی کتاب "نکت الھمیان فی نکت العمیان" مطبوعہ 1911ء قاہرہ میں لکھا ہے کہ ان سے جو کوئی کتاب مانگی جاتی اور انہیں معلوم ہوتا کہ وہ ان کے پاس موجود ہے تو وہ اپنے اسٹور میں جاتے اور کتابوں کی تہوں اور ڈھیر سے اسے اس طرح نکال کر لے آتے جیسے ابھی رکھا ہو، اگر کتاب کی کئی جلدیں ہوتیں اور پہلی یا دوسری یا تیسری جلد مانگی جاتی تو وہ فوراً اسے نکال لیتے اور حاضر کر دیتے۔ وہ پہلے کتاب کو چھوتے پھر کہتے یہ کتاب اتنی کاپیوں اور اتنے صفحات پر مشتمل ہے اور ان کی بات بالکل درست ثابت ہوتی، کتاب کھولتے اور اس پر ہاتھ رکھ کر بتا دیتے کہ اس صفحہ میں اتنی سطر ہے اور لکیروں کی تعداد اتنی ہے۔ اس میں موٹے قلم سے اتنی سطر اور باریک قلم سے اتنی سطر ہے، یہاں تک کہ عنوانات، اس کے سائز اور اس کے رنگ سے بھی واقف تھے، کون سی سطر سرخ سے لکھی ہے اور کون سی سیاہ ہے، اگر دو تین طرح کی تحریروں میں لکھا ہوتا تو وہ اس کی بھی نشاندہی کرتے

تھے کہ یہاں اس خط میں لکھا ہوا ہے اور اس معاملہ میں ان سے بھی غلطی نہیں ہوتی تھی۔

شیخ آمدی اپنے فضل وکمال، تقویٰ وطہارت، زہد وورع، علم ومعرفت، دینداری ومروت اور عبادت وریاضت میں کافی مشہور تھے۔ 695ھ میں جب منگولی سلطان غازان بن ارغون بغداد آئے اور شیخ کا چرچا سنا تو ان سے ملاقات کی خواہش ظاہر کی اور اپنے ہم نشینوں سے کہا کہ کل جب میں مدرسہ مستنصریہ پہنچوں تو آپ حضرات وہاں جمع رہیں۔ جب سلطان غازان وہاں پہنچے تو لوگوں نے ان کے اعزاز میں ایک تقریب منعقد کی اور ان کی شایان شان استقبال کیا، بغداد کے چیدہ چیدہ مقتدر اور اہل علم و اہل قضاء و افتاء کی بڑی جماعت وہاں پہنچ گئی۔ سلطان نے اپنے بڑے بڑے گورنروں اور وزیروں کو حکم دیا تھا کہ یہ لوگ وہاں ان کے پہنچنے سے پہلے ہی یکے بعد دیگرے ایک ایک کر کے پہنچیں اور شیخ الآمدی کو آزمانے کے لئے ہر آنے والے کے لیے پہلے سے موجود لوگ اسی طرح سلام فرشی بجا لائیں کہ یہ وہم ہو کہ یہی بادشاہ ہیں۔ اس لیے جب کوئی گورنر یا وزیر آتے لوگ ہڑ بڑا کر کھڑے ہو جاتے، ان کی تعظیم کرتے، ان کا شاہانہ استقبال کرتے اور انہیں شیخ الآمدی کے پاس ملاقات اور اسلام کے لیے لے کر آتے، یہ سلسلہ چلتا رہا۔ جس کسی کو شیخ کے پاس لایا جاتا، شیخ پر وقار انداز میں بے اعتنائی کے ساتھ اپنی جگہ سے اٹھے بغیر جواب دیتے اور اپنے کام میں مشغول ہو رہتے، ان کے لیے کسی طرح کی انکساری کا مظاہرہ نہیں کرتے، یہاں تک کہ شاہ غازان تشریف لے آئے، وہ بھی شیخ کے پاس پہنچے، انہیں سلام اور مصافحہ کیا، جب بادشاہ نے اپنا ہاتھ ان کے ہاتھ میں دیا تو وہ فوراً اٹھ کر کھڑے ہو گئے اور بڑی تعظیم کی اور والہانہ انداز میں ان کا استقبال کیا اور انہیں منگولی زبان میں پھر ترکی پھر فارسی، پھر رومی پھر عربی زبانوں میں خوب دعائیں دیں اور لوگوں کو ان کی طرف متوجہ کرنے کے لیے اور ان کے شایان شان اعزاز واکرام کرنے کے لیے دعا کے وقت اپنی آواز کافی بلند کر لی۔ بادشاہ کو ان کی ذہانت وفراست اور فضل وکمال پر بڑا تعجب ہوا، بادشاہ نے انہیں خلعت عطا کی اور ماہانہ 300 درہم وظیفہ مقرر فرمایا اور انہیں گورنروں، وزیروں اور شاہی دربار میں کسی بھی وقت کسی بھی مقصد سے آنے کی اجازت کا پروانہ عطا کر دیا۔

شیخ زین الدین الآمدی کی بہت سی تصانیف ہیں اور فقہ، لغات اور دیگر علوم کی کتابوں پر حواشی بھی ہیں۔ شیخ اخیر عمر تک علمی کاموں میں مشغول رہے۔ انہوں نے سلطان کے اس پروانہ سے کبھی استفادہ نہیں کیا اور ہمیشہ سادہ زندگی بسر کرتے رہے اور اسی طرح دین کی خدمت کرتے ہوئے 714ھ کو اپنے رب سے جا ملے۔ ◆◆◆ (تحریر: مشعل رحیم)

# رحمکار کاکا صاحبؒ

جس علاقہ میں آپ رہتے تھے وہاں سانپ بہت تھے۔ اگر کسی کو سانپ کاٹ جاتا تو آپ اسے نمک کھلا دیتے۔ نمک کھانے کے بعد زہر کا اثر ضائع ہو جاتا۔ یہی وجہ ہے کہ آج بھی یہ رسم جاری ہے اور لوگ آپ کے مزار پر نمک لینے آتے ہیں۔

آپؒ کا نام کستیر گل تھا۔ کستیر کے معنی مشک ہے یعنی خوشبو! آپؒ کے اس نام کو بہت کم لوگ جانتے ہیں کیونکہ لوگ آپؒ کو تین ناموں سے پکارتے ہیں۔ آپ کا پہلا نام کاکا صاحبؒ مشہور ہے۔ پشتو زبان میں کاکا بزرگ کو کہتے ہیں۔ آپ کا دوسرا نام رحم کار ہے۔ جس کا مطلب ہے رحم کرنے والا، محبت کرنے والا۔ سخت عبادت کی وجہ سے آپؒ کا رنگ زرد ہو گیا تھا اس لیے آپ کا تیسرا نام زیڑے بابا پڑ گیا۔

آپ کے بزرگ علاقہ خوست سے آئے اور نوشہرہ میں علاقہ خوڑہ میں بس گئے تھے۔ آپ کے والد شیخ بہادر زیارت کاکا صاحبؒ سے چھ میل دور جنگل میں رہا کرتے تھے۔ وہیں آپ رمضان کی پہلی تاریخ کو سن 983 ہجری میں پیدا ہوئے۔

اپنے والد کے انتقال کے تین سال بعد آپ اس جگہ کو چھوڑ کر میلا نامی گاؤں میں آبسے۔ جو زیارت کاکا صاحبؒ سے ڈیڑھ میل دور ہے۔ بارہ سال کی عمر میں آپ نے ظاہری علوم سیکھ لیے۔ بچپن ہی میں آپ کو تفسیر اور حدیث سے دلی لگاؤ تھا۔ کہتے ہیں کہ تفسیر اور حدیث کی اٹھارہ کتابیں ہر وقت آپ کے پاس رہتی تھیں۔ ان کا مطالعہ جاری رہتا تھا۔ ساتھ ہی آپ کو عبادت اور ریاضت کا بھی شوق تھا۔

ظاہری علوم میں اخون دین آپ کے استاد تھے۔ اخون دین بہت بڑے عالم تھے۔ لیکن وہ علم طریقت اور معرفت سیکھنے کا شوق رکھتے تھے۔

نوجوانی ہی میں کاکا صاحبؒ نے عبادت اور مجاہدہ میں بلند مقام پالیا تھا۔ ان کی بڑی

شہرت تھی۔

آپ کے استاد اخون دین خود آپ کے پاس آتے تھے۔ تاکہ روحانیت کی تعلیم لیں۔ آپ نے ان سے حدیث کی کتاب مشکوٰۃ پڑھنی شروع کی۔ لیکن اس اجاڑ جگہ اخون دین کا دل نہ لگا۔ لیکن کاکا صاحبؒ کی خواہش تھی کہ آپ یہیں رہیں وہ واپس جانے لگے۔ کچھ دنوں کے بعد اخون دین نے چپ چاپ اپنی کتابیں بیل پر لادیں اور کاکا صاحبؒ کو اطلاع دیئے بغیر چلے گئے۔ راستے میں بیل اڑ گیا۔ اسے مارا پیٹا مگر وہ اڑا رہا۔ اتنے میں رات ہوگئی۔ اس لیے آپ کو واپس آنا پڑا اور اخون دین جان گئے کہ کاکا صاحبؒ کی خواہش کے خلاف جانا ممکن نہیں۔

آپ کی نسبت اویسی تھی۔ آپ کی ظاہری بیعت اپنے والد سے تھی جو سہروردیہ سلسلے سے تھے۔

آپ عموماً لوگوں سے ملتے نہ تھے اور اکیلے میں عبادت کرنا پسند کرتے تھے۔ اردگرد جنگلی علاقہ تھا۔ آپ رات کے وقت جنگل میں نکل جاتے۔ آپ کی والدہ گھبرا جاتیں اور آپ کو ڈھونڈنے کے لیے لوگوں کو بھیجتیں۔ کئی بار سخت سردی میں آپ جھیل کے کنارے رات بھر بیٹھے رہتے اور تہجد کے لئے برف جیسے ٹھنڈے پانی سے وضو کرتے۔

میلا کے مقام پر پہنچ کر بھی آپ تنہائی میں عبادت کرتے تھے۔ چونکہ چاروں طرف آپ کی شہرت پھیل چکی تھی، اس لیے لوگ دور دور سے آپ کے پاس آتے۔

کتابوں میں لکھا ہے کہ جب اکبر بادشاہ پشاور آیا تو وہ آپ سے بھی ملا۔ اس نے آپ کی بہت عزت کی اور کہا "جو چیز بھی آپ کو چاہیے آپ اس کا نام لیں، تاکہ میں حاضر کروں۔"

جواب میں آپ نے کہا "میں غیر اللہ سے کچھ نہیں مانگتا۔ صرف اللہ سے مانگتا ہوں"۔ کہتے ہیں جب بادشاہ واپس جانے لگا تو وہ اٹک تک آپ کو ساتھ لے گیا۔

آپ کو فروغ علم کا بھی بہت شوق تھا۔ میلا میں آپ نے سات مدرسے بنائے۔ تین مدرسوں میں قرآن کریم کی تعلیم دی جاتی تھی اور چار مدرسوں میں دوسرے علوم پڑھائے جاتے تھے۔

کتابوں کے بارے میں آپ کہا کرتے تھے کہ "کتابیں میرے لیے چراغ ہیں۔ میں ان کی روشنی میں چلتا ہوں۔"

آپ کے ایک مرید جمیل بیگ نے جو فقیر صاحب کے نام سے مشہور ہیں، لکھا ہے کہ "آپ زیادہ باتیں کرنا پسند نہ کرتے۔ چپ رہنا پسند کرتے۔ آواز مدھم تھی۔ بات نرمی سے کرتے۔ کبھی کبھار ہنستے۔"

جس علاقہ میں آپ رہتے تھے وہاں سانپ بہت تھے۔ اگر کسی کو سانپ کاٹ جاتا تو آپ اسے نمک کھلا دیتے۔ نمک کھانے کے بعد زہر کا اثر ضائع ہو جاتا۔ یہی وجہ ہے کہ آج بھی یہ رسم جاری ہے اور لوگ آپ کے مزار پر نمک لینے آتے ہیں۔

اس زمانے میں شمشیر خان نوشہرہ کا تھانے دار تھا۔ اس نے یوسف زئی قبیلہ کے بہت سے افراد کو پکڑ لیا اور قید کر لیا۔ ان میں سے بڑے بڑے لوگوں کو اس نے صوبے دار کے پاس پشاور بھیج دیا۔

کاکا صاحبؒ کے پاس بہت سے یوسف زئی پہنچے اور ان سے مدد کی درخواست کی۔ پہلے تو آپ چپ رہے پھر جب لوگوں نے بہت فریاد کی تو آپ ان کے ساتھ نوشہرہ پہنچے۔ شمشیر خان تھانے دار نے جب دیکھا کہ دریا کے پار بہت سے لوگ بیٹھے ہیں تو اس نے پتہ لگایا کہ یہ کون لوگ ہیں۔ جب اسے پتہ چلا کہ حضرت رحمکارؒ لوگوں کو لے کر اس سے ملنے آئے ہیں تو وہ خود دریا پار کر کے آپ کی خدمت میں پہنچا۔

کاکا صاحبؒ نے تھانے دار سے کہا "وہ سارے یوسف زئی جو تو نے قید کیے ہیں مجھے بخش دے۔" یہ سن کر شمشیر خان نے سارے قیدی رہا کر دیے۔ آپ اس پر بہت خوش ہوئے۔ پھر آپ نے کہا "جو قیدی پشاور میں صوبے دار کے پاس ہیں ان کو بھی رہا کروا دو۔" اس پر شمشیر خان نے کہا "وہ قیدی رہا کرنا اب میرے بس میں نہیں۔"

اس کے بعد آپ پشاور کی طرف چل پڑے۔ پشاور پہنچ کر آپ صوبے دار کے پاس گئے۔ صوبے دار کو جب پتہ چلا کہ ایک بزرگ قیدیوں کی رہائی کے لیے آیا ہے تو اسے سخت غصہ چڑھ گیا۔ اس نے کہا "میں کسی پیر فقیر کو نہیں مانتا۔ اگر چالیس ہزار روپیہ دو تو ان قیدیوں کو رہائی ہوگی ورنہ نہیں ہوگی۔"

آپ نے کہا "فقیروں کے پاس روپیہ کہاں سے آیا جو تمہیں دیں۔"

صوبے دار بولا "اگر تم پیر فقیر ہو تو کوئی کرامت دکھاؤ کہ میں تم کو مان لوں۔ کوئی بددعا دو کہ میں اس کا اثر دیکھوں۔"

آپ نے جواب دیا "میرا کام لوگوں کا بھلا کرنا ہے، لوگوں کا برا چاہتا نہیں۔" یہ کہہ

کر آپ واپس آ گئے۔

کچھ دنوں کے بعد ایسا ہوا کہ صوبے دار نے ایک لشکر ساتھ لیا اور یوسف زئی قبیلہ پر حملہ کرنے چل پڑا۔ راستے میں بڑا طوفان آیا۔ اس کا لشکر بکھر گیا اور اسے یوسف زئی قوم سے صلح کرنی پڑی۔ صلح کی ایک شرط یہ بھی تھی کہ وہ قیدی آزاد کر دے۔ یوں وہ قیدی آزاد ہو گئے۔

ایک مرتبہ مغلوں اور افغانوں میں لڑائی چھڑ گئی۔ افغانیوں نے حملہ کر کے مغلوں کے طرف داروں کو پشاور کے قلعے میں بند کر دیا۔ قلعے میں ایک آدمی شہباز خان خٹک تھا۔ وہ آپ کی بڑی عزت کرتا تھا۔ اس نے ایک آدمی آپ کی طرف دوڑایا کہ ''میں افغانوں کی قید سے بھاگ کر اٹک جا رہا ہوں۔ آپ دعا فرمائیں۔''

آپ نے کہلا بھیجا کہ ''تین دن خیبر آباد میں رک جانا۔'' حالات ایسے تھے کہ خیبر آباد میں رکنا سخت خطرناک تھا۔ لیکن شہباز خان خٹک نے خطرے کی پروانہ کی اور خیبر آباد رکا رہا۔ تین دن بعد خبر ملی کہ پشاور میں افغانیوں کو شکست ہو گئی ہے۔ یہ سن کر شہباز خان واپس اکوڑہ آ گیا۔ اس طرح مغلوں کے دلوں میں اس کی عزت بڑھ گئی۔

80 سال کا طویل عرصہ آپ نے لوگوں کی ہدایت اور خدمت میں گزارا۔ آخری عمر میں ایک سال بیمار رہے لیکن بیماری کے دوران بھی آپ نے صبح کی نماز ادا کی پھر بے صبری سے نماز جمعہ کا انتظار کرنے لگے۔ بار بار پوچھتے ''کیا زوال کا وقت ہو گیا۔''

پھر خادموں سے کہا ''اب مجھے مسجد میں لے چلو تا کہ خطبہ سن لوں۔'' خادموں نے سہارا دے کر آپ کو مسجد تک پہنچایا۔

خطبہ میں امام مسجد نے موت کا ذکر کرتے ہوئے کہا ''موت ایک پل ہے جو دوست کو دوست تک پہنچا دیتا ہے۔'' یہ سنتے ہی آپ نے مسکراتے ہوئے جان دے دی۔



# مخدوم زمانہ قطب یگانہ

# حضرت فقیر شاہ محمد بادشاہ قادریؒ

موجودہ صدی میں جن بزرگانِ دین کے ذریعہ دین اور کتاب وسنت کو فروغ واستحکام حاصل ہوا ان میں ایک اہم اور نمایاں نام مخدوم زمانہ قطب یگانہ حضرت فقیر شاہ محمد بادشاہ قادریؒ کا بھی ہے اور آپ مشائخ کبار میں سے ہیں اور صاحبِ کشف وبا کرامت ولی، بلند پایہ بزرگ گزرے ہیں۔ ولایت ومعرفت کا یہ آفتاب ضلع غازی پور کے ایک مشہور گاؤں بارا (جو تاریخی مقام چوسا بہار سے قریب ہے) میں طلوع ہوا۔ اس نیر تاباں نے اپنی ضیاپاشیوں سے ہندوستان کے بیشتر خطہ کو منور کیا۔ آپ نے رشد وہدایت کا مرکز سرزمین بنگال کو بنایا اور کثیر تعداد میں لوگوں کو اپنے فیوض و برکات سے نوازا۔ آپ کے والد ماجد کا نام حاجی راحت حسین خاں تھا جو ایک دیندار، متمول اور معزز شخص تھے۔ والدہ کا نام جن محبوب النساء تھا جو نہایت دیندار اور شریف النفس خاتون تھیں۔ تعلیم کے لیے آپ کے والد محترم نے آپ کو مدرا گاؤں ضلع غازی پور کے ایک مشہور ومعروف عالم دین کے زیر سایہ دے دیا۔ استاذ العلماء حافظ غلام علی صاحب نے شفقت ومحبت کے ساتھ آپ کو تعلیم دینا شروع کیا۔ دوران تعلیم حافظ صاحب آپ کے والد بزرگوار سے فرماتے آپ کا یہ فرزندار جمند بہت ہی ذہین ہے اور اس کا مستقبل بھی بہت ہی شاندار ہوگا اور وہی ہوا جو حافظ صاحب نے ارشاد فرمایا تھا۔ حضرت صوفی صاحب علیہ الرحمۃ نے مختصر سی مدت میں حفظ وقرأت کی تعلیم مکمل کر لی۔ ابھی آپ کا عنفوان شباب ہی تھا کہ قطب الاقطاب حضرت حاجی تیغ علیؒ کے خلیفۂ اعظم غوث زماں حضرت شاہ محمد نبی بخشؒ (جن کا مزار اقدس کومیلا شریف بنگلہ دیش میں مرجع خلائق ہے) کی تشریف آوری ہوئی اور آپ بھی حضرت کے حلقہ بگوشوں میں داخل ہو گئے۔ بچپن ہی سے آپ کو دین وسنت سے خاص لگاؤ تھا لہٰذا بیعت ہونے کے بعد پیر ومرشد کے حکم کے مطابق انتہائی ذوق وشوق کے ساتھ عبادت وریاضت میں منہمک ہو گئے۔ عبادت میں اس قدر مشقت اٹھائی کہ پاؤں میں ورم گیا، طبیعت بھی علیل ہو گئی، تب پیر ومرشد کی خاص عنایت ہوئی، دستِ شفقت پھیرا اور شفایابی

کے بعد بنگال جانے کا حکم صادر فرمایا۔ آپ ضلع ہوڑہ کے دھن سنکریل نامی مقام پر پہنچے اور خانقاہ شریف کی بنیاد ڈالی اور خدمت خلق میں لگ گئے۔ بنگال کے علاوہ بہار، آسام، یوپی اور ممبئی تک آپ کا فیضان عام ہوا۔ آپ ظاہری علوم میں حافظ و قاری تھے مگر علوم معرفت کے سمندر تھے۔ بڑے بڑے علماء آپ کی باریک بینی سے متحیر ہو جاتے۔ پیچیدہ سے پیچیدہ مسائل کا اس طرح تشفی بخش جواب دیتے کہ بڑے سے بڑے علم والے انگشت بدنداں رہ جاتے۔ متعدد علمائے دین بھی آپ کے حلقہ بگوشوں میں شامل تھے۔ مخدوم زمانہ سے اس قدر کرامات صادر ہوئیں کہ ان کو احاطۂ تحریر میں لانا مشکل ہے، ایک ضخیم کتاب بھی ناکافی ہے۔ سمجھئے کہ آپ سراپا کرامت تھے اور کیو ں نہ ہوں؟ کہ آپ شریعت مطہرہ کو ہمیشہ مقدم رکھتے تھے اور اپنے مریدین کو بھی اس کی تلقین کرتے تھے۔ خلاف شرع کوئی کام دیکھتے تو بہت رنجیدہ ہوتے اور فرماتے بغیر شریعت کسی کو طریقت کی ہوا بھی نہ لگے گی اور وہ راہ مستقیم سے ضلالت کی وادی میں بھٹک جائے گا۔ آپ کا فرمان ذیشان ہے کہ دین و شرع میں استقامت کرامت سے زیادہ فوقیت رکھتی ہے یہی وجہ ہے کہ متبع سنت علماءِ کرام بھی آپ کی تعظیم کیا کرتے تھے، آپ نبیؐ پاک کے سچے عاشق تھے، آپ کی صحبت بابرکت سے بہت سے لوگوں کو سرکارِ دو جہاں کا دیدار پرانوار نصیب ہوا۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ نبیؐ اعظم کے نورانی نعلین میں فنا ہو جاؤں تو یہ میرے لئے بڑی سعادت ہوگی اس محبت رسولؐ اور اتباع سنت کی وجہ سے آپ محبوب الخلائق اور ہر دلعزیز بن گئے۔ اہل ایماں کے علاوہ ہنود و عیسائیوں کی کثیر تعداد آج بھی آپ کی معتقد ہے۔ آپ نہایت حق پرست اور صادق الوعد تھے۔ بہت سے دنیادار آپ کے دشمن بھی ہوئے مگر آپ کو تائید غیبی حاصل رہی، پائے استقامت میں ذرا بھی لغزش نہ آئی۔ آپ نے جو کہا اسے کر کے دکھایا اور دنیا والوں کے لیے ایک نمونہ بن گئے۔

آپ کو سیدنا غوث اعظمؓ سے علوم و معرفت کا خاص حصہ تھا اور اصطلاح تصوف میں توجہ عینی کا مقام حاصل تھا، جس پر ایک بار نظر پڑ جاتی اس کے اندر انقلاب برپا ہو جاتا۔ بڑی تعداد میں شرابی، جواری افراد نے اپنی مذموم حرکتوں سے تائب ہو کر پارسائی اختیار کی۔

سنتِ مصطفیٰ کے تحت آپ نے کنیز فاطمہ سے عقد فرمایا جو بڑی عابدہ و زاہدہ تھیں جن سے آپ کے دو فرزند ہوئے۔ بڑے صاحبزادے صوفی صاحب علامہ مولانا محمد فاروق شاہی القادری صاحب جو ایس۔ کے۔ بی۔ ایم کالج دلدار نگر غازی پور میں پروفیسر کے عہدے پر متمکن ہیں اور خانقاہِ شاہیہ قادریہ دھن سنکریل شریف کے سجادہ نشین بھی ہیں، جو دور حاضر کی نابغۂ روزگار شخصیات میں ہیں جن کی رفتار و گفتار اور کردار سے اتباع سنت نبوی کی نورانیت عیاں ہے۔ ان کی عہد ساز

ہستی علم وعمل اور اخلاق محمدی کا حسین نمونہ ہے۔ جن کی صحبت کیمیا اثر سے بے شمار افراد اپنے آپ کو سنوار چکے ہیں۔ دوسرے صاحبزادے ڈاکٹر عبدالقیوم خان صاحب علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں شعبۂ کامرس میں پروفیسر ہیں۔ حضرت بادشاہ قادری کو اپنے پیرومرشد کے علاوہ دیگر مشائخ کرام سے بھی اجازت وخلافت حاصل تھی ان میں مولانا کامل شاہ نعمانی چراغ ربانی کا نام سرفہرست ہے جن کا مزار ولید پور بھیرا میں مرجع خلائق ہے۔ آپ کے خلیفہ شاہ محمد بغدادی جو آنند نگر شہرت گڑھ گورکھپور میں مدفون ہیں اور حضرت مولانا شاہ محمد تقی حسن بلخی فردوسی سے سلسلۂ بلخیہ کی اجازت و خلافت ملی تھی اس طرح اکیس سلاسل کی ظاہری و باطنی نعمت سے آپ کو سرفراز ہونے کا شرف حاصل تھا۔ آپ نے ان تمام ذمہ داریوں کو بحسن وخوبی نبھایا۔ مخدوم زمانہ کی سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ علمائے کرام کی قدردانی بڑی محبت سے فرماتے اور اپنے لواحقین کو بھی اس امر کی تلقین فرماتے۔ حضرت علامہ ارشد القادریؒ و حضرت قتیل داناپوریؒ سے آپ کے دوستانہ مراسم تھے۔ یہ دونوں حضرات بارہا کلکتہ تقریری پروگرام میں تشریف لاتے تو اسٹیج پر جانے سے قبل حضرت بادشاہ قادری کی زیارت کا شرف حاصل کرتے۔ حضرت قطب یگانہ بادشاہ قادری جب یہ فرماتے کہ مجھ ناچیز کی زیارت میں کیا رکھا ہے تو علمائے کرام فرماتے کہ بزرگوں سے اکتساب فیض ضروری ہے۔

ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ راج گنج بالی پور، ضلع ہوڑہ میں حضرت علامہ ارشد القادری صاحب کے دوران تقریر حضرت کے ایک مرید صوفی عبدالجلیل بنارسی پر وجدانی کیفیت طاری ہوگئی، علامہ نے اپنی تقریر روک دی اور انہیں اپنے قریب بلا کر فرمایا کہ محترم! عشق وعرفان کا یہ جام آپ نے کہاں سے نوش فرمایا؟ صوفی صاحب نے اپنے پیرومرشد کا نام لیا تو حضرت علامہ نے فرمایا کہ میرے دل میں بھی خیال آرہا تھا کہ اس علاقے میں اتنا زبردست فیضان مخدوم زمانہ قطب یگانہ حضرت فقیر شاہ محمد بادشاہ قادریؒ کے دربار کا ہی خاصہ ہوسکتا ہے۔ اس طرح حضور مجاہد ملت سردار پاڑہ سنکریل میں اپنے مریدوں سے فرماتے کہ اگر میرا وصال مخدوم زمانہ سے پہلے ہوجائے تو تم لوگ ان کے زیرسایہ رہ کر تعلیم وتربیت سے آشنا ہونا اور اپنے اذکار واشغال انہیں دکھانا اور اکتساب فیض کرنا کہ ان میں اور مجھ میں کوئی فرق نہیں اور ہوا بھی یہی کہ حضور مجاہد ملت کا وصال پہلے ہوگیا ان کے مریدین حضرت کی بارگاہ میں حاضری دینے لگے اور آج بھی مزار اقدس پر حاضری کی سعادت حاصل کررہے ہیں۔

جیسا کہ بتایا جاچکا ہے کہ مخدوم زمانہ حضرت فقیر شاہ محمد بادشاہ قادری غازی پوریؒ مجسم کرامت تھے آپ کی کرامتوں کو احاطۂ تحریر میں لانا مشکل ہے تاہم حصول برکت کے لیے کچھ کا ذکر درج ذیل ہے۔ آپ کی تشریف آوری جب بھاگل پور میں ہوئی تو مسلمانوں کا ایک ہجوم سرکار کی

خدمت میں ٹوٹ پڑا اور ایک عالم دین مولانا صاحب کی کارگزاری بیان کی جو ایک جادوگرنی کے دام تزویز میں پھنس کر اس کے شیدائی بن گئے تھے۔ سرکار سے رہا نہ گیا آپ مذہب اسلام کی توہین کیسے برداشت کر سکتے تھے فوراً مسلمانوں کے جم غفیر کے ساتھ جادوگرنی کے یہاں روانہ ہو گئے وہاں دیکھا کہ مولانا صاحب جادوگرنی کا پان لگا کر ڈبے میں رکھ رہے تھے۔ مخدوم زمانہ کی ایک نورانی نظر مولانا صاحب پر پڑی۔ مولانا صاحب بجائے جادوگرنی کے سرکار کے عاشق اور دیوانہ ہو گئے اور حضرت بادشاہ قادری کے پیچھے پیچھے مسلمانوں کے ہجوم کے ساتھ چل پڑے۔ سرکار جب حجرے میں آئے تو مولانا صاحب قدموں میں گر پڑے۔ ان کو ہوش آیا کہ میں کہاں ہوں۔ آپ نے ان کی زندگی میں نمایاں تبدیلی لا دی۔ اس واقعہ کا دور دور تک چرچا ہو گیا اور قطب یگانہ کی ولایت کا ڈنکا بن گیا۔ جب رئیس القلم والتحریر علامہ ارشد القادریؒ کی آمد بھاگلپور میں ہوئی تو لوگوں نے ان سے یہ واقعہ بیان کیا تو آپ نے فرمایا کہ حضرت مخدوم زمانہ قطب یگانہ محمد بادشاہ قادریؒ اس دور پر فتن میں ''داتا'' ہیں ''داتا'' لقب سے آپ نے نوازا ایسے ہوتے ہیں مصطفیٰ جان رحمت کے سچے عاشق اور اللہ والے۔ اسی طرح سے ایک مشہور کرامت پٹنہ کا بھی ہے عالی جناب محبوب بھائی سرکار کے مریدوں میں سے تھے۔ محبوب بھائی اور حاجی مکھن میں گہری دوستی تھی۔ حاجی مکھن اس لیے کہلاتے تھے کہ مکھن کا بڑا کاروبار تھا۔ انہوں نے محبوب بھائی سے کہا میں تمہارے پیر و مرشد کی زیارت کو چلوں گا اور دیکھوں گا کہ وہ کیسے پیر صاحب ہیں؟ ایک دن حاجی مکھن سرکارؒ کی بارگاہ میں آئے۔ سرکارؒ نے حاجی صاحب سے فرمایا کہ آپ کتنے خوش نصیب ہیں کہ بارہ برس مدینہ منورہ میں اقامت گزیں رہ چکے ہیں۔ رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے نور پاک سے آپ منور و مجلیٰ ہیں۔ آیئے آپ کی رفاقت سے بھی فیض یاب ہو جاؤں۔ سرکارؒ کے حجرہ میں بیشمار لوگ موجود تھے۔ آپ نے ایک ٹیبل (میز) منگوایا اور ارشاد فرمایا کہ حاجی صاحب اس میز پر چڑھ جایئے اور ذرا اندازہ سے بتایئے کہ گنبدِ خضریٰ شریف کے بالائی حصے کا سوراخ کتنا اونچا ہوگا۔ حاجی صاحب ابھی اندازہ لے ہی رہے تھے کہ قطب یگانہ نے خاص توجہ فرمائی اور حاجی مکھن صاحب بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ فرش پر تڑپنے اور لوٹنے لگے، منہ سے رطوبت نکلنے لگی۔ سرکار قادریؒ نے محبوب بھائی سے فرمایا کہ ان کو گھر لے جاؤ اور لٹا دو کل ہوش ہوگا تو دیکھو کیا کہتے ہیں۔ بزرگانِ دین کو لوگ کھلواڑ سمجھتے ہیں اور امتحان لیتے ہیں۔ دوسرے دن جب حاجی مکھن صاحب کو ہوش آیا تو زبان پہ صرف سرکار ہی سرکار تھا۔ کہا کہ مجھے سرکار قادری کے پاس لے چلو، اپنی خطاؤں کی معافی مانگوں۔ بہر حال حاجی صاحب سرکارؒ کی خدمت بابرکت میں آئے اور قدمبوس ہوئے۔ لوگوں کے ہجوم کے سامنے اشک بار ہو کر

صداقت سے لبریز بیان دینے لگے کہ سرکار محمد بادشاہ قادریؒ نے جیسے ہی توجہ فرمائی ویسے ہی وہیں کمرے میں گنبدِ خضریٰ شریف کا دیدار ہوا اور میرا ہاتھ ٹھیک بالائی سوراخ میں پڑ گیا، انوار محمدیؐ جیکلہ سارے در و دیوار منور مجلیٰ ہو گئے۔ مدینہ منورہ کا پر کیف و روحانی منظر دیکھ کر میں تاب نہ لا سکا اور پھر پتہ نہیں کہ میں کیا ہو گیا اور کہاں گیا! حاجی صاحب نے فرمایا کہ میں کتابوں میں پڑھتا تھا کہ ایسے ولی اللہ پانچ سو برس پہلے زمانے میں ہوا کرتے تھے لیکن اب سرکار عالی وقار کی ذات پاک سے مجھے یقین ہو گیا ہر زمانے میں ایسے ولی اللہ موجود رہیں گے اور نبی رحمتؐ کی نیابت کا فریضہ ادا کریں گے پھر کیا تھا اس کرامت کے بعد حق کے متلاشی لوگوں کا ہجوم اُمڈ پڑا۔ جن میں ڈپٹی مہدی علی، ڈاکٹر امام حسن، پیش کار طہور صاحب وغیرہ کے نام سرِ فہرست ہیں۔ جب تک سرکار پٹنہ میں مقیم رہے یہ لوگ فیضیاب ہوتے رہے۔ پھر سرکار ہندوستان کے گوشے گوشے میں جا کر رشد و ہدایت کا کام انجام دیتے رہے۔ سبق آموزی کے لئے یہ مشہور کرامات بہت ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنے دوستوں کو کیسے کیسے انعامات سے نوازتا ہے اور یقین دلاتا رہتا ہے کہ یہ ولی کامل فنافی الرسول کے عظیم منصب پر فائز ہے لہٰذا ایسے عظیم المرتبت بزرگ پر زمانے کو ناز ہونا چاہیے۔ آپ نے تریسٹھ حضرات کو اپنی اجازت و خلافت سے نوازا جن میں حضرت صوفی شاہ محمد ممتاز حسینؒ (عاشق رسول) ضلع الٰہ آباد، حضرت شاہ محمد یعقوب شاہ عرف سائیں بابا ضلع سلطان پور، حضرت صوفی شاہ الحاج قطب الدین صاحب بڑھل گنج گورکھپور، حضرت صوفی شاہ محمد یعقوب صاحب ٹنیا برج، حضرت صوفی شاہ عبدالحفیظ صاحب قادری التفات گنج اکبر پور فیض آباد، حضرت صوفی شاہ محمد کمال الدین خاں صاحب قادری دیو بیتھیا غازی پور، حضرت صوفی شاہ عبدالعزیز صاحب ٹنیا برج، حضرت صوفی شاہ محمد ظہیر الدین قادری امہر ضلع بلیا حال مقیم راج گنج ہوڑہ، حضرت صوفی شاہ حافظ مظفر الدین صاحب چمپارن حال مقیم دکھن سنکرئیل شریف، حضرت صوفی شاہ سید قاضی مطیع الرحمٰن صاحب بانکڑا ہوڑہ، حضرت صوفی شاہ عبدالجلیل بنارسی، حضرت صوفی شاہ عبدالعزیز صاحب (کسوا) ضلع بستی، حضرت صوفی شاہ محمد ادریس شاہ بستوی، حضرت صوفی شاہ محمد اکرام صاحب بستوی، حضرت صوفی شاہ نثار احمد (بھمنان) ضلع بستی، حضرت صوفی شاہ حافظ انور صاحب باروی، حضرت صوفی شاہ عبدالصمد ملک صاحب پھلواری شریف اور حضرت صوفی شاہ حاجی مصطفیٰ کمال صاحب پٹنہ کے اسمائے گرامی قابلِ ذکر ہیں۔ ضلع غازی پور کا یہ آفتاب ولایت وسیع خطۂ ارض کو چمکا کر ۲ ذی قعدہ ۱۴۲۰ھ کو جنوبی سنکرئیل شریف ضلع ہوڑہ کی خاک میں غروب ہو گیا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

◆◆◆ (تحریر: گھائل جونپوری)

# شہکارِ اعظمؐ

امینِ عکسِ رخسارِ نبیؐ ہے
ہر اک گل آئنہ دارِ نبیؐ ہے

نگاہِ شوق بیمارِ نبیؐ ہے
مداوا عینِ دیدارِ نبیؐ ہے

طلب کیا ہے ہماری اور ہم کیا
خدا بھی خود طلبگارِ نبیؐ ہے

نبیؐ شہکارِ اعظمؐ ہیں خدا کا
خدائی کیا ہے شہکارِ نبیؐ ہے

گلِ مقصد ہے اور دامانِ اُمید
نظر ہے اور گلزارِ نبیؐ ہے

وہی مرکز ہیں نظروں کا یہاں بھی
یہ محشر ہے کہ دربارِ نبیؐ ہے

وہی آزاد ہے ہر غم سے اے دلؔ
جو قسمت سے گرفتارِ نبیؐ ہے

(صلی اللہ علیہ وسلم)

حضرت دلؔ ایوبی ٹونکی

# سیدی شیخ عبدالوہاب المتقی القادری الشاذلیؒ

آپ ۹۰۲ھ میں پیدا ہوئے اور آپ نے ۱۰۰۱ھ میں وفات پائی۔

آپ مندو میں پیدا ہوئے، آپ کے والد ماجد شیخ ولی اللہ مندو کے اکابرین میں سے تھے، حادثات وانقلابِ زمانہ کی بدولت مندو سے روانہ ہوکر برہان پور آئے اور یہیں سکونت پذیر ہوئے، برہان پور آکر ماضی کی طرح عزت دار وسربلند ہوئے اور پھر تھوڑے ہی دنوں بعد انتقال کیا۔ اسی زمانے میں آپ کی والدہ نے آپ کو کمسنی میں چھوڑ کر سفر آخرت اختیار کیا، بچپن ہی کے زمانے سے اللہ کی توفیق نے آپ کی رفاقت کی ہے۔ آپ نے اسی زمانے سے طلب حق کے لئے فقر وتجرید، سفر وسیاحت عالم اختیار کیا، آپ نے زیادہ تر نواح گجرات، اطراف واکناف علاقہ دکن، سیلون، لنکا اور سراندیپ میں سیاحت کی، آپ کا یہ دستور تھا کہ تین دن سے زیادہ کہیں نہ ٹھہرا کرتے، البتہ تحصیل علم اور مشائخین وصالحین سے استفادہ کے لئے بقدر ضرورت قیام کیا کرتے تھے۔

بیس سال کی عمر کے لگ بھگ جبکہ آپ کی شادی بھی نہ ہوئی تھی مکہ معظمہ پہنچے۔ شیخ علی متقی کی چونکہ آپ کے والد سے شناسائی تھی اس لئے وہ آپ کی مکہ معظمہ میں آمد کی خبر سن کر آپ سے آپ کی قیام گاہ پر ملنے آئے اور بڑی مہربانیاں کرتے ہوئے اپنے ساتھ قیام کرنے کی استدعا کی، پھر جب انہوں نے آپ کی خوشخط تحریر دیکھی تو کہا آپ ضرور بالضرور میرے غریب خانہ پر تشریف لائیں اور ہماری چیزوں کی کتابت کردیں۔ اس پر آپ نے اپنے استغنائے ذاتی اور بے نیازی کو کام میں لاتے ہوئے شیخ علی متقیؒ کی دعوت قیام منظور نہ کی اور کہا دیکھتے ہیں انشاء اللہ نصیب میں کیا ہے؟ لیکن آخرکار شیخ کا فضل وکمال اور استقامت حال دیکھ کر ان کے پاس قیام کرلیا، نیز آپ کو اپنے والد کی یہ نصیحت بھی یاد تھی کہ اگر تمہیں راہِ حق

کے سلوک کی توفیق ہو تو شیخ علی متقیؒ اور ان جیسے بزرگوں کی صحبت ضرور اختیار کرنا، فلاں فلاں لوگوں کے ساتھ رہنے کی کوشش کرنا، ان بزرگوں کے ساتھ ایک ایسے کا نام بھی لیا تھا جو دعوت اسمائے الٰہی اور بادشاہوں کے مسخر کرنے میں مشہور تھا، کہ اس شخص سے ہمیشہ پرہیز کرنا، آپ خط نستعلیق بہترین لکھتے تھے، لیکن شیخ علی نے اس وجہ سے کہ قرآن شریف کو خط نسخ میں لکھا جاتا ہے اور یہی صلحاء کی عادت رہی ہے، آپ کو خط نسخ کی مشق کرنے کی طرف اشارہ کیا، چونکہ آپ کو کتابت میں پہلے سے مہارت حاصل تھی اور آپ کے ہاتھ میں لکھنے کی قوت تھی اس لئے تھوڑی سی مدت میں خط نسخ خوب لکھنے لگے، بعد میں شیخ کی تالیفات کی کتابت اور تصحیح و ترتیب میں مصروف ہوئے، آپ نے شیخ کی بے حساب کتابیں لکھی ہیں۔ آپ تیز لکھنے میں اتنے ماہر تھے کہ ایک مرتبہ بارہ ہزار اشعار کی بارہ راتوں میں کتابت کر دی، ایک رات میں ایک ہزار اشعار لکھتے تھے اور دن میں حسب معمول دوسری کتابوں کی تصحیح و ترتیب میں مصروف رہتے تھے، شیخ کی اکثر کتابوں کی تصحیح و ترتیب آپ کے ہاتھ سے ہوئی ہے، جن دنوں مکہ معظمہ میں قحط سالی ہوئی اور شیخ علی بھی دوسروں کی طرح فاقے کرنے لگے تو آپ ایک دوسرے آدمی کے پاس جا کر کتابت کرتے اور اس کی اجرت پر آپ کی اور شیخ کی گزر بسر ہوتی تھی، چونکہ ان دنوں بیگن بہت سستے تھے اس لئے انہیں خرید کر ان میں تھوڑا سا نمک ڈال کر اچار کے طور پر رکھ دیتے اور یہی روزانہ اپنے شیخ کے ساتھ تناول فرماتے تھے۔ غرض کہ آپ اپنے مرشد کی اطاعت اور رضامندی میں اتنے منہمک تھے کہ آپ کو فنافی الشیخ کہا جائے تو بجا ہے۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ شیخ کی ظاہری و باطنی مہربانیوں کے لئے مخصوص ہو گئے اور انوار و اسرار و کمالات سے بہرہ ور ہوئے، اپنے پیر کے کمالات کا صرف مجموعہ ہی نہیں بلکہ پیر کی ذات بن گئے، شیخ علی فرمایا کرتے تھے میں نے راہِ خدا میں ایک بھائی پایا جو عبدالوہاب ہے، شیخ عبدالوہاب کا بیان ہے کہ پیر و مرشد نے مرید کرتے وقت مجھ سے اقرار لیا کہ مالداری پر فقر کو مقدم رکھنا اور اس اعتقاد پر جمے رہنا، چنانچہ اب تک میرا یہی عقیدہ ہے۔ غرض کہ شیخ کے ہاتھ پر میں نے ماہ جمادی الاول ۹۶۳ھ میں بیعت کی اور ان کی خدمت میں ان کی وفات ۲/ جمادی الاول ۹۷۵ھ تک رہا۔ میں ان کے ساتھ تقریباً بارہ برس رہا۔ اس وقت پیر و مرشد کی عمر تقریباً (۶۴) سال ہوگی۔ آپ نے اپنے قیام مکہ معظمہ کے زمانے میں (۴۴) حج کئے اور چوالیسویں حج کے بعد آپ دوسرے سال مکہ معظمہ سے گجرات آئے، کشتی کے ذریعہ آپ کی آمد میں پندرہ یا سولہ دن اور مکہ کی واپسی کے لئے چالیس دن صرف ہوئے، اس سال بھی

آپ نے مکہ واپس ہو کر حج ادا کیا، آپ کی آمد و رفت کا یہ قلیل عرصہ جو کشتی کے ذریعہ طے ہوا آپ کی کرامت تھی۔

شیخ عبدالوہاب اس زمانے میں علم وعمل، حال واتباع، استقامت وتربیت مریدوں کے سلوک اور طالب علموں کی افادیت، امداد اور غریبوں وفقیروں پر مہربانی وشفقت، مخلوق الٰہی کو نصیحت و برکت عطائے نورانیت اور تمام نیک کاموں کی تلقین کرنے میں اپنے پیرو مرشد کے حقیقی وارث، اولیں خلیفہ اور صاحب اسرار ہیں۔

اہالیان حرمین، مشائخین یمن ومصروشام نے آپ سے ملاقات کی ہیں اور یہ سب آپ کی ولایت اور علوشان کے قائل ہیں اور ان کا متفقہ بیان ہے کہ شیخ عبدالوہاب دراصل قطب وقت امام ابوالحسن شاذلی کے شاگرد شیخ ابوالعباس مرسی کے قدم بہ قدم گامزن ہیں۔

بعض مشائخین یمن نے اہالیان حرمین کے نام شیخ عبدالوہاب کی تعریف میں لکھا ہے اے اہالیانِ حرمین! تم میں ایک شمع منجانب اللہ روشن ہے اس سے روشنی حاصل کرو۔

اہل یمن کے صاحب حال عارف ومحقق، شیدائی توحید شیخ سید حاتم ایک مرتبہ شیخ عبدالوہاب سے ملنے کے شوق میں مکہ معظمہ آئے لیکن شیخ عبدالوہاب نے اپنے مکان پر ملنے کی ان کو اجازت نہ دے کر کہلا بھیجا دلوں کی ملاقات ہی زیادہ وقعت رکھتی ہے۔ جسمانی طور پر ملنے کی چنداں ضرورت نہیں ہے۔ چنانچہ سید حاتم یہ جواب پا کر بخوشی یمن واپس ہو گئے۔

جس سال مکہ معظمہ سے میں ہندوستان جانے والا تھا بعض یمنیوں نے آکر کہا کہ سید حاتم اس موسم میں شیخ عبدالوہاب سے ملنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ اسی زمانے میں ایک دن تنہا بیٹھا ہوا حزب البحر کی نقل کر رہا تھا کہ مشہور اور ممتاز بزرگ شیخ علاؤالدین میرے گھر پر حاضر ہوئے اور پوچھنے لگے یہ کیا لکھ رہے ہو؟ میں نے جواب میں کہا حزب البحر نقل کر رہا ہوں تاکہ کشتی میں اسے پڑھ سکوں، پھر انہوں نے فرمایا کسی سے اجازت لی ہے؟ میں نے کہا شیخ عبدالوہاب سے اجازت لینے کا ارادہ ہے۔ اس پر انہوں نے دریافت کیا کہ کیا تم شیخ عبدالوہاب کو جانتے ہو؟ میں نے کہا تقریباً دو سال سے آپ کی خدمت کر رہا ہوں، تو انہوں نے فرمایا مبارک ہو تمہارے حج مقبول ہوئے اور اعمال پسندیدہ ہوئے، میں نے کہا کس وجہ سے آپ تعریف کرتے ہیں؟ جواب دیا اس لئے کہ میرے یمن کے سفر میں وہاں کے مشائخین وفقراء نے متفقہ طور پر کہا ہے کہ شیخ عبدالوہاب مکہ مکرمہ میں اپنے وقت کے قطب

ہیں۔

شیخ عبدالوہاب کتب حقائق وتوحید فصوص الحکم وغیرہ کے بارے میں توقف کرتے تھے نہ تو اس قسم کی کتابیں پڑھتے پڑھاتے اور نہ ان کی ممانعت کرتے اور دوسرے فقہاء کی طرح کسی کو برا بھلا نہیں کہتے تھے، آپ فرماتے تھے کہ ظاہری وباطنی طور پر اہلِ سنت والجماعت کی طرح پہلے اپنا عقیدہ مضبوط کرو پھر جو کتابیں مطالعہ کرنا چاہتے ہو کرلو، ان کتابوں کے مشکل مقامات پر فکر مت کرو اور اپنے دل میں کوئی خلجان پیدا نہ کرو، ان کتابوں کو دیکھ کر اپنا اعتقاد بنانا مناسب نہیں ہے، ہر شخص کی بات کو ٹھنڈے دل سے سن لو اور اچھی طرح سمجھ لو، جو بات حق نظر آئے اسے اپنی گرہ میں باندھ لو اور باقی کو چھوڑ دو، اگر سمجھ میں نہ آئے تو اس سے قطع نظر کے چھوڑ دو اور اپنے عقیدہ میں خلل مت ڈالو۔

ایک مرتبہ آپ کے سامنے ایک کتاب جس کا نام انسان کامل تھا ذکر کیا گیا، آپ نے فرمایا اس کتاب کو شیخ عبدالکریم جیلی نے جو عدن میں سکونت پذیر تھے اور یمن کے مشائخین میں سے تھے تصنیف کی ہے اور یہ کتاب ابن عربی کی کتابوں کی طرز پر ہے، پھر شیخ عبدالکریم کی تعریف کرنے لگے، فرمایا انہوں نے قرآن شریف کی ایک تفسیر لکھی ہے جس کی حالت یہ ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تشریح کی (۱۹) جلدیں ہیں، بسم اللہ کے ہر حرف پر ایک بہت بڑی جلد تصنیف کی ہے جس میں سے دو تین جلدیں میری نظر سے بھی گزری ہیں اور اس میں بڑے بڑے علوم کو عالمانہ طور پر لکھا ہے لیکن درحقیقت زہر کو شکر میں لپیٹ کر پیش کیا گیا ہے، اگر اس کتاب کے مطالعہ سے پرہیز کیا جائے تو بہتر ہے ورنہ اس سے یقیناً مضر اثرات مرتب ہوتے ہیں۔

آپ فرماتے تھے کہ تصوف کے لئے یہ کوئی شرط نہیں ہے کہ پہلے توحید وجودی کے اعتقاد کو رکھا جائے جیسا کہ فصوص الحکم وغیرہ میں مذکور ہے، بلکہ تصوف کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہمیشہ ریاضت پر عمل کیا جائے اور اہلِ سنت والجماعت کا عقیدہ ہو، اس کے بعد میں ذوق و حال پیدا ہو کر باطن میں ایک ادراک نمودار ہو جائے، آپ نے فرمایا اگر ایک شخص کلمہ پڑھتا ہے اور نماز و روزہ وغیرہ ادا کرتا ہے اس سے اگر حال و ذوق اور ادراک کی چیزیں ظاہر ہوں تو اس کو معذور رکھ کر اس پر لعن وطعن نہ کرے اور اسے ملحدین کی طرف منسوب نہ کرے، برخلاف اس کے جو مسلمان نہ ہو اور ارکان اسلام ادا نہ کرتا ہو وہ اگر توحید وجودی اور اپنے ادراک و ذوق حال کو بیان کرے تو وہ پکا ملحد اور بے دین ہے، ایسے شخص کی باتوں کا فوراً انکار

إنما الأعمال بالنيات

کر دو، قوالی کی بابت آپ کی یہ حالت تھی کہ کسی مرید کو قوالی سننے کی اجازت نہ دیتے تھے، ایک مرتبہ میں نے کہا کہ ہمارے ملک میں قوالی سننا ایک عام چیز بن گئی ہے اگر کوئی شخص قوالی سننے سے احتراز کرے تو سب لوگ اس کے مخالف اور اس کو برا سمجھتے ہیں اور مشائخین کے حوالہ سے اس پر الزام لگاتے ہیں ایسے موقع پر بتائیے کیا عمل کرنا چاہیے؟ جواب دیا، اگر کبھی اپنے ہم مشرب لوگوں کے ساتھ کوئی غزل و قوالی مقررہ شرائط کے ساتھ سن جائے تو حرج نہیں ہے، اس پر میں نے پھر کہا کہ ہندوستان کا قاعدہ ہے کہ مجلسِ قوالی میں ہر قسم کے لوگ اہل و نا اہل، صالح و منافق اکٹھے ہوتے ہیں اور چناں چنیں کرتے ہیں جیسا کہ آپ نے ملاحظہ فرمایا ہوگا، اس مجلسِ قوالی کی بابت کیا ارشاد ہے؟ جواب دیا ایسی مجلس قوالی بالکل جائز نہیں، طلب حق کے لئے اس سے پرہیز واجب ہے اور جب کبھی ایسا مسئلہ درپیش ہو تو اس میں کبھی چشم پوشی نہ کرنا۔

شیخ عبدالوہاب اپنے پیر و مرشد کے زمانہ میں اور ان کے بعد بھی ایک عرصہ تک مجرد رہے البتہ جب پچاس سال کی عمر کو پہنچے تو شادی کی اور شادی سے پہلے کتابت یا نذرانہ کے طور پر جو پیسے ملتے تھے وہ سب فقیروں کو تقسیم کر دیا کرتے تھے اور شادی کے بعد اہل و عیال کے حقوق کو مقدم رکھتے تھے، تاہم فقیروں کی امداد اور غمخواری کو بھی ملحوظ رکھتے تھے، خصوصاً ہندوستانی فقیروں کے پشت پناہ تھے۔ ان کے لباس، کھانے پینے کا بندوبست کرتے، جو لوگ مدینہ منورہ زیارتِ رسول کی غرض سے آتے ان کے اسبابِ سفر میں پوری امداد فرماتے، میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ اس زمانہ میں آپ سے زیادہ کوئی شخص علوم شرعیہ کا ماہر موجود نہیں ہے، اگر یہ

کہا جائے کہ لغت قاموس آپ کو پوری یاد تھی تو مبالغہ نہ ہوگا، اسی طرح فقہ، حدیث اور فلسفہ کی کتابیں بیشتر زبانی یاد تھیں، عربی ادب میں بھی ماہر تھے، برسوں تک حرم شریف میں ان کتابوں کو پڑھاتے رہے، اب بڑھاپے کی وجہ سے بینائی کمزور ہوگئی اس لئے گوشہ نشین ہیں۔ جو کتابیں نادر و کمیاب اور زیادہ مفید ہیں ان کو منگوا کر ان کی تصحیح کرتے ہیں اور اصل مسئلہ تلاش کر کے ایسے انداز میں لکھ دیتے ہیں کہ جس سے طالب کی کامل تشفی ہو جاتی ہے اور اپنی زبان سے کچھ کہنے کی ضرورت محسوس نہیں کرتے تھے۔

آپ فرماتے تھے کہ علم غذا کی طرح ہے جس کی ہمیشہ ضرورت رہتی ہے اور اس کا نفع عام ہے، ذکر دوا کی طرح ہے جس کے ذریعہ علاج کیا جاتا ہے، طالب کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنے کاموں سے فرصت نکال کر خلوت میں فراغت دل اور حضور قلب کرے، خاص کر رمضان کے آخری عشرے اور بقر عید کے پہلے عشرہ میں خصوصیت کے ساتھ ذکر و شغل و عبادت کرے اور باقی دنوں میں تحصیل علم میں لگ جائے، لوگوں نے عرض کیا کہ مشائخ تو یہ کہتے آئے ہیں کہ ہمیشہ اور ہر وقت ذکر الٰہی میں مشغول رہے اس کا کیا مطلب ہے؟ فرمایا جو شخص اچھے کام میں مشغول ہے وہ گویا ذکر الٰہی کر رہا ہے، نماز ادا کرنا، تلاوت قرآن پاک، علوم شرعیہ کا پڑھانا اور جتنے بھی اچھے کام ہیں یہ سب ذکر میں داخل ہیں، یہ ہمیشہ کے لئے ہوتے ہیں، جو لوگ پڑھنا پڑھانا اور تمام کاموں کو چھوڑ کر ذکر میں مصروف رہتے ہیں یہ خطرناک بیماری ہے، ہاں جب بیماری سخت ہو تو اس وقت خلوت میں زیادہ سے زیادہ پورے انہماک سے ذکر الٰہی کیا جائے، نیز سلف کا یہی قاعدہ رہا ہے کہ تمام اچھے کام جیسے تہذیب اخلاق، اشاعتِ علوم اور خدمتِ خلق وغیرہ میں ہمیشہ لگے رہتے تھے۔

آپ نے فرمایا علم کوئی ایسی چیز نہیں جسے چھوڑ دیا جائے، بلکہ یہ وہ نعمت ہے جس کے لئے سچی نیت سے کوشش کی جائے۔

ایک دن کسی فقیر نے آپ سے سوال کیا، نماز پڑھنا بہتر ہے یا ذکر کرنا؟ آپ نے فرمایا، نماز پڑھنا بہت بڑا کام ہے لیکن بکثرت ذکرِ الٰہی سے اتصال و اتحاد کی وہ دولت ہاتھ آتی ہے جو آخر کار فنائے وحدت اختیار کر لیتی ہے، اس پر لوگوں نے پوچھا کہ فنائے وحدت کے کیا معنی ہیں؟ ارشاد فرمایا وہ ایک لذت ہے جس کا چکھنے سے تعلق ہے اور تمام طلبگاروں کا حقیقی مقصد صرف اسی لذت کا حاصل کرنا ہے۔ جس نے ایک مرتبہ بھی اپنی عمر میں یہ لذت چکھ لی اس کو پھر تا عمر اس لذت کا ذوق باقی رہتا ہے۔

کچھ لوگوں نے پوچھا کہ درویش جس طرح دعوتِ حق دیتے ہیں یہ اصول حق کا طریقہ ہے یا نہیں؟ جواب دیا ممکن ہے یہ طریقہ ہو لیکن یہ دعوت دینے والے بڑے بداخلاق اور کج فہم ہوتے ہیں، یہ لوگوں کی ایذا رسانی کو برداشت نہیں کرتے اور جو آدمی برا ہوتا ہے وہ جلد اپنے عمل کا بدلہ پاتا ہے، دعوتِ حق دینے والوں کو چاہیے کہ وہ خوش اخلاق اور اذیتیں برداشت کرنے والا ہوں اور ہمارے پیر و مرشد جو دعوتِ حق دیتے تھے وہ خوش اخلاق تھے، نیز لوگوں کی ایذا رسانی برداشت کیا کرتے تھے، مجھے دعائے سیفی پڑھنے کی اجازت ملی ہے جس کی سند بہت بڑی ہے، چونکہ پیر و مرشد کو دعائے سیفی کی اجازت نہ تھی اس لئے جب انہوں نے مجھے علومِ شریعت و طریقت کی اجازت دی تو دعائے سیفی پڑھنے کی مجھ سے اجازت لی، اس کے بعد دعائے سیفی پڑھنے کی مجھ کو اجازت دے دی تا کہ میں ان کی جانب سے مجازِ مطلق اور پورا خلیفہ ہو جاؤں۔

پیر و مرشد فرمایا کرتے تھے کہ درویش جو ذکر اور حلقہ وغیرہ کرتے ہیں اگر چہ اس کی سند سنت نبوی سے نہیں ملتی تاہم مشائخ کا یہ عمل مستحسن ہے، ہر وہ کام جس کی بنیاد ذکر الٰہی پر ہو وہ مؤثر ہوتا ہے اصلی ذکر لا الٰہ الاّ اللّٰہ ہے اور باقی اذکار اسی سے لفظی، معنوی، صوری طور پر مستنبط ہیں، آپ فرماتے تھے کہ ذکر میں الفاظ کو پوری طرح ادا کرنا چاہیے، ذکر لا الٰــہ الاّ اللّٰہ میں حرف لا کو اور الاّ اللّٰہ میں الاّ کو کھینچ کر پڑھنا چاہیے اور حرف ہا کو بخوبی واضح طور پر ادا کیا جائے، غلبۂ شوق اور استیلائے ذکر میں پھر الفاظ ذکر جس طرح ادا ہوں درست ہے لیکن پورے الفاظ کی ادائیگی کا خیال و انتظام رکھا جائے۔ مشائخین کو ذکر ارّہ وغیرہ کرتے ہوئے ان کے مریدوں نے دیکھا اور خود اسی طرح ذکر ارّہ کرنے لگے۔ اگر چہ بعض نے اس کی سند بھی حاصل کر لی ہے۔

ذکر خفی کی بابت فرمایا، جو ذکر آہستہ کیا جائے اس طرح پر کہ برابر والا آدمی نہ سن سکے اس کو ذکر خفی کہتے ہیں، عرض کیا گیا کہ بعض لوگ ذکر خفی کی اس طرح تعریف کرتے ہیں کہ اس میں زبان کو دخل نہ ہو بلکہ قلب کو بھی خبر نہ ہو اس کے متعلق کیا حکم ہے؟ فرمایا، یہ الگ بات ہے، ذکر خفی کا ادنیٰ مقام یہ ہے کہ ذاکر خود سن لے جیسے غیر جہری نماز۔

اگر دل میں خدا کو یاد کیا جائے تو بہت اچھا ہے لیکن اس پر ذکر کا اطلاق نہیں ہوتا ہے۔ آپ اپنے حالات اور اسرار سے کسی نامحرم کو محروم نہیں کرتے تھے، جلسۂ عام میں بقدر ضرورت اکتفا کرتے تھے، مجھے چونکہ آپ سے نور استقامت اور استماع فضائل حاصل ہو چکا

تھا اس لئے عرض کیا کہ کبھی کبھی اپنے حالات واخبار سے مستفید فرماتے رہیں، چنانچہ آپ کبھی کبھی عجیب وغریب حالات بیان فرماتے تھے۔

ایک مرتبہ میں نے آپ سے دریافت کیا کہ مشائخ وفقراء اہل یمن وحرمین کہتے ہیں کہ آپ شیخ ابوالعباس مرسیؒ کے قدم بہ قدم گامزن ہیں، اس واقعہ کی کیا حقیقت ہے؟ اس پر مسکراتے ہوئے فرمایا، خدا جانے وہ کیوں کہتے ہیں اور کس وجہ سے کہتے ہیں، اس کے بعد شیخ ابوالعباس مرسیؒ کے مناقب وفضائل بیان کرنے لگے اور فرمایا کہ آپ شیخ ابوالحسن شاذلیؒ کے مرید تھے، شیخ ابن عطاء اللہ آپ کے شاگرد تھے انہوں نے آپ کی سوانح حیات پر ایک کتاب لکھی ہے جس کا نام "لطائف المنن فی مناقب شیخ ابوالعباس وابی الحسن" ہے۔

شیخ ابوالعباس مرسیؒ ایک بڑے بزرگ آدمی تھے، بادشاہِ وقت کو ان سے بدگمانی سی پیدا ہوگئی تھی، اس نے ان کے تقویٰ وپرہیزگاری کا امتحان لینے کی غرض سے ان کو دعوت دی اور دو طرح کے کھانے پکوائے، ایک تو وہ تھے جو عام طور پر کھائے جاتے ہیں جیسے بکری اور مرغ وغیرہ اور دوسری کچھ حرام چیزیں جیسے کتا اور بلی وغیرہ کے گوشت وغیرہ اور حکم دیا کہ مرغ وغیرہ حاکموں اور فوجیوں وغیرہ کی جانب جو ایک صف میں بیٹھیں گے ان کی جانب بڑھائے جائیں اور کتا بلی وغیرہ کے گوشت فقیروں اور درویشوں کی طرف رکھے جائیں اور اس کی کسی کو خبر نہ ہونے پائے، رکابیوں میں ایک خاص قسم کی شناخت رکھی تا کہ کھانا ایک دوسرے سے ملنے نہ پائے، شیخ کے دل میں مجلس میں داخل ہونے کے بعد منجانب اللہ یہ بات معلوم ہوئی تو آپ اپنی جگہ سے اٹھے اور آستین چڑھا کر کہنے لگے۔ آج میں مخلوق خدا کی خدمت کروں گا، یہ کہہ کر وہ کھانے جو امراء وحکام کے آگے رکھے گئے تھے فقیروں کی جانب کھسکا دیئے اور درویشوں کے آگے جو کھانے رکھے گئے تھے وہ سب امراء وحکام کے آگے رکھ کر فرمایا، الخبیثات للخبیثین والخبیثون للخبیثات والطیبات للطیبین و الطیبون للطیبات ترجمہ (خراب چیزیں خراب لوگوں کے لئے اور عمدہ چیزیں اچھے لوگوں کے لئے ہیں) یہ دیکھ کر بادشاہ نے اپنی بدگمانی اور بداعتقادی سے توبہ کی اور فوراً ہی شیخ کے قدموں پر گر پڑا، اتنی حکایت بیان کرنے کے بعد شیخ عبدالوہابؒ نے سکوت فرمایا اور مجھ کو باقی قصہ سننے کا انتظار تھا، چنانچہ سال بھر بعد میرے پوچھے بغیر ایک دن فرمایا کہ گذشتہ سال ہم نے ایک قصہ بیان کیا تھا وہ تمہیں یاد ہوگا جو ادھورا رہ گیا تھا، واقعہ یہ ہے کہ مولانا محمد طاہر یمنیؒ کا ایک ملازم جوان کے پاس سے شیخ ابوالعباسؒ مرسی کی زندگی میں مکہ معظمہ آیا تھا اور چونکہ

مولانا محمد طاہر یمنیؒ کے شیخ ابوالعباس مرسیؒ سے مراسم وتعلقات تھے اس لئے وہ شیخ کے مہمان سرا میں ٹھہر گیا، اسی درمیان وہ بیمار پڑ گیا، میں (عبدالوہاب) کبھی کبھی اس کی عیادت کو جاتا تھا، ایک رات میں نے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا جو ارشاد فرمار ہے ہیں کہ اے عبدالوہاب! جاؤ اس بیمار کی خبر لو اور ثابت قدم رکھو، چنانچہ میں بیدار ہوا اور اس بیمار کے پاس پہنچا، دیکھا کہ اس کا آخری وقت ہے۔ میں اس کے سرہانے بیٹھ گیا اور قرآن پاک اور دوسری دعائیں پڑھنے میں مشغول ہو گیا، اتنے میں اس بیمار نے یہ آیت تلاوت کی ویثبت اللہ الذین اٰمنوا بالقول الثّابت، پھر جاں بحق ہو گیا، اس کی اس آیت کی تلاوت سے میں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کو کہ اس کو ثابت قدم رکھ بالکل ثابت پایا، پھر دوسرے دن اس کی قبر پر جا کر فاتحہ پڑھی، میں اس کی قبر کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ میری آنکھ لگ گئی اور اس حالت میں میں نے دیکھا کہ وہ بیٹھا ہوا ہے اور مجھے دیکھ کر میرے پاس آیا اور کہنے لگا کہ تمہاری تثبیت اور ثابت قدم رکھنے کی برکت سے خدا تعالیٰ نے مجھے نزع کے وقت شیطان کے وسوسے سے نجات دی اور شیخ ابوالعباس مرسیؒ کے محل کے پاس جنت میں مجھے جگہ دی ہے، میں نے یہ خواب اپنے شیخ سے بیان کیا، وہ اور ہم سب لوگ خوب روئے، اس کے بعد شیخ عبدالوہابؒ نے فرمایا کہ یہ قصہ ابھی ادھورا ہے اس کا باقی حصہ یہ ہے کہ میں نے جس بیمار کو خواب میں دیکھا تھا اس نے مجھ سے کہا آیئے ذرا ہمارے گھر کی سیر کیجئے، چنانچہ اس کے گھر کے بیرونی دروازے پر پہنچے پھر اس میں سے گزر کر اندرونی دروازوں میں سے ہوتے ہوئے اس کے گھر میں گئے، دیکھا کہ اس کا یہ گھر ایک بہت بڑا محل ہے جو ہر قسم کے ساز و سامان اور جواہرات سے آراستہ ہے۔ اس میں قیمتی جواہرات اور موتیوں کی پچہ کاری ہے۔ دروازے، در دریچہ سب قیمتی جواہرات کے ہیں اور حقیقت میں اس کا یہ محل ایسا تھا جیسا کہ جنت کے اور مکانوں کا حال ہے، پھر تھوڑی دیر بعد میں اس سے رخصت ہو کر باہر آیا، وہ شخص بھی مجھے رخصت کرنے باہر آیا اور وہیں مجھ سے ایک اور آدمی ملا جس کے چہرہ سے کرامت و ولایت کے آثار نمودار تھے، اس نے بڑھ کر السلام علیکم کے بعد اپنے گھر چلنے کی آرزو کی، جس پر میں (عبدالوہاب) نے کہا، ہماری آپ کی کوئی شناسائی نہیں ہے۔ میں آپ کے گھر کیسے چل سکتا ہوں، جس پر اس نئے شخص نے کہا یہ ضرور ہے کہ ہم میں اور آپ میں بظاہر کوئی شناسائی نہیں ہے لیکن اتحاد اور یگانگت کی ایک خاص نسبت ہے۔ غرض کہ اس کے مجبور کرنے پر مجبور کیا، میں اس کے ساتھ اس کے گھر گیا دیکھا تو اس کا محل بہت زیادہ عمدہ اور جواہر و یاقوت کا بنا

ہوا ہے اور پہلے والے شخص سے بھی زیادہ آراستہ و پیراستہ ہے، میں نے ان کا نام دریافت کیا تو جواب دیا، میرا نام ابوالعباس مرسیؒ ہے، انہوں نے اپنی نشست گاہ پر مجھے بٹھایا اور کہا آپ یہاں بیٹھئے، آپ ہمارے جانشین ہیں، غرض کہ ایک عرصہ بعد وہاں سے باہر نکل کر دیکھا کہ وہیں پیر و مرشد شیخ علی متقیؒ کا بھی محل ہے۔ میں نے ان سے ملاقات کی، وہ جہاں بیٹھے تھے اس کے پاس نہریں جاری تھیں، ایک نہر کی جانب اشارہ کر کے فرمایا یہ جامع کبیر ہے، پھر ایک دوسری نہر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا یہ جامع صغیر ہے، پھر وہ دوسری نہروں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا یہ میری فلاں کتاب ہے اور یہ میری فلاں کتاب ہے۔

یہ میرا خواب تھا اور شیخ ابوالعباس مرسیؒ کے متعلق میں یہی جانتا ہوں ممکن ہے کہ شیخ ابوالعباس مرسیؒ نے اس واقعہ کی فقرائے یمن اور اہالیان حرمین شریفین کو اطلاع دی ہو ورنہ میں نے آج تک کسی فرد سے بیان نہیں کیا، یہ خواب تیس سال بعد صرف تم سے کہہ رہا ہوں اور وہ بھی اس وجہ سے کہ اس خواب کے بیان کی ضرورت پیش آ گئی تھی، حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کے بارے میں فرمایا کہ ایک مرتبہ میں بچپن کے زمانے میں اپنے والد محترم کے ہمراہ علاقہ مندو کے حادثات اور انقلاب میں کہیں گم ہو گیا اور ہم مارے مارے اس جنگل میں جا پہنچے جہاں کھانے پینے کی کوئی چیز نہ تھی، میں بھوک کی وجہ سے رونے لگا تو والد صاحب نے کہا، تھوڑی دیر صبر کرو کھانا تیار ہے، لیکن ان باتوں سے کوئی خاص فائدہ نہیں ہوا، جب رات ہوئی تو شیر و بھیڑیا وغیرہ کے خوف سے ہم نے درخت پر رات گزاری، صبح کو اٹھ کر دیکھا تو اس درخت کے نیچے میٹھے پانی کا چشمہ پایا، ہم کو دیکھ کر وہیں ایک نورانی بوڑھے نے اپنی بغل سے دو گرم روٹیاں نکال کر ہم کو دیں، اس درخت کے قریب ہی ہم کو ایک گاؤں کی آبادی کے اثرات بھی معلوم ہوئے، چنانچہ وہ روٹی کھا کر اور چشمہ کا میٹھا پانی پی کر ہم آبادی کی جانب روانہ ہوئے، گاؤں میں پہنچ کر ہم بہت مسرور ہوئے، پھر اس آدمی اور چشمہ کے دوبارہ دیکھنے کے شوق میں ہم گاؤں سے جب اس درخت کے پاس پہنچے تو وہاں نہ وہ چشمہ تھا اور نہ وہ بوڑھا، ہم حیران و پریشان ہوئے اور آخر کار معلوم ہوا کہ وہ بوڑھا شخص دراصل خواجہ خضرؑ تھے جو ہماری امداد کے لئے وہاں ظاہر ہوئے تھے۔

ایک مرتبہ استدراج کے متعلق ارشاد فرمایا کہ فاسق اور بدعتی بھی ایک قوت و تصرف حاصل کر لیتے ہیں جس کے ذریعہ عوام الناس کو اپنا معتقد بناتے ہیں اور ان کا دل اپنی طرف مائل کرتے ہیں، چنانچہ میرے ساتھ بھی اس قسم کا قصہ پیش آیا ہے، ایک مرتبہ میں

## حضرت شیخ ابو علی سیاہ قدس سرہٗ

مرو کے مشائخ کبار سے ہیں۔ شیخ ابو العباس قصاب اور احمد نصر کے ہم عصر تھے، استاد ابو علی دقاق کی صحبت میں رہے ہیں۔ ابتداء میں وہ کھیتی باڑی کرتے تھے۔ تیس سال کامل روزہ سے رہے اور کسی کو مطلقاً علم نہیں ہوا۔ کسی نے آپ سے پوچھا کہ کوئی ایسا ہے جو مخلوق کے عیوب پر آگاہ ہو؟ آپ نے فرمایا، ہاں ضرور ہے، اس نے کہا تو پھر اللہ تعالیٰ ستار العیوب (عیبوں پر پردہ ڈالنے والا) نہ ہوا۔ شیخ نے فرمایا، اپنے آپ کو مجھ سے چھپا۔ پس اسی وقت سے وہ سوجتا چلا گیا۔ کپڑے جو پہنے تھا ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے اور برہنہ رہ گیا۔ گریہ وزاری کرنے لگا۔ آپ نے دعا فرمائی۔ اپنی حالت اصلی پر واپس آ گیا۔ آپ کی وفات شعبان کے مہینہ میں ۴۲۴ھ مقام مرو میں ہوئی۔

(عبدالوہاب) علاقہ ملابار میں اس وقت پہنچا جبکہ عبدالعزیز شافعیؒ وہاں کے قاضی شہر تھے، ان کا دستور تھا کہ وہ مسافروں، درویشوں اور گدڑی پوشوں سے رازداری کی گفتگو کے خواہاں تھے، مجھ کو درویشی لباس میں دیکھ کر وہ میرے قریب آ بیٹھے، دورانِ گفتگو میں نے پوچھا کیا آپ کے شہر میں کوئی صالح فقیر ہے جس کے ساتھ نشست و برخاست کی جائے، تو انہوں نے کہا، ایک اہلِ باطن ہے شہر والے اس کے معتقد ہیں لیکن وہ بعض ممنوعات الٰہی کو ظاہراً کرتا ہے اس لئے ہمیں پسند نہیں ہے، چنانچہ میں دوسرے دن قاضی صاحب کے بتائے ہوئے پتہ پر پہنچا، دیکھا کہ ایک بلند جگہ وہ بیٹھا ہوا ہے اور دو تین آدمی اس کے ساتھ ہیں اور مردوں، عورتوں کا جمگھٹا ہے، مجھے دیکھ کر اس نے خوشی سے مرحبا کہا، تھوڑی دیر بعد شراب کے جام آئے اور دور چلنے لگا، مجھے بھی پینے کا اشارہ کیا، میں نے کہا یہ حرام ہے، اس نے بے انتہا اصرار کیا، لیکن جب میں نے نہ پی تو اس نے کہا اگر نہیں پیتے تو دیکھو میں تمہارے ساتھ کیا کرتا ہوں، غرض کہ اس کے پاس سے رنجیدہ خاطر لوٹا، اپنے دوستوں سے مل کر بھی میں نے یہ واقعہ بیان نہیں کیا، کھانا تیار تھا لیکن وہ بھی اچھا معلوم نہ دیا، پھر اسی حالت میں سو گیا، خواب میں دیکھا کہ ایک پر بہار باغ ہے جس میں ہر طرح کے میوے لگے ہوئے ہیں، وہاں دن والا شخص اپنے ہاتھ میں جام شراب لئے آیا اور کہا یہ پی لو، میں تمہیں باغ میں لے آیا ہوں لیکن دن کی طرح میں نے اس وقت بھی جام شراب پینے سے انکار کیا، پھر تھوڑی دیر بعد آنکھ کھل گئی میں نے جاگتے ہی لاحول پڑھی، اس کے بعد میں پھر سو گیا اور دوسری مرتبہ بھی یہی خواب

دیکھا چنانچہ بیدار ہوکر رسالت مآب کی بارگاہ میں میں نے التجا کی اور مدد چاہی، اب کی تیسری مرتبہ سوتے میں دیکھا کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم دست مبارک میں عصا لئے رونق افروز ہیں اور میں آپ کے روبرو کھڑا ہوں کہ اتنے میں وہی بدعتی شخص پھر آیا، جناب سرور عالمؐ نے اپنا عصا اس کی جانب پھینکا اور وہ کتے کی صورت میں بن کر بارگاہِ رسالت مآبؐ سے بھاگ کھڑا ہوا، اس کے بعد آقائی و مولائی سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا، وہ بھاگ گیا اب دوبارہ اس شہر میں نہ آئے گا، چنانچہ خواب سے بیدار ہوکر میں نے وضو کیا اور دو رکعت نماز شکرانہ ادا کرکے اس کے مکان پر پہنچا۔ دیکھا کہ وہاں کوئی پرندہ تک نہیں ہے اور وہ میرے پہنچنے سے پہلے فرار ہو چکا تھا، لوگوں نے دریافت پر کہا کہ تھوڑی دیر پہلے یہ پیر اپنا گھر خالی کرکے اپنا سامان لے کر ایک دو ہو چکا ہے۔

ایک مرتبہ عبادت کی تشریح کرتے ہوئے فرمایا۔ سلوک و جذبات کی راہ میں عارف باللہ اپنی نظروں سے عین حقیقت وغیرہ دیکھتے ہیں، سوال کیا گیا کہ کیا بغیر جذب و سلوک کے بھی اللہ تک رسائی ہوتی ہے جیسا کہ لوگوں کا خیال ہے؟ تھوڑی دیر خاموش رہنے کے بعد فرمایا۔ ہمیں بھی ابتدائی زمانے میں ایک واقعہ پیش آیا تھا اس پر غور کرکے بتاؤ کہ یہ کس قسم میں ہے؟ واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ ہم احمد نگر (دکن) کے ایک باغ میں بیٹھے ہوئے تھے ہمارے ساتھ اور بھی فقیر تھے کھانا پکانے کی تیاری کر رہے تھے کہ دور سے ایک آدمی آتا دکھائی دیا، میں نے دل میں کہا اگر یہ شخص ہمارے پاس آئے تو اس کو بھی ہم کھانا کھلائیں گے، چنانچہ وہ شخص ہمارے پاس آیا۔ میں نے اس سے کہا ذرا بیٹھئے گا کھانا تیار ہو رہا ہے ایک لقمہ کھا لیجئے، میرا اتنا کہنا تھا کہ وہ اس طرح بھاگا جیسے جنگل کا جانور چوکڑیاں بھرتا ہوا دوڑتا ہے، اس کے آنے اور جانے کی ادا میرے دل میں گھر کر گئی، چنانچہ میں بھی اس کے پیچھے دوڑا لیکن وہ باغ میں لاپتہ ہو گیا، بہت تلاش کیا لیکن دکھائی نہ دیا آخر میں مایوس ہوکر واپس ہو رہا تھا کہ ایک درخت میں سے جس کی شاخیں زمین پر آکر اس درخت کے تنہ کو چھپائے ہوئے تھیں اس میں سے مجھے آواز دے کر کہا کیا دیکھ رہے ہو، کسے ڈھونڈ رہے ہو؟ میں نے کہا میں تم ہی کو تلاش کر رہا ہوں تب اس نے مجھے بلا کر اس جھاڑی کے اندر بٹھایا اور کہا کہو اللہ اللہ، چنانچہ میں نے یہ اسم اعظم چھ سات مرتبہ کہا ہوگا کہ غیب سے ایک نور دکھائی دیا اور میں خود رفتہ ہو گیا، مجھے اپنی سدھ بدھ نہ رہی۔ عقل و شعور جاتے رہے اور مرنے کی سی حالت ہو گئی، اس کے بعد اس مرد حق نے میری گردن اور کان




سہلائے۔ تھوڑی دیر کے بعد میرے ہوش ٹھکانے ہوئے لیکن وہاں کی خصوصی حالت سے
میں ایسا متاثر ہوا تھا کہ عرصہ تک اپنی اصلی حالت میں نہ آسکا تھا اور بہت دنوں تک میں اپنی
ذات میں اس دن کے انوار و برکات کے اثرات محسوس کرتا رہا۔
ایک دن جنگم جوگی کی ریاضت و تصرف کا تذکرہ آپ کے سامنے ہوا تو فرمایا ایام سیاحت
میں ہماری بھی ملاقات ایک جوگی سے ہوئی جو بڑی بڑی ریاضتیں کرتا تھا اور عام عادات
انسانی کے خلاف مظاہرے کیا کرتا تھا اور مجھ سے کہتا تھا کہ میرے پاس سونے کا ایک قلعہ
ہے تم (عبدالوہاب صاحب) اگر میرے ساتھ ریاضت کرو تو میں تم کو اس طلائی قلعہ کے
اندر لے جاؤں گا۔ شہر کے مرد و زن اس کے پاس جمع رہتے، ہر قسم کے تحفہ و تحائف، سامان
اکل و شرب اور زر نقد لاتے لیکن وہ سب فوراً ہی تقسیم کر دیتا اور خود اس میں سے کوئی چیز
اپنے پاس نہ رکھتا، میں نے اس کو مذہب اسلام کی کچھ باتیں سنائیں تو اس نے بڑے شوق
سے سنیں، چونکہ اس نے طلائی قلعہ دیکھنے کا کئی بار مجھ سے تذکرہ کیا تھا اس لئے میں نے
اس طور پر توجہ ڈالی، وہ ایسا ہی مضمحل و پریشان رہا کیونکہ جوگی گری کے کاموں میں میری
توجہ کے بعد مشغول ہو جاتا تھا لیکن آخر کار وہ اسلام لایا اور توبہ کر کے میرا مرید
ہو گیا۔ ◆◆◆

# نعت رسول مقبولؐ

عقیدت کے سبھی پھول پرنور ہوگئے
اشعار میری نعت کے منظور ہوگئے

نعتِ حبیب جب بھی کہی میں نے جھوم کے
آزار میری جاں کے سب دور ہوگئے

عشق رسولؐ میں مرے آنسو وفور میں
آنکھوں کے جو دریچے تھے پرنور ہوگئے

جو پڑھ سکے نہ آج تلک کلمۂ طیب
رحمت سے اپنے رب کی بہت دور ہوگئے

یہ آپؐ کا کرم ہے کہ الفاظ نعت کے
مدینے کے طول و عرض میں مشہور ہوگئے

جب سے حریمِ پاک سے وابستگی ہوئی
غم ہائے روز و شب میرے کافور ہوگئے

سہرابؔ مت ڈرو، سنو یہ غیب کی صدا
اشکِ وفا سبھی تیرے پرنور ہوگئے

(صلی اللہ علیہ وسلم)

سہراب جنگ لدھیانوی

# حضرت سید علی المعروف بہ سید میران داتار رحمۃ اللہ علیہ

آپ کا نام نامی سید علی ہے آپ کے والد محترم کا نام سید دوست محمد المعروف دوسومیاں ہے۔ آپ کے دادا جان کا نام سید علم الدین تھا۔ آپ حسینی سید ہیں۔ آپ کے آباؤ اجداد عرب سے ایران ہو کر پنجاب آئے۔ پنجاب میں مشہور ولیوں کا شہر اچ شریف تشریف لائے۔ بعد میں لکھنؤ کی طرف گئے۔ ۷۳۰ھ میں گجرات (بھارت) کے مشہور سلطان احمد شاہ کی حکومت تھی۔ سلطان اولیاء اللہ ولیوں کا معتقد اور چاہنے والا تھا اور اسی نے گجرات کا دارالخلافہ پاٹن سے احمد آباد کو بنایا اور سلطان احمد کے وقت میں حضرت قطب الدین اور حضرت سید میران داتار کے دادا حضرت سید علم الدین تشریف لائے تھے۔ سلطان احمد شاہ ان بزرگوں کی خدمت میں حاضر ہوا اور احترام وعقیدت سے ملا اور جاگیریں پیش کیں۔

حضرت سید علم الدین احمد آباد میں خان پورہ محلہ میں رہنے لگے۔ بعد میں اناوہ (گاؤں) تشریف لے گئے اور یاد الٰہی میں مشغول ہو گئے اور رشد وہدایت شروع کی۔ حضرت سید میران داتار کی ولادت اسی گاؤں اناوہ میں ہوئی۔ حضرت سید میران داتار کی عمر چھ ماہ کی تھی تو آپ کی والدہ محترمہ بی بی سیدہ عائشہ وفات پا گئیں۔ اس کے بعد آپ کی محترمہ سوتیلی اماجان نے آپ کو پالا پلایا اور بہت ہی لاڈ و پیار سے آپ کی پرورش کی، آپ کے ایک بڑے بھائی سید ابو محمد معروف سید ابو میاں تھے، قرآن مجید، عربی وفارسی کی تعلیم آپ نے گھر سے حاصل کی۔

جب آپ کی عمر ۱۶، ۱۷ سال کی ہوئی تو اس وقت ایک مشہور واقعہ پیش آیا۔ اس وقت تخت پر سلطان محمود شاہ بیگڑہ کی حکومت تھی جو ۱۴۵۹ء میں گجرات کے تخت پر بیٹھا تھا اور جس

نے باون (۵۲) سال حکومت کی، ۱۵۱۱ء میں انتقال ہوا۔ اس کا زیادہ وقت گرنار (جونا گڑھ) اور جاپانیر کو فتح کرنے میں گزرا۔ مانڈوگڑھ پر ہندو راجہ حکومت کرتا تھا۔ یہاں تک کہ وہ مسلمانوں کا چہرہ دیکھنا پسند نہیں کرتا تھا۔ وہ مسلمانوں کا جانی دشمن تھا، جوان لڑکیوں کو اٹھا کر لے جاتا تھا۔ ناچ رنگ اور عیش میں گزارتا تھا۔ مسلمانوں کے خلاف کوئی فریاد کرتا تو وہ مسلمان کو گرفتار کر کے مروا دیتا تھا۔ اس کی ہندو رعایا بھی اس کے ظلم وستم سے ناراض تھی۔ اس لئے وہ گجرات کے سلطان محمود شاہ بیگڑہ کے دربار میں ہندو راجہ کے ظلم وستم سے تنگ آ کر فریاد کی۔ سلطان نے راجہ کو حکم نامہ بھیجا کہ اپنی رعایا پر ظلم وستم کرنا چھوڑ دے اور میرے دربار میں حاضر ہو۔ راجہ نے اپنے غرور میں آ کر سلطان کے حکم نامہ کو پھاڑ ڈالا۔

سلطان محمود شاہ بیگڑہ نے اپنی جانباز فوج لے کر مانڈوگڑھ پر چڑھائی کی، راجہ نے اپنی فوج کے ساتھ سلطانی فوج کا سامنا کیا۔ مگر اپنی فوج کی شکست سے خود فوجیوں کے ساتھ قلعہ بند ہو کر مقابلہ کیا۔ سلطانی لشکر نے قلعہ گھیر لیا اور جوابی کارروائی شروع کی۔ اس سلطانی فوج میں سید ڈوسومیاں (والد محترم سید علی میران داتار) بھی ساتھ میں تھے اور ان کے ہاتھ میں سلطانی پرچم تھا۔ حضرت سید ڈوسومیاں نے لڑتے ہوئے بڑی بہادری کے ساتھ قلعہ کے اوپر جا کر سلطانی پرچم لہرا دیا۔ مگر راجہ اور اس کی فوج سلطانی لشکر کا سامنا کرتا رہا۔ سلطانی لشکر بڑی بہادری کے ساتھ لڑ رہا تھا، مگر اب تک قلعہ فتح نہیں ہو سکا تھا۔

سلطان محمود بیگڑہ نے جہاں اپنے درباریوں سے مشورہ کیا کہ کیا کرنا چاہیے وہاں نجومیوں کو بھی طلب کیا اور ان سے کہا کہ وہ حساب و کتاب دیکھ کر یہ بتائیں کہ ابھی تک فتح میں دیر کیوں ہے۔ نجومیوں نے سلطان کو بتایا کہ فتح تو بالکل یقینی ہے مگر اس فتح کا تاج آپ کے لشکر میں ایک سید سردار ہے ان کے صاحبزادے کے سر ہے۔ سلطان نے کہا کہ اتنے بڑے لشکر میں سید صاحب کو ڈھونڈنا کس طرح ممکن ہے۔ نجومیوں نے کہا کہ آج رات کو آندھی اور طوفان کے ساتھ بارش ہوگی، طوفان سے لشکریوں کے خیمے اکھڑ جائیں گے اس وقت صرف ایک تنبو ایسا ہوگا جو اپنی جگہ پر قائم رہے گا اور اسی تنبو میں سید سردار صاحب ہوں گے جو قرآن شریف کی تلاوت کرتے ہوں گے۔ ان سے کہیں کہ وہ اپنے صاحبزادے کو خط لکھ کر بلالیں۔ نجومیوں کے کہنے پر برابر آندھی چلی اور طوفان کے ساتھ بارش ہوئی اور لشکریوں کے سب تنبو گر گئے۔ سلطان نے خود اپنے سرداروں کے ساتھ سید صاحب کے تنبو کو تلاش کیا۔ برابر میں ایک تنبو نظر آیا جو ثابت اور سلامت تھا۔ اس میں چراغ جل رہا تھا اور سید صاحب قرآن مجید کی تلاوت کر رہے تھے۔

سلطان کو تسلی ہو گئی کہ یہی وہ سید صاحب دوست محمد المعروف بہ ڈوسو میاں سید علی میران داتار کے والد محترم ہیں۔ سلطان ادب و احترام کے ساتھ سید ڈوسو میاں کے پاس بیٹھ گئے۔ تلاوت ختم کر کے سید صاحب نے دیکھا تو سلطان محمود بیگڑہ کو اپنے پاس بیٹھا پایا اور فرمایا کہ اس وقت اس فقیر کے پاس سلطان کی تشریف آوری۔ سلطان نے ادب و احترام کے ساتھ عرض کیا کہ میں آپ حضرت کی خدمت میں اس لئے حاضر ہوا ہوں کہ جنگ شروع ہے ابھی تک ظالم راجہ گرفتار نہیں ہوا ہے کہ اسے اس کی کیے کی سزا دیں۔ جب تک راجہ کو سزا نہیں دیں گے ہماری فتح نہیں کہلائے گی۔ نجومیوں کے مطابق اس فتح کا تاج آپ کے صاحبزادے سید علی میران داتار کے مبارک سر ہے۔

سید ڈوسو میاں نے اسی وقت اپنے بڑے صاحبزادے سید ابو میاں کو خط لکھا کہ اپنے پیارے چھوٹے بھائی سید علی کو مانڈوگڑھ جلد از جلد روانہ کریں۔ کیونکہ قدرت خداوندی نے مانڈوگڑھ کی فتح کا تاج آپ کے سر رکھا ہے۔ حالانکہ وہ جانتے تھے کہ ان کے صاحبزادے سید علی میران داتار کی شادی ہو رہی ہے۔ خط ملتے ہی سید ابو میاں صاحب فکر مند ہوئے کیونکہ آپ کی شادی ہو رہی تھی، انہوں نے خط کا ذکر اپنے چھوٹے بھائی سے نہ کیا، اس رات حضرت سید علی کو خواب میں بشارت ہوئی کہ آپ کے والد محترم کی طرف سے آپ کے لئے خط آیا ہے، وہ خط آپ کے بڑے بھائی نے رکھ لیا ہے۔ آپ وہ خط پڑھ کر والد صاحب کے حکم پر عمل کریں۔ حضرت سید میران داتار نے بھائی سے کہا کہ مجھے رات کو خواب میں یہ حکم ملا ہے کہ وہ خط آپ مجھے دیں تا کہ میں پڑھ کر اس پر اپنے والد محترم کے حکم پر عمل کروں۔ آخر کار بڑے بھائی نے وہ خط آپ کے ہاتھ میں دیا جسے پڑھ کر آپ نے رخصت چاہی۔ آپ کے بڑے بھائی اور والدہ صاحبہ اور خاندان والوں نے آپ کو روکنا چاہا اور کہا کہ شادی کے بعد جانا، دو دن بعد تو شادی ہونے والی ہے، آپ اس پر راضی نہ ہوئے۔ اس وقت آپ کی عمر ۱۶، ۱۷ سال تھی۔ ہاتھوں میں کنگنا اور مہندی لگی ہوئی تھی۔ آپ اناوہ گاؤں پہنچے اور اپنے دادا حضرت سید علم الدین کے مزار پر فاتحہ پڑھی۔ تھوڑی دیر مراقبہ کیا، بعد میں اپنے ساتھیوں کو فرمایا کہ مجھے شہادت نصیب ہو تو مجھے یہاں میرے دادا حضرت کے پاس دفن کرنا۔ پھر آپ نے وہاں مسواک کر کے اسے گاڑ دی (یہ مسواک ایک بڑا درخت بنا) وہاں سے آپ مانڈوگڑھ پہنچ کر والد صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ سلطان محمود بھی موجود تھے۔ آپ کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئے اور سید میران داتار کو لشکر کا سردار بنا کر رخصت کیا، آپ میدان کارزار پہنچے اور گھمسان کی جنگ شروع ہوئی۔

یہ دیکھ کر ظالم راجہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ پہاڑی غاروں میں چھپ گیا۔ حضرت سید میران داتار اسے تلاش کرتے وہاں پہنچ گئے۔ راجہ اور اس کے ساتھیوں نے آپ کو دیکھ کر حملہ کر دیا۔ آپ نے ڈٹ کر ان کا مقابلہ کیا اور ظالم راجہ کے کئی فوجیوں کو ہلاک کیا۔ اس درمیان ظالم راجہ کے سر کی چوٹی آپ کے ہاتھ میں آگئی۔ آپ نے چوٹی پکڑ کر تلوار کے ایک ہی وار میں ظالم راجہ کا سر تن سے جدا کر دیا۔

ظالم راجہ کا سر آپ کے ہاتھ میں تھا، آپ کے کئی زخم آئے، لڑتے لڑتے شہید ہوئے۔ آپ کی کرامت تھی کہ میدان جنگ میں سر جدا ہونے پر بھی آپ کا دھڑ لڑنے لگا۔

سلطانی فوج آپ کو تلاش کر رہی تھی، رات ہوگئی، رات کے اندھیرے میں آپ کو تلاش نہ کر سکی، اسی رات کو سلطان محمود بیگڑہ اور اپنے والد سید ڈوسومیاں کو آپ نے خواب میں آکر اپنی شہادت والی جگہ بتائی اور فرمایا کہ مجھے یہاں سے لے کر اناوہ گاؤں (جہاں میں نے اپنی مسواک گاڑی ہے وہاں مجھے دفن کریں) سلطان محمود اور سید ڈوسومیاں فوجیوں کو لے کر اس جگہ پہنچ گئے اور عزت واحترام کے ساتھ آپ کی نعش مبارک کو اناوہ گاؤں لے جا کر آپ کی بتائی ہوئی جگہ پر آپ کو دفن کیا گیا اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ایک سانڈنی سوار آیا اور آپ کی نعش مبارک کو صندوق میں رکھ کر لے گیا اور چلتے چلتے وہ سانڈنی ایک جگہ بیٹھ گئی۔ اس جگہ کا نام معلوم کیا گیا تو معلوم ہوا کہ اناوہ ہے، وہیں آپ کو سپرد خاک کیا گیا۔

## آپ کی کرامات

آسیب زدگان، پاگل پن، پاگل کتے کے کاٹے ہوئے دور دور سے آپ کے مزار شریف پر آتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے شفایاب ہو کر جاتے ہیں۔ ہر ایک مذہب کے لوگ آپ کے مزار شریف پر فیض حاصل کرنے حاضر ہوتے ہیں اور فیضیاب ہو کر جاتے ہیں۔ سرکار مہاراجہ برودھ کنڈے راؤ نے آپ کے مزار شریف کے گنبد پر سونے کے کلس لگایا، عقیدت مندوں نے مزار شریف پر سونے چاندی کا کام کروایا ہے۔

حضرت سید علی میران داتار رحمۃ اللہ علیہ کی شہادت ۸۹۸ھ مطابق ۱۴۹۳ء میں ہوئی۔ آپ کا عرس مبارک ماہ صفر میں ہوتا ہے۔ (ماخوذ)◆◆◆

# حضرت جماعت علی شاہؒ

حضرت جماعت علی شاہ صاحب نجیب الطرفین ولی زادے تھے۔ آپ کے نانا بھی اپنے زمانے کے کاملین میں سے تھے۔ آپ کی عمر جب چار سال چار ماہ اور چار دن تھی آپ کو قرآن مجید حفظ کرنے کے لیے مسجد بھیجا گیا۔ آپ نے جلد ہی قرآن مجید حفظ کرلیا۔ ابتدائی تعلیم کے بعد حصول علم کے لیے حضرت جماعت علی شاہؒ نے دور دراز علاقوں کے سفر کیے۔ انیسویں صدی کے وسط میں سفر کرنا بے حد دشوار گزار تھا۔ سڑکیں نہ تھیں، بسوں اور ریلوں کا کوئی انتظام نہ تھا۔ لوگ گھوڑوں اور بیل گاڑیوں پر گھنٹوں کا سفر مہینوں میں کیا کرتے تھے۔ آپ نے اس وقت جب علی پور سے لاہور آنا جانا جوکھوں کا کام تھا اتنے لمبے سفر کیے اور بڑی بڑی دشواریاں خندہ پیشانی سے برداشت کیں۔ آپ نے خان پور، سہارن پور، لکھنؤ، گنج مراد آباد جیسے دور افتادہ علاقوں کا سفر کیا اور اپنے اندر علم کی قندیلیں روشن کیں۔ آپ نے علم کے وہ وہ خزانے حاصل کیے جن تک پہنچنا ہر کس و ناکس کی دسترس سے باہر تھا۔ جب آپ اپنی تعلیم کی تکمیل کر چکے تو آپ کو اورینٹل کالج لاہور میں پروفیسر کے عہدے کی پیش کش بھی ہوئی۔

آپ کی شادی آپ کے ماموں کی بیٹی کے ساتھ ہوئی تھی۔ وہ انتہائی عفیفہ، عابدہ اور زاہدہ خاتون تھیں۔ سارا دن گھر کے کام کاج کے بعد درود و وظائف میں مصروف رہتیں اور شب بھر تہجد گزاری اور شب بیداری کرتی تھیں۔

پیر جماعت علی شاہؒ کو کسی کامل رہبر کی تلاش تھی۔ ایک روز ان کی ملاقات مشہور بزرگ پیر امام علی شاہؒ سے ہو گئی۔ پیر امام علی اپنے مریدوں کے ہمراہ کہیں جا رہے تھے پیر جماعت علی شاہؒ کو دیکھ کر رک گئے اور بولے "یہ نوجوان ایک روز بہت بڑا ولی بنے گا۔"

مرشدِ کامل کی تلاش میں سرگرداں پھرتے پھراتے حضرت شاہ صاحب کی ایک روز بابا [illegible] شریف والے) جن کا تعلق نقشبندیہ سلسلہ سے تھا، سے ملاقات ہوئی ان سے

آنکھیں چار ہونے کی دیر تھی کہ منزل سامنے نظر آ گئی۔ بابا فقیر محمد نے حضرت کو بڑی محبت سے دیکھا اور چورہ شریف آنے کی دعوت دی۔ اس روز کے بعد آپ کو ہر وقت بابا فقیر محمد کی یاد ستاتی رہتی۔ آپ اس بات کے منتظر تھے کہ کب بابا کی طرف سے بلاوا آئے اور یہ چورہ شریف جائیں۔ اسی کشمکش میں کئی دن اور کئی راتیں گزر گئیں۔ آپ بے تابی اور بے کلی کی کیفیت سے گھبرا کر ایک روز تن تنہا بغیر زادِ راہ پیدل چورہ شریف کی طرف روانہ ہو گئے۔ جب بابا فقیر محمد نے آپ کو دیکھا تو فرمایا ''جماعت علی! ایسی بھی جلدی کیا تھی جو اس قدر بے سروسامانی کے عالم میں آئے ہو، خیر آ ہی گئے ہو تو بیٹھ جاؤ''۔ یہ کہہ کر بابا فقیر محمد نے آپ کو بیعت کر لیا اور اپنی دستار ان کے سر پر رکھ کر ان کو اپنا خلیفہ مقرر کیا اور حکم دیا ''اللہ اللہ کرو اور لوگوں کو اس کا ذکر کرنے کی تلقین کرو۔''

حضرت جماعت علی شاہؒ کو جب بابا فقیر محمد نے خرقۂ خلافت عطا فرمایا تو ان کے دوسرے مریدوں کو سخت شکایت پیدا ہوئی کہ ہم ایک مدت سے بابا فقیر محمد کی خدمت میں حاضر ہیں لیکن ہم پر کوئی تلطف نہیں ہوا۔ جبکہ جماعت علی شاہ صاحبؒ علی پور سے آئے ہیں اور ولایت کے خزانے لے کر چلے گئے ہیں۔ ان کی یہ باتیں سن کر پہلے تو بابا فقیر محمد خاموش رہے پھر انہوں نے مریدوں سے فرمایا ''احمقو! تمہیں کیا معلوم جماعت علی کیا چیز ہے۔ وہ تو چراغ، بتی اور تیل اپنے ہمراہ لایا تھا میں نے تو صرف چراغ روشن کیا ہے۔''

ڈاکٹر علامہ اقبالؒ حضرت پیر جماعت علی شاہؒ کے بڑے عقیدت مند تھے۔ وہ حضرت کی خدمت میں اکثر و بیشتر حاضری دیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ انجمن حمایت اسلام کا جلسہ ہو رہا تھا۔ رش بہت زیادہ تھا علامہ اقبال بھی اس جلسہ میں شریک تھے اور حضرت جماعت علی شاہؒ جلسہ کی صدارت فرما رہے تھے۔ علامہ اقبال کو کہیں جگہ نہ ملی تو وہ حضرت جماعت علیؒ کے قدموں میں بیٹھ گئے اور کہنے لگے ''اللہ والوں کے پیروں میں جگہ مل جائے تو اس سے بڑی اور کیا سعادت ہو گی۔''

حضرت نے فرمایا ''جس کے قدموں میں اقبال آ جائے اس کے فخر کا کیا ٹھکانہ ہو گا۔''

ایک مرتبہ حضرت جماعت علی شاہؒ نے علامہ اقبال کو ان کا یہ شعر سنایا۔

کوئی اندازہ کر سکتا ہے اس کے زورِ بازو کا
نگاہ مردِ مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

علامہ اقبال نے حضرت کے ہاتھوں کو بوسہ دیا اور عرض کی ''حضرت میری بخشش کے لئے

یہی بات کافی ہے کہ آپ کو میں کسی حوالے سے یاد تو ہوں۔''

مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے لیے جب چندہ جمع کرنے کی مہم شروع ہوئی تو لاہور میں ایک بہت بڑے جلسہ میں حضرت جماعت علی شاہؒ کو بھی مدعو کیا گیا۔نواب وقار الملک نے اپنی ٹوپی آپ کے قدموں میں رکھ کر آپ سے درخواست کی ''حضرت یونیورسٹی کا انعقاد مسلمانوں کی آن کا باعث ہے۔آپ کی مدد کے بغیر یونیورسٹی بالکل نہیں بن سکتی۔'' آپ نے فرمایا ''کیا یونیورسٹی میں اسلامی تعلیم بھی ہوگی۔'' جواب ملا ''یقیناً انگریزی تعلیم کے علاوہ یونیورسٹی میں دینی تعلیم بھی ہوگی اور نمازوں کی ادائیگی کے لئے یونیورسٹی میں مسجد کا بھی انتظام ہوگا۔'' حضرت نے اسی وقت تین لاکھ روپے کی گراں قدر رقم یونیورسٹی کو دی اور بعد میں بھی ساری عمر یونیورسٹی کی امداد کرتے رہے۔آپ کے کئی مرید بھی اس یونیورسٹی کے طلبا اور استاد تھے اور آپ کے فیض سے یونیورسٹی نے بہت بڑی کامیابیاں حاصل کیں۔

1916ء میں حضرت قبلۂ عالم امیر ملت لاہور میں مقیم تھے۔حج کے دن آنے والے تھے مگر آپ کو سردی سے سخت بخار آ گیا تھا۔ایک روز آپ کو 104 ڈگری بخار تھا۔کسی دوا سے کوئی آرام نہ آیا۔سردی سے آپ کے جسم میں ایسی کپکپی طاری تھی کہ کئی لحافوں سے بھی سردی دور نہ ہوئی۔اسی وقت ایک نعت گو شاعر حافظ پیلی بھیت والے آ گئے۔آپ نے ان کو دیکھا تو فرمایا ''حافظ صاحب! میں اتنا علیل ہوں کہ مجھ سے اٹھا بھی نہیں جاتا ورنہ آپ کے استقبال کے لئے اٹھ کر آتا۔آپ میرے آقا سرکار دو عالم ﷺ کی ثنا خوانی کرتے ہیں۔اس بیماری کے عالم میں آپ کوئی نعت مجھے سنائیں۔''

حافظ پیلی بھیت والے آپ کے پاس دو زانو ہو کر بیٹھ گئے اور مسحور کن لہجے میں ایک نعت سنائی۔ساری محفل پر کیف و بے خودی طاری ہو گئی۔نعت سننے کی دیر تھی حضرت قبلۂ عالم نے لحاف اتار کر ایک طرف رکھا۔جوتے پہنے اور خادم کو حکم دیا کہ ابھی اسٹیشن چلو میں نے حج کو جانے کا ارادہ کر لیا ہے۔لوگوں نے آپ کو روکنے کی کوشش کی اور عرض کی ''حضرت آپ کو نمونیا ہو جائے گا لہٰذا لحاف میں بیٹھے رہیے'' مگر آپ نے ایک نہ سنی اور دیار حرم کو جانے کے لئے مصر رہے۔کچھ لوگوں کو خیال ہوا کہ بخار اور سردی کی وجہ سے سرسام ہو گیا ہے۔آپ کو کشف کے ذریعہ لوگوں کے خیال کا علم ہوا تو آپ نے فرمایا ''دیکھو لوگو! میں بالکل ٹھیک ہوں مجھے نہ سرسام ہوا ہے نہ میری دماغی حالت خراب ہے، بلاشبہ میری نبض دیکھ لو۔'' طبیب نے نبض دیکھی حیران رہ گئے کہ آپ بالکل ٹھیک ٹھاک تھے۔آپ نے فرمایا ''یہ میرے آقائے رحمت ﷺ کے ذکر کا

اعجاز ہے جس نے سب دکھ درد ٹھیک کر دیئے ہیں اور مجھے اپنی طرف از خود بلایا ہے۔'' آپ اسی روز حج کے لیے روانہ ہو گئے۔

1951ء میں مئی کی 13 تاریخ کو حضرت جماعت علی شاہؒ جب 121 سال کے ہو چکے تو آپ کو ایک خط ملا جو کہ عربی میں تحریر تھا۔ اس میں لکھا ہوا تھا ''جماعت علی! تمہاری عمر اب تھوڑی سی رہ گئی ہے اس لیے زیادہ سے زیادہ عبادت کیا کرو'' لوگوں میں جب اس خط کی بابت اطلاع پھیلی تو ان کے ہوش اڑ گئے۔ سب نے کہا یہ خط غلط ہے۔ آپ نے لوگوں سے کہا ''میں موت سے نہیں ڈرتا موت پر رونا بزدلی ہے سب نے ایک دن مرنا ہے۔'' آپ کے مریدوں نے عرض کی ''حضرت! آپ ہمیں خط دکھائیں۔'' آپ نے فرمایا ''خط میرے نواسے حیدر حسین کے پاس ہے۔'' خط منگوایا گیا مگر اس میں تحریر کردہ عربی کسی کی سمجھ میں نہ آئی۔ آپ نے فرمایا ''یہ عربی قدیم ہے اور اس میں جو اطلاع دی گئی وہ بالکل سچ ہے۔ اگر تم لوگ خط پر یقین نہیں کرتے تو انتظار کرو اس خط میں جو کچھ میں نے پڑھا ہے وہ عنقریب پورا ہوگا۔''

۔حضرت جماعت علی شاہؒ کا معمول تھا کہ گرمیوں کے موسم میں کسی صحت افزا مقام پر تشریف لے جاتے تھے مگر 1951ء میں علی پور میں ہی مقیم رہے۔ رمضان کی 9 تاریخ کو آپ کو سخت بخار آ گیا۔ پھر یہ بخار مسلسل رہنے لگا۔ ایک روز آپ نے اپنے سارے مریدوں کو خاص طور پر کھانا پکوا کر کھلایا۔ ان کے ساتھ بیٹھ کر تھوڑی سی فیرنی خود بھی کھائی۔ اس کے بعد تین چار مرتبہ ہاتھ دھوئے۔ پھر اپنے صاحبزادے سے فرمایا ''انور حسین! آج عشاء کی نماز جلدی سے پڑھا دو۔ مجھے بخار کی وجہ سے سخت سردی لگ رہی ہے۔'' نماز سے فارغ ہوئے تو اپنی تسبیح منگوائی، اپنے درود و وظائف پورے کیے اور تسبیح واپس کر دی۔ پھر پوچھا ''ساتھ والے کمرے میں کون ہے۔'' جواب ملا ''گھر کی مستورات ہیں'' فرمایا ''ان کو تسلی دے کر زنان خانے میں بھجوا دیا جائے کیونکہ میں اب بالکل ٹھیک ہوں۔'' یہ فرما کر آپ خاموش ہو گئے۔ یوں محسوس ہوا جیسے آپ استراحت فرما رہے ہوں مگر جب نبض دیکھی گئی تو وہ تھم چکی تھی اور آپ کے چہرے پر ابدی سکون تھا۔

◆◆◆ (تحریر: عامر غنی)

# درویش باہوش

## حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ

عصر کا وقت تھا۔ دلی کی فتح پوری مسجد میں نماز شروع ہوئی۔ امام نے اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھی۔ دفعتاً مسجد کے دروازے پر ایک بے ہنگم شور اٹھا۔ بیشتر نمازیوں نے گھبرا کر نیت توڑ دی اور پیچھے مڑ کے دیکھا۔ ایک مشتعل ہجوم دروازے پر قابض ہو چکا تھا۔ ہجوم میں کسی کے پاس خنجر تھا۔ کسی کے ہاتھ میں کٹار (خنجر) تھی۔ کوئی تلوار سے مسلح تھا، کوئی چھری سے ............ بہت سے لوگ لاٹھیاں گھما رہے تھے۔ نیت توڑنے والے نمازیوں کے برعکس ایک بزرگ اور ان کے چند ساتھی خشوع وخضوع سے نماز پڑھتے رہے۔ انہوں نے ہنگامے کے باوجود اطمینان سے نماز پوری کی اور نماز پوری کر کے دروازے کی طرف دیکھا۔ ایک شخص نے مضطرب لہجہ میں بزرگ سے کہا۔ ''حضرت! یہاں سے جلد از جلد نکل چلیے۔ فساد ہونے والا ہے۔''

دوسرے نے کہا ''مسجد کے چھوٹے دروازے سے نکل چلیے۔''

تیسرا شخص حیرت سے بڑبڑایا۔ ''کیا یہ لوگ خدا کا گھر مقتل میں بدلنا چاہتے ہیں۔ آخر ان کا مطلب کیا ہے؟'' ............

بزرگ نے اپنے ساتھیوں سے مخاطب ہو کے کہا ''خبردار! کوئی اپنی جگہ سے جنبش نہ کرے۔ اگر ہماری موت یہیں لکھی ہے تو اسے کون روک سکتا ہے؟ اور اگر ہمارا وقت ابھی نہیں آیا ہے تو اطمینان رکھو، ہمارا بال بھی بیکا نہیں ہو سکتا۔''

ہجوم برابر نعرے لگا رہا تھا ''پکڑ لو کوئی بچ کر نہ جائے۔ انہوں نے ہمارا دین خراب کر دیا ہے۔ یہ کافر ہیں، مرتد ہیں، انہیں قتل کر دو۔ مار ڈالو'' ............ کچھ لوگ مسجد کے صحن میں گھس آئے۔ ان کے شاگردوں کو گھیر لیا۔ بزرگ نے تحمل سے پوچھا۔ ''کیا تم لوگ ہمیں قتل کرنا چاہتے ہو؟''

............

''ہاں قتل کرنا چاہتے ہیں۔''

''ہمارا جرم؟''.........بزرگ نے دریافت کیا۔

ایک شخص نے طنزاً جواب دیا۔''سبحان اللہ۔ حضرت کو اپنا جرم بھی نہیں معلوم! کیا بے نیازی ہے۔''پھر وہ غصے سے بولا۔''تو نے کلام پاک کا فارسی زبان میں ترجمہ کیا ہے۔تو نے لوگوں کو گمراہ کیا ہے۔تیری سزا موت ہے۔''

بزرگ نے مجمع کو سمجھانا بجھانا چاہا مگر مجمع سنبھلنے کے بجائے بے قابو ہوتا گیا۔اس صورت حال پر بزرگ کو جلال آ گیا۔ان کے ہاتھ میں ایک پتلی سی چھڑی تھی۔انہوں نے چھڑی اٹھائی اور''اللہ ھُو'' کا نعرہ بلند کیا۔نعرہ میں عجیب اثر تھا۔بکھرے ہوئے لوگ کانپ کانپ کر سمٹنے لگے۔ بزرگ نے اپنے ساتھیوں کو دروازے کی طرف بڑھنے کا حکم دیا۔مجمع کائی کی طرح پھٹ گیا۔ بزرگ دروازے سے نکلے اور بازار کھاری باؤلی کی جانب بڑھے۔مجمع میں کوئی شخص چیخا''لوگو! خبردار یہ بہروپیا بھاگنے نہ پائے۔''

بزرگ رک گئے اور مجمع کی طرف رخ کر کے بولے''جو شخص جس جگہ ہے، وہیں ٹھیرا رہے۔اگر کسی نے ایک قدم بھی آگے بڑھایا تو وہ یہاں سے زندہ نہیں جائے گا۔''

اس تنبیہ کے بعد کسی میں ہلنے کی جرأت نہیں ہوئی۔ بزرگ اور ان کے ساتھی اطمینان سے روانہ ہو گئے۔

بزرگ کا نام شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ تھا!.........

شاہ ولی اللہ گھر پہنچے۔ان کا بڑا لڑکا عبدالعزیز ان سے لپٹ گیا اور رونے لگا۔مسجد کے واقعہ کی اطلاع گھر والوں تک پہنچ چکی تھی۔شاہ ولی اللہؒ نے عبدالعزیز سے کہا''عزیز! روتا کیوں ہے؟ کیا تجھے معلوم نہیں کہ دنیا والوں نے ہمارے پیارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کس قدر اذیتیں دی تھیں؟.........بیٹا! آنسو پونچھ لے۔اب ہم جانے والے ہیں۔ ہماری میراث علم ہے۔اسے سنبھال۔''عبدالعزیز نے ادب سے گردن خم کر دی۔

1176 ہجری میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ہوا۔انہوں نے چار کم سن لڑکے چھوڑے تھے۔عبدالعزیز کی عمر سولہ سترہ برس کی تھی۔انہوں نے اپنے باپ کی میراث ضائع نہ ہونے دی اور علم و عمل کے میدان میں ایسی شہرت حاصل کی جو شاید کسی اور کے حصہ میں نہ آئی ہو۔ برصغیر میں محدثین کے جس قدر سلسلے ہیں ان سب کا واسطہ حضرت شاہ عبدالعزیزؒ اور ان کے آباؤ اجداد سے ہے۔والد شاہ ولی اللہؒ، دادا شاہ عبدالرحیمؒ، پردادا شاہ وجیہہ

الدین شہیدؒ، چچا شاہ اہل اللہؒ۔ بھائی شاہ رفیع الدینؒ، شاہ عبدالقادرؒ اور شاہ عبدالغنیؒ۔ بھتیجے شاہ اسماعیلؒ، نواسے شاہ محمد اسحاقؒ، شاہ محمد یعقوبؒ اور داماد مولانا عبدالحئیؒ............شاہ عبدالعزیزؒ 1159 ہجری میں پیدا ہوئے تھے۔ تیس پشتوں بعد آپ کا نسب حضرت عمر فاروقؓ سے جا ملتا ہے۔ آپ کے دادا شاہ عبدالرحیمؒ نے دلی میں علم حدیث کی اشاعت کے لئے مدرسہ رحیمیہ قائم کیا تھا۔ شاہ عبدالرحیمؒ عالمگیری عہد کے جلیل القدر علماء میں تھے۔

عبدالعزیزؒ نے پانچ سال کی عمر میں قرآن شریف پڑھنا شروع کیا۔ اس کے بعد فارسی کے چند مختصر رسالے پڑھے۔ پھر صرف دو تین سال میں عربی صرف ونحو کی کتابیں پڑھ لیں۔ بارہ سال کی عمر میں انہوں نے صرف، نحو، فقہ، اصول، منطق، کلام، عقائد، ہندسہ، ہیئت اور ریاضی وغیرہ میں کامل مہارت اور اعلیٰ لیاقت پیدا کر لی تھی۔ اس کے بعد حدیث کی تعلیم شروع ہوئی۔ ان کی ذہانت اور قابلیت دیکھ کر لوگ دنگ رہ جاتے تھے۔ کوئی دقیق اور اہم مسئلہ ایسا نہیں تھا جسے وہ بآسانی حل نہ کر دیتے ہوں۔ بڑے بڑے عالم حیرت زدہ رہ جاتے۔ انہوں نے زندگی کا بیشتر عرصہ علوم کی درس وتدریس میں صرف کیا۔ ان کے تینوں چھوٹے بھائی انہی کے شاگرد تھے۔ سترہ برس کی عمر میں وہ اپنے والد کے جانشین ہوئے اور نہایت سرگرمی سے طلبہ کو پڑھانے لگے۔ مدرسہ رحیمیہ کو ان کی وجہ سے دوامی شہرت نصیب ہوئی۔

شاہ عبدالعزیزؒ کا زمانہ مسلمانوں کی اخلاقی گراوٹ کا زمانہ تھا۔ فسق وفجور کا بازار گرم تھا۔ مذہبی اجارہ داروں نے اپنے مفادات کے لیے لوگوں کو بے شمار توہمات میں مبتلا کر دیا تھا۔ ان کے لئے یہ بات ناقابل برداشت تھی کہ کوئی شخص اٹھے اور اصلاحِ حال کا نعرہ لگائے۔ اس پرفتن دور میں علمائے حق کو کئی کئی محاذوں پر لڑنا پڑ رہا تھا۔ شرک وجہل میں مبتلا عوام، گمراہ کرنے والے تصوف کے نام لیوا اور گدی نشین، دنیادار علماء، مغل سلاطین کی دینی بے حسی، انگریز حکومت اور اس کے ایجنٹ اور وہ لوگ جو سوادِ اعظم کے مخالف تھے۔ انہوں نے شاہ صاحبؒ اور ان کے والد کو بے انتہا اذیتیں پہنچائیں۔ دلی کے کوتوال کو ولی اللہی خاندان سے بے وجہ کا بغض تھا۔ اس نے شاہ ولی اللہ کو اذیتیں دیں کہ وہ کوئی کتاب یا مضمون تحریر نہ کر سکیں۔ اسی نے مرزا مظہر جان جاناں کو شہید کرایا پھر شاہ رفیع الدینؒ اور شاہ عبدالعزیزؒ کو دلی سے نکال دیا۔ یہ دونوں حضرات مستورات سمیت تباہ حال شاہدرہ تک پیدل گئے۔ اس کے بعد مولانا فخرالدین نظامی کی کوشش سے [illegible] سواری مل گئی، وہ قصبہ پھلت روانہ ہو گئیں لیکن شاہ عبدالعزیزؒ اور شاہ رفیع الدینؒ [illegible] رفیع الدینؒ پیدل لکھنؤ گئے اور شاہ عبدالعزیزؒ

جون پور!............ان دونوں بھائیوں کو نہ ایک ساتھ رہنے کا حکم تھا، نہ سواری پر بیٹھنے کا۔ جون پور کے تکلیف دہ پیدل سفر میں انہیں لو بھی لگی اس لیے ان کے مزاج میں سخت حدت پیدا ہو گئی تھی۔ کچھ عرصہ بعد اس کوتوال کو کسی دشمن نے موت کے گھاٹ اتار دیا۔ اب شاہ رفیع الدینؒ لکھنؤ سے اور شاہ عبدالعزیزؒ جون پور سے واپس دہلی آ گئے۔ ان کی غیر حاضری میں تصوف کے نام پر دنیا کمانے والوں نے ادھم مچا رکھا تھا۔ بادشاہ، شہزادوں اور شہزادیوں پر ان کا بے پناہ اثر قائم ہو گیا تھا۔ عوام ان کی مٹھی میں تھے۔ ان کی یہ تک جسارت ہو گئی تھی کہ وہ حق گو علماء اور خلوت گزیں زاہدوں کے پاس آتے اور کہتے ''او مسجد کے مینڈھے! کچھ مال و دولت دے جس سے ہم شراب پئیں گے، بھنگ گھوٹیں گے۔ اگر نہیں دے گا تو سونٹا مار کر تیری کھوپڑی پاش پاش کر ڈالیں گے۔'' لیکن شاہ عبدالعزیزؒ نے کبھی کسی کو کچھ نہیں دیا۔

شاہ عبدالعزیزؒ کے زمانے میں امام شاہی فرقے نے بھی بے حد گمراہی پھیلائی تھی۔ اس فرقے کے لوگ چار ابرو کا صفایا کرتے تھے۔ جو چیزیں حرام قرار دی گئی ہیں انہیں حلال کہتے اور حلال کو حرام بتاتے۔ اس فرقے کا بانی ایک شخص امام شاہ نامی تھا۔ امام شاہ کی قبر شکار پور کے ایک باغیچے میں تھی اس لئے اس کے ماننے والے اپنا نام باغ کی مناسبت سے رکھتے تھے۔ کسی کا نام گلاب شاہ تھا، کسی کا چنبیلی شاہ اور کسی کا بہار شاہ وغیرہ۔ جب ہندوستان میں انگریزوں کی حکومت آئی اور انہوں نے اپنی طاقت بڑھانے کے لئے ہندوستانیوں کی فوج میں بھرتی شروع کی تو انہیں بڑی بڑی تنخواہیں دی۔ وسیع اختیارات بھی دیئے۔ بہت سے لوگ عہدے اور روپے کے لالچ میں کثرت سے بھرتی ہونے لگے۔ اس زمانے میں شاہ جہاں پور کا ایک حسین و جمیل صحت مند نوجوان نسیم خاں تھا۔ اسے شعر و سخن سے بھی شوق تھا۔ نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ نے ''تذکرہ گلشن بے خار'' میں اس کے حالات درج کیے ہیں۔ وہ انگریزی فوج میں رسالدار تھا اور رخصت لے کر اپنے وطن شاہ جہاں پور جا رہا تھا۔ راستے میں قصبہ شکار پور آیا۔ نسیم خاں وہاں ایک سرائے میں ٹھہرا۔ سرائے کے سامنے ہی وہ باغ تھا جس میں امام شاہ کی قبر تھی۔ اتفاق سے نسیم خاں کھانا کھا کر ٹہلنے نکلا اور اس باغ میں پہنچ گیا۔ وہاں ایک مکان تھا۔ اس میں امام شاہ کا سجادہ نشین گلزار شاہ رہتا تھا۔ اس زمانے کے محاورے میں اس مکان کو منڈف کہا جاتا تھا یعنی کٹیا۔ نسیم خاں مکان کے قریب گیا تو گلزار شاہ نے اس کی آہٹ سنی اور مکان کے اندر سے آواز دی۔ ''کون''؟ اس لیے نسیم خاں نے جواب دیا ''نسیم'' گلزار شاہ نے اندر سے کہا ''نسیم ہے تو گلزار سے نہ جائے گی۔'' ............

اس آواز میں عجیب جادو تھا۔ نسیم خاں کے قدم زمین میں گڑ گئے۔ چند لمحوں بعد گلزار شاہ مکان سے نکلا۔ اسے دیکھتے ہی نسیم خاں بے خود و بدحواس ہو کر اس کے قدموں پر گر پڑا۔ پھر اس نے اسی وقت چار ابرو کا صفایا کرایا اور امام شاہی فرقہ میں شمولیت اختیار کر لی۔ اپنے ہمراہیوں کو بلا کے اس نے کہہ دیا کہ میرا جس قدر ساز و سامان ہے اس پر تمہیں اختیار ہے۔ جی چاہے تو میرے گھر دے دینا اور جی چاہے تو خود رکھ لینا۔ مجھے اب نہ گھربار سے کوئی تعلق ہے نہ تم سے کوئی سروکار۔ تم سب اپنے اپنے گھر چلے جاؤ۔ میں یہیں رہوں گا......... پھر اس نے بیوی کے نام طلاق نامہ لکھا، اس پر گواہوں کے دستخط کرائے اور ان کے حوالے کر کے کہہ دیا کہ "یہ طلاق نامہ میری بیوی کو دے دینا" ہمراہیوں نے بہت سمجھایا، اونچ نیچ سے آگاہ کیا کہ یوں گھربار چھوڑنا اور فوج کی نوکری پر لات مارنا کہاں کی دانائی ہے مصیبت میں پھنسو گے......... مگر نسیم خاں نے ایک نہ سنی، وہیں امام شاہ کے باغیچے میں دھونی مار کے بیٹھ گیا۔ بیوی اور اس کے گھر والے صبر و شکر کر کے خاموش ہو رہے۔ فوج نے بھی اسے واپس نہیں بلایا۔ گلزار شاہ کا یہ تصرف چونکہ عجیب تھا اس لیے عوام پر اس کا بہت اثر ہوا اور امام شاہی فرقہ کو انتہائی ترقی ہوئی۔ کچھ عرصہ بعد گلزار شاہ مر گیا۔ اس کی جگہ نسیم خاں سجادہ نشین بنا۔ بہت سے لوگ اس کے فرقہ میں داخل ہوئے اور ہر طرف نسیم خاں کا ڈنکا بجنے لگا۔ انہی دنوں ایک مرتبہ نسیم خاں دہلی کی سیر کے لئے آیا۔ اس نے جب شاہ عبدالعزیزؒ کے علم و فضل اور کشف و کرامت کا حال سنا تو اس کے دل میں حسد کی چنگاری بھڑکی، اس نے سوچا کہ اگر شاہ عبدالعزیزؒ کو نیچا نہ دکھایا تو کچھ نہ کیا......... یہ سوچ کے وہ اپنے مریدوں سے بولا......... "ابھی جاتا ہوں اور اگر شاہ صاحبؒ کو اپنے حلقۂ غلامی میں داخل نہ کروں تو نسیم خاں نام نہیں۔"

خانقاہ پہنچ کر اس نے شاہ صاحبؒ کو نہایت تکبر سے مخاطب کیا "شاہ صاحبؒ! مذہب کی قید میں کب تک رہو گے؟ نکلو اس قید سے......... "شاہ صاحبؒ نے نہایت اخلاق سے فرمایا۔ "آیئے آیئے تشریف لایئے" ......... یہ کہہ کر انہوں نے اسے اپنے پاس بٹھایا اور دیر تک ادھر ادھر کی باتیں کرتے رہے۔ باتوں باتوں میں انہوں نے نسیم خاں سے پوچھا "میاں صاحب! آپ نے قرآن بھی پڑھا ہے" .........

"جی ہاں پڑھا ہے۔" نسیم خاں نے رعونت سے کہا۔

"کچھ فارسی بھی پڑھی ہے؟" .........

"بے شک، فارسی بھی پڑھی ہے۔" نسیم خاں نے کہا۔

''اور عربی؟'' ............

''جی ہاں۔ عربی میں بھی شد بدر کھتا ہوں۔'' نسیم خاں بولا۔ ''میر قطبی تک تو پڑھی ہے۔''

''گھڑ سواری بھی آتی ہے؟'' ......

''کیوں نہیں۔ اچھی طرح'' ........ نسیم خاں نے فخر سے کہا۔

شاہ صاحبؒ بولے۔ ''فنون سپہ گری بھی سیکھے ہوں گے؟'' ..........

''بہت اچھی طرح تیر اندازی اور بندوق چلانا جانتا ہوں۔''

''میاں صاحب! یہ رنگ اختیار کرنے سے پہلے آپ کیا کام کرتے تھے؟'' .........

''فوج میں رسالدار تھا۔''

شاہ صاحب نے پوچھا کہ ''قرآن کتنے زمانے میں پڑھا؟ فارسی کتنی دیر میں پڑھی اور عربی میں کتنا وقت لگایا، سپہ گری کتنی مدت میں سیکھی اور فوج کی ملازمت کتنے عرصہ کی؟'' ......... اس نے سب سوالوں کے جواب دیے۔ شاہ صاحبؒ نے پوچھا ''امام شاہی فرقہ میں کب داخل ہوئے؟'' ....... اس نے اس کا بھی جواب دے دیا۔ ان تمام باتوں کا اقرار کرا کے شاہ عبدالعزیزؒ للکارے ''او فقیر! سنبھل کر بیٹھ اور سن۔ تو نو مہینے ماں کے رحم میں رہا اور اپنے اختیار سے نہ نکل سکا اور مہینوں تو ماں کے دودھ کی قید میں رہا اور اپنے اختیار سے نہ چھوڑ سکا اور برسوں تو انگلی پکڑنے کی قید میں رہا اور مونڈھوں اور گود کی قید میں رہا پھر استاد کی قید میں رہا اور اس دوران استاد نے چانٹے بھی مارے ہوں گے، طمانچے بھی لگائے ہوں گے اور قمچیوں سے تیری مرمت بھی کی ہوگی مگر تو اس قید سے نہ نکل سکا۔ برسوں تو فارسی کی قید میں اور عربی کی قید میں اور کشتی کی قید میں رہا اور فن سپہ گری کی قید میں رہا اور تو نے گھڑ سواری کی قید کاٹی اور تیر اندازی کی اور انگریزوں کی قید میں رہا اور اب چار ابرو کی صفائی کی قید میں ہے۔ پھر تو اپنے آپ کو آزاد کیسے کہہ سکتا ہے؟ سن اس عالم کون و مکاں میں کوئی ایسا نہیں جو کسی نہ کسی قید میں نہ ہو۔ تو چار ابرو کی صفائی کی قید میں ہے ............ ہم مذہب کی قید میں ہیں مگر یاد رکھ تیری قید کچی چاندی ہے تو اس کی قیمت مانگے تو پہلے اسے تپایا جائے گا اور تپائے بغیر کوئی نہیں لے گا اور ہماری قید پر شاہی سکہ لگا ہوا ہے ہم اسے جہاں چاہیں گے بھنا لیں گے۔''

اس پر جلال تقریر سے نسیم خاں پر کپکپی طاری ہو گئی۔ وہ دھاڑیں مار مار کر روتا ہوا شاہ صاحبؒ کے قدموں میں گر گیا۔ اسی وقت سے اس نے امام شاہی فرقہ کو خیر باد کہا اور شاہ صاحبؒ کی غلامی کا حلقہ گردن میں ڈال لیا۔

شاہ عبدالعزیز دہلویؒ سے کئی خلافِ معمول کمالات ظاہر ہوئے۔ مثلاً ان کا جنوں کے لڑکوں کو تعلیم دینا۔ صاحبانِ خدمت سے تعلق بہت سے انکشافات بھی انہوں نے کئے۔ شاہ صاحبؒ کا جنات کی دنیا سے جو تعلق تھا وہ ان قصوں سے واضح ہوتا ہے..........

دہلی کا ایک رئیس نواب سعادت یار خاں نہایت وجیہ اور مردانہ حسن و جمال کا مالک تھا۔ ایک رات وہ اپنی عظیم الشان حویلی کی خواب گاہ میں گہری نیند کے مزے لے رہا تھا۔ یکا یک خواب گاہ کا دروازہ خود بخود کھل گیا اور ایک سحر انگیز خوشبو کمرے میں پھیل گئی۔ سعادت یار خاں اٹھ کر بیٹھ گیا۔ اس نے ایک عورت کا چہرہ چودھویں کے چاند کے مانند دمکتا دیکھا۔ عورت سر سے پاؤں تک سونے کے زیوروں میں لدی مسکرا رہی تھی۔ اتنے میں وہ پلنگ پر آ بیٹھی، نواب متحیر ہو کر اسے دیکھ رہا تھا۔ اس نے آخر سنبھل کر پوچھا۔ ''اے عورت! تو کون ہے اور حویلی میں کیوں کر آئی؟'' عورت نے ہنس کر کہا۔ ''گھبراؤ مت میں شاہ جنات کی بیٹی ہوں۔ عرصہ دراز سے تمہاری دل دادہ ہوں۔ ہر چند کوشش کرتی تھی کہ تمہارے پاس آؤں مگر کوئی موقع حسب دل خواہ نہ ملتا تھا۔ آج اتفاق سے مراد بر آئی'' ............ نواب بدحواس تو بہت ہوا لیکن طبیعت اس نے عاشقانہ پائی تھی، چند ساعت کے راز و نیاز کے بعد وہ پری زاد رخصت ہو گئی۔ اس کے بعد وہ معینہ وقت پر آتی اور کچھ دیر نواب کی خلوت گاہ میں ٹھہر کر چلی جاتی۔ اس روش کو سال بھر گزر گیا۔ ایک مرتبہ وہی عورت سخت بدحواس اور پریشان حال آئی اور نواب سے کہنے لگی ''سعادت! جلدی اٹھ اور اپنی جان بچانے کی تدبیر کر۔ میرا باپ میرے بھید سے واقف ہو گیا اور اس نے غضب ناک ہو کر کئی جن سپاہی تیری ہلاکت کے لئے مقرر کر دیئے ہیں۔ وہ جن سپاہی غالباً آج صبح تک تجھے زندہ نہ چھوڑیں۔ میری یہ ملاقات آخری سمجھ اب میں یہاں سے جاؤں گی اور فوراً گراں بار زنجیر پہنا کر قید کر دی جاؤں گی'' ............... یہ کہہ کر وہ غائب ہو گئی۔

سعادت یار خاں پر انتہائی دہشت طاری ہوئی۔ ہاتھ پاؤں قابو میں نہ رہے۔ اس ناگہانی آفت سے بچنے کا اسے اس کے سوا کوئی راستہ نہ سوجھا کہ وہ ننگے پاؤں ننگے سر بھاگا ہوا شاہ صاحبؒ کی خانقاہ پر جا پہنچا، ہر چند خدام نے اسے اندر جانے سے منع کیا لیکن وہ بے انتہا مضطرب تھا، اس نے خدام کی ایک نہ سنی اور جس مکان میں شاہ صاحبؒ مراقبہ میں محو تھے، بے اختیار حجرے میں داخل ہو کر شاہ صاحبؒ کے قدموں پر جا گرا۔ شاہ صاحبؒ نے گردن اٹھائی کہا ''میاں! تمہارا اتنی رات کے وقت یوں حواس باختہ آنا کسی سخت افتاد سے خالی نہیں۔ جلد

سارا حال کہو"۔نواب نے شروع سے آخر تک سارا حال رو رو کر بیان کیا۔سب کچھ سننے کے بعد شاہ صاحبؒ بولے۔"میاں! فقیر کسی کی التجا رد کرنا پسند نہیں کرتا۔میرے جدامجد کی ہدایت یہی ہے۔خیر آج کی شب اسی خانقاہ میں آرام کرو، یہاں کسی بھی حجرے میں جا کر سو جاؤ۔تھوڑی دیر میں فقیر اس عورت کے باپ کو بلا کر تمہاری جاں بخشی کرا دے گا۔اطمینان رکھو۔"

نواب وہاں سے اٹھا اور ایک حجرے میں جا کر لیٹ گیا۔قریب تھا کہ وہ غافل ہو کر سو جاتا۔یکایک ایک بھاری پتھر نہایت ہولناک دھماکے سے نواب کی پائنتی کے قریب گرا کہ اس کے چودہ طبق روشن ہو گئے۔نواب چیخیں مارتا ہوا حجرے سے بھاگا اور شاہ صاحبؒ کے قدموں میں جا گرا۔اس کے ہاتھ پاؤں اکڑے ہوئے تھے، بتیسی بھنچی ہوئی تھی اور ہونٹوں سے کف جاری تھا۔شاہ صاحبؒ نے فوراً کچھ پڑھ کر دم کیا، اسی وقت اسے ہوش آ گیا۔اس نے دیکھا کہ شاہ صاحبؒ کے علاوہ پانچ قوی ہیکل اور مہیب صورتوں کے لوگ ادب سے کھڑے ہیں اور شاہ صاحبؒ ان سے کہہ رہے ہیں۔"یہی شخص تمہارا گنہگار ہے اور تمہاری خدمت میں مجھے سفارش کے طور پر پیش کر کے چاہتا ہے کہ تم اس کی خطا سے درگزر کرو۔اب یہ میرے پاس آ گیا ہے۔اگر تم میرا کہنا قبول نہیں کرو گے تو جیسی ذلت اس کے ہاتھ سے تمہاری ہوئی ہے، ویسی ہی اپنی ذلت فقیر تمہارے ہاتھ سے تصور کرے گا"............... پانچوں نے شاہ صاحبؒ کی قدم بوسی کی، اس کے بعد غائب ہو گئے۔

انہی دنوں ایک اور عجیب واقعہ پیش آیا۔ایک شخص نے اپنے لڑکے کی نسبت شہر کے کسی شریف گھرانے میں ٹھہرائی۔لڑکے والے دہلی سے دور کسی اور قصبے میں رہتے تھے۔وہاں سے دھوم دھام کے ساتھ بارات آئی۔میزبان نے دل کھول کر مہمانوں کی خاطر مدارات کی اور نکاح کے بعد دستور کے مطابق جہیز دے کر لڑکی کو رخصت کر دیا۔ایک منزل طے کر کے وہ کسی مقام پر رکے۔قیام کے دوران دلہن اچانک کہیں غائب ہو گئی۔لوگوں نے ادھر ادھر دیکھا لیکن کہیں پتہ نہ چلا۔عورتیں رونے پیٹنے لگیں۔مردوں نے جنگل کا کونا کونا چھان مارا۔سواروں نے چاروں اطراف گھوڑ سوار دوڑا دیئے، راہ براہ ہر آدمی سے پوچھا مگر دلہن کو تو جیسے زمین نے نگل لیا تھا۔کہیں سراغ نہ ملا۔ان لوگوں میں یہ ہمت نہ تھی کہ دلہن کو لیے بغیر اپنے شہر چلے جائیں، نہ غیرت اس بات کی اجازت دیتی کہ دہلی لوٹ چلیں، اسی پریشانی میں چار شب و روز گزر گئے۔اس اثنا میں ایک مسافر ادھر آ نکلا۔اس نے یہ ماجرا سنا تو کہا "میں دہلی جا رہا ہوں۔چند سوار میرے ہمراہ چلیں۔میں انہیں شاہ عبدالعزیزؒ کی خدمت میں لے جاؤں گا۔میرے نزدیک اس پریشانی کا

علاج صرف شاہ صاحبؒ کے پاس ہے۔"

چنانچہ اسی وقت چند آدمی گھوڑوں پر سوار ہو کر مسافر کے ساتھ سیدھے شاہ صاحبؒ کے ہاں گئے۔ شاہ صاحبؒ نے سارا حال سن کر فرمایا "اب اطمینان سے خانقاہ میں ٹھہرو، تھکن اتارو، پھر فقیر کوئی تدبیر کرے گا" ..........

خدام نے ان لوگوں کو کھانا دیا، تھوڑی دیر وہ لوگ ستائے، پھر شاہ صاحبؒ نے انہیں بلایا اور بولے "تم لوگ ابھی ماش کی دو روٹیاں تیل سے چپڑ کر چاندنی چوک لے جاؤ۔ وہاں ایک خارشی کتا نظر آئے گا۔ ایک روٹی اس کے سامنے ڈال دینا۔ وہ بہت غرائے گا، بھونکے گا اور تمہیں ڈرانے کی کوشش کرے گا لیکن خبردار! خوف مت کھانا، نہ اپنی جگہ سے ہلنا۔ کتا جب روٹی کھالے تو دوسری روٹی بھی اس کے آگے پھینک دینا اور گھوڑے تیار رکھنا۔ کتا روٹی کھانے کے بعد جدھر جائے، تم گھوڑوں پر سوار ہو کر اس کے پیچھے چل پڑنا۔ خیال رہے کتا تمہاری نگاہوں سے اوجھل نہ ہونے پائے۔ میں یہ ایک رقعہ دیتا ہوں، اسے ہشیاری کے ساتھ کتے کے گلے میں باندھ دینا" ..........

وہ لوگ ماش کی روٹیاں تیل میں تر کر کے چاندنی چوک پہنچے۔ وہاں انہیں ایک دبلا پتلا خارشی کتا دکھائی دیا۔ انہوں نے روٹی اس کے سامنے پھینکی۔ وہ دانت نکال کر غرایا اور ان پر حملہ کرنے کے لیے لپکا لیکن وہ لوگ اپنی جگہ جمے رہے یہاں تک کہ انہوں نے دونوں روٹیاں کتے کو کھلائیں اور شاہ صاحبؒ کا رقعہ اس کی گردن میں دھاگے سے باندھ دیا۔ رقعہ بندھتے ہی کتا برق رفتاری سے ایک جانب دوڑا۔ وہ لوگ گھوڑوں پر سوار ہو کے بیس کوس تک کتے کے تعاقب میں گئے۔ کتا ایک ویرانے میں پہنچ کر رکا۔ وہاں اس نے پنجوں سے کچھ زمین کھودی۔ تھوڑی سی گہرائی میں ایک دروازہ سا نظر آیا۔ وہ لوگ باہر کھڑے رہے، کتا دروازے کے اندر چلا گیا۔ لمحوں بعد چند بوڑھے، انسانوں جیسے کپڑے پہنے دروازے سے نکلے۔ دلہن ان کے ساتھ تھی۔ انہوں نے کہا۔ "حضرت شاہ صاحبؒ سے ہمارا سلام کہہ کر عرض کیجیے گا کہ ہمارے عملہ میں سے ایک بیوقوف نے یہ حرکت کی تھی۔ ہم نے اسے سخت سزا دی ہے۔ امیدوار ہیں کہ یہ خطا معاف فرمائی جائے گی" ........ یہ کہہ کر وہ بوڑھے دوبارہ اسی دروازے میں داخل ہو کر غائب ہو گئے۔ کتا باہر آیا، اس نے اپنے پنجوں سے مٹی ڈال کر گڑھا بند کر دیا پھر دہلی کی طرف بھاگنے لگا۔ گھڑ سوار بھی اسی کے پیچھے پیچھے دہلی آئے اور شاہ صاحبؒ کے پاس پہنچ کے سارا ماجرا سنایا۔ شاہ صاحبؒ نے کہا "تم [illegible] رات کے وقت دلہن کے ساتھ جنگل میں قیام کر کے غلطی کی۔ ادھر سے ایک شریر جن کا

گزرہوااوروہ دلہن کو اپنے ساتھ لے گیا تھا۔اب خیر سے اپنے شہر جاؤ۔"

ایک دفعہ شاہ صاحبؒ مدرسے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ چند طلبہ بھی موجود تھے۔ ایک طالب علم بہت خوبصورت تھا۔ بیٹھے بیٹھے یکا یک خوف سے اس کی گھگھی بندھ گئی۔ شاہ صاحبؒ نے دریافت کیا "کیا ہے؟" طالب علم نے بتایا "حضرت! سامنے ایک عورت کھڑی ہے اور مجھے ہاتھ کے اشارے سے بلارہی ہے۔"

شاہ صاحبؒ نے کہا "ڈرو مت اس کے پاس جاکر پوچھو کیا کہتی ہے؟" ............

طالب علم اٹھ کر گیا۔ عورت نے اس سے کہا "میں تم پر روز پیدائش سے عاشق ہوں اور ایک جن مجھ پر ایسا ہی عاشق ہے جیسے میں تم پر ہوں۔ اس جن کو پتہ چل گیا ہے کہ میں تم پر فریفتہ ہوں۔ آج وہ مغرب کے بعد یہاں آئے گا اور تمہیں مار ڈالے گا۔"

طالب علم تھر تھر کانپتا ہوا شاہ صاحبؒ کے پاس آیا اور سب حال کہہ سنایا۔ شاہ صاحبؒ بولے "اچھا، اس عورت سے کہہ دو کہ اب جاؤ۔" عورت چلی گئی۔ مغرب کے بعد کسی نادیدہ ہاتھ نے طالب علم کا گلا گھونٹنا شروع کیا۔ شاہ صاحبؒ نے اٹھ کر اسے ایک طمانچہ مارا۔ وہ ٹھیک ہو گیا۔ تھوڑی دیر بعد وہی عورت ہنستی ہوئی آئی اور کہا "شاہ صاحبؒ کے طمانچے سے جن کی حالت ابتر ہے۔" اس کے بعد وہ چلی گئی۔ پندرہ بیس روز بعد جن پھر آیا اور طالب علم کا گلا گھونٹنے لگا۔ شاہ صاحبؒ نے دو طمانچے منہ اور گردن پر زور زور سے مارے۔ شاہ صاحبؒ نے اس کی ہتھیلی پر اپنی دائیں انگلی سے کئی خط کھینچے اور مٹھی بند کرادی پھر کہا "اس عورت کے سامنے جاکر مٹھی کھول دو۔" طالب علم نے یہی کیا۔ عورت کہنے لگی "میں نے تو تمہیں کوئی تکلیف نہیں دی تھی لیکن اگر تمہاری خوشی یہی ہے تو میں جاتی ہوں، اب نہیں آؤں گی۔ تم مٹھی بند کرلو۔" طالب علم نے مٹھی بند کرلی، عورت چلی گئی اور پھر کبھی نہیں آئی۔

شاہ عبدالعزیزؒ نے زندگی بھر بے بہا اور گراں مایہ تصنیف و تالیف کا کام کیا اور تفسیر قرآن پاک جو تفسیر فتح العزیز، یعنی تفسیر عزیزی کے نام سے موسوم ہے بھی تحریر کی۔ اصول حدیث پر ایک گراں قدر رسالہ بھی لکھا۔ خلفائے راشدین کی سوانح حیات پر بھی آپ نے ایک کتاب "عزیز الاقتباس فی فضائل اخبار الناس" تحریر کی جو بہت ہی مشہور کتاب ہے۔ فن منطق کے مبادیات اور اصول پر بھی ایک مختصر سی کتاب لکھی جس کو "شرح میزان لمنطق" کہا جاتا ہے۔ شہادت کے مفہوم اور فضائل پر حضرت امام حسینؓ کے متعلق بھی ایک کتاب "سرالشہادتین" کے نام سے لکھی۔ اسی طرح "بستان المحدثین" کے نام سے فارسی کی ایک کتاب لکھی جس میں محدثین کے حالات

زندگی اور کوائف پر بحث کی۔

شاہ عبدالعزیزؒ نے عمر بھر نیکیوں کی ہدایت اور برائیوں کی ممانعت کی۔ آپ اپنے والد کی طرز عمل پر عمل پیرا رہے۔ خدا پرستی اور پاک بازی کے جذبے لوگوں میں پیدا کیے۔ ملوکیت اور شاہ پرستی کی مخالفت کی۔ ایسی رسومات کے ترک کا سختی سے حکم دیا جو معاشرے کے لیے ناسور اور انسانیت کے لیے دردِ سر تھیں۔ بنی نوع انسان کی ہمدردی اور غم خواری کی ہمیشہ تلقین کی۔ قمار بازی، عیاشی اور برائیوں کو چھوڑنے کی ہمیشہ ہدایت کرتے رہے۔ آپ فرماتے تھے جو سماج محنت کی صحیح قیمت ادا نہ کرے یا مزدوروں اور کاشت کاروں پر بھاری ٹیکس لگائے وہ قوم کا بہی خواہ نہیں دشمن ہے۔

آپ مسلمانوں کی خدمت کے علاوہ اپنا زیادہ وقت مراقبوں، مجاہدوں میں صرف کیا کرتے تھے۔ آپ نے ہر لحاظ سے مسلمانوں کی راہ نمائی کی۔ آپ نے مسلمانوں کی زندگی میں فک کل نظام (یعنی سیاسی اور سماجی زندگی کے ہر شعبے میں انقلاب) ہمہ جہت اور ہمہ گیر انقلاب کا ایک پرعزم اور ولولہ انگیز تصور پیش کیا۔

ہفتے میں دو مرتبہ منگل اور جمعے کے دن کوچہ چیلان میں شاہ صاحبؒ کا وعظ ہوتا تھا۔ ہر مذہب وملت کا آدمی خوش ہو کر اٹھتا۔ جس قدر آواز قریب بیٹھے ہوئے لوگوں تک پہنچتی، اسی قدر دور بیٹھے ہوئے لوگ سنتے۔ جتنا وعظ کوئی عالم وفاضل سمجھتا، اتنا ہی جاہل کی سمجھ میں بھی آتا۔ شاہ صاحبؒ مرتے دم تک وعظ کہتے رہے۔ آخری وعظ کے اختتام پر انہوں نے چند اشعار عربی کے پڑھے، چند فارسی کے پھر گھر چلے گئے۔ گھر میں عزیز واقارب کو جمع کر کے انہوں نے کہا کہ میری ملکیت میں جس قدر نقد اور اسباب ہے، سب ایک جگہ جمع کر دو۔ سب کچھ یک جا کر دیا گیا۔ انہوں نے سارا سامان اپنے ہاتھ سے لوگوں میں تقسیم کر دیا۔ آپؒ ذکر میں مشغول ہو گئے۔ اسی حالت میں آپؒ کی روح پرواز کر گئی۔

آپؒ کی تاریخ وفات 7 شوال 1239 ہجری بمطابق 6 مئی 1824ء تھی۔ آپؒ نے لگ بھگ 78 سال کی عمر پائی، ان میں سے ۳۶ سال کا زمانہ آپ نے رشد وہدایت کا فریضہ انجام دیتے ہوئے اور اللہ کے بندوں کو فیض پہنچایا۔

♦♦♦ (تحریر: احسن عظیم مجاہد)

# جی چاہتا ہے

مدینے کو جانے کو جی چاہتا ہے
اور جا کے نہ آنے کو جی چاہتا ہے
کسی دن انھیںؐ خواب میں کاش دیکھوں
نصیبہ جگانے کو جی چاہتا ہے
محمدؐ محمدؐ محمدؐ محمدؐ
یہی رٹ لگانے کو جی چاہتا ہے
وہ جو نور سے دل کو معمور کر دے
وہ شمع جلانے کو جی چاہتا ہے
مجھے شاہِ دیں اپنا دیوانہ کہہ دیں
یہ اعزاز پانے کو جی چاہتا ہے
معصیت کا ہر داغ دھل جائے جس سے
وہ آنسو بہانے کو جی چاہتا ہے
سحرؔ بعد حمد و ثنا نعت احمدؐ
سدا گنگنانے کو جی چاہتا ہے
(صلی اللہ علیہ وسلم)

خلیق الزماں سحرؔ

# شیخ المشائخ حضرت یادگار محمد رحمۃ اللہ علیہ

تاریخ ایسے انسانوں کی داستان سے بھری ہوئی ہے جن کی ابتدائی زندگی انتہائی فسق و فجور، لہوولعب، جبر وتشدّد، رہزنی وقزّاقی کے ارتکابِ میں گزری۔ دل ودماغ ظلمت میں محصور، نوروا صلاح سے دور، حرص وہوس میں گرفتار، ان تمام افعالِ قبیحہ کو اپنے لئے جائز قرار دیا جو انسان اور انسانیت کی تشریح وتوضیح سے کوسوں دور ہے۔ کہا جاتا ہے کہ نوشتۂ دیوار کوئی مٹا نہیں سکتا اور مقسوم الٰہی کوئی گنوا نہیں سکتا۔ وقت اور حالات کے تیز دھاروں میں بہتے ہوئے ان کی زندگی میں اچانک ایسے انقلاب آفریں واقعات یا حادثات رونما ہو جاتے ہیں جو ان کی زندگی کو یکسر بدل دیتے ہیں اور وہ تاریخ میں ایک محبوب اور برگزیدہ ہستی بن کر زندۂ جاوید رہتے ہیں۔ یہ قدرت کا فیصلہ ہے جو ناقابلِ تنسیخ ہے۔ ایسی ہی محترم اور یادگار ہستیوں میں ایک نام شیخ المشائخ حضرت یادگار محمد رحمۃ اللہ علیہ کا بھی ہے۔

یادگار محمد کا نام صوفیوں کے تذکروں اور ملفوظات میں اس وقت آیا جب وہ تائب ہو کر حضرت غریب نوازؒ کے مرید ہوئے اور بیعت وخلافت سے سرفراز ہوئے۔ اس سے قبل ان کی زندگی کا جو عکس ملتا ہے وہ ایک ضدی، جابر، سخت گیر، غاصب اور ظالم تھا جو ایمان سے عاری، جودوکرم سے خالی، حرص دنیا میں گرفتار، مال ودولت کا پرستار، ایذا رسانی میں یکتائے روزگار، مردم آزاری میں شترِ بے مہار، کثافت، رذالت، خیانت، جہالت، غرض کہ گناہ کا کوئی ایسا پہلو نہ تھا جو اس کی سرشت ومزاج کا حصہ نہ تھا۔ ظاہر ہے ایسے ظالم وجابر شخص سے اس کے ماتحت عوام وخدام خائف وپست رہتے ہوں گے اور اسی محبوس معیار زندگی کو وہ اپنے لئے غنیمت سمجھتے ہوں گے۔ عقیدہ کے اعتبار سے یادگار محمد کٹر شیعہ تھا۔ حضرت علی کے علاوہ سبھی تین خلفاء کو وہ نہیں مانتا تھا اور ان کی عظمت ورفعت کا منکر تھا یہی نہیں بلکہ ان کی شان میں گستاخی کا ارتکاب بھی کر بیٹھتا تھا۔ سبھی لوگ اس کی عادت وعقیدہ سے واقف تھے۔ مگر

خوف سے اعتراض یا لب کشائی نہیں کرتے تھے۔ یادگار محمد نے شہر کے باہر ایک خوشنما انگور کا باغ لگوا رکھا تھا۔ جو اور بھی دوسرے پھلوں سے بھرا تھا۔ وسط میں ایک حوض بھی تھا جو باغ کی خوشنمائی میں اضافہ کے ساتھ ساتھ آبیاری کے لئے مخصوص تھا۔

دربارِ رسالتؐ سے ظلمت کدۂ ہند میں اسلام کی تشہیر واشاعت کے فرمان سے آراستہ ہوکر حضرت غریب نوازؒ ہندوستان کی طرف روانہ ہوئے مختلف ملکوں اور مقاماتِ مقدسہ کی زیارت سے فیضیاب ہوکر آپ ہرات پہنچے اور کچھ روز یہاں قیام کیا۔ ہرات سے روانہ ہوکر آپ سبزہ وار میں تشریف لائے۔ یادگار محمد کے باغ میں داخل ہوئے۔ باغ کے رکھوالوں نے آپ کی تعظیم کی اور آپ کی آمد کو ایک تحفۂ الٰہی جانا۔ آپ نے غسل کیا۔ دوگانہ ادا کیا اور حسب معمول تلاوت میں مصروف ہو گئے۔ جب دیر ہوئی اور آپ کو اس طرح تلاوت میں منہمک دیکھ کر باغ کے نگہبانوں کو فکر لاحق ہوگئی، کیونکہ باغ کا مالک آنے والا تھا۔ وہ درویشوں، صوفیوں اور فقیروں سے لاتعلق ہی نہیں بلکہ ان سے نفرت کرتا تھا۔ اس طرح اپنے باغ میں ایک فقیر کو دیکھ کر اس کی دماغی تپش اور تنفر کا اندازہ لگانا کچھ مشکل نہ تھا۔ ملازموں نے اس خیال سے کہ حضرت غریب نوازؒ کو کسی گزند یا ناروا سلوک کا سامنا نہ کرنا پڑے انہوں نے آپ کے ساتھ آئے ہوئے شرکاء اور خادموں سے گزارش کی کہ وہ آپ کو باغ سے کسی دوسری جگہ لے جائیں تاکہ وہ حاکم کے عتاب و گستاخی کے شکار نہ ہوں۔ حضرت غریب نوازؒ نے یہ سن لیا اور نہایت اطمینان وسکون سے فرمایا کہ وہ سب اس کی فکر نہ کریں اور یہ دیکھیں کہ منجانب اللہ کیا ظہور پذیر ہوتا ہے۔ گفتگو کے دوران یادگار محمد آ گیا اور اپنے باغ میں ایک بن بلائے فقیر کو دیکھ کر بہت برہم ہوا اور ملازموں سے جواب طلب کیا کہ اس فقیر کو باغ سے کیوں نہیں نکالا۔ تلاوت کے دوران حضرت غریب نوازؒ کی نگاہ اٹھی اور ظلمت میں محصور حاکم کی آنکھوں سے متصادم ہوئی۔ آپ کی ضیاپاش آنکھوں نے اس کی تابِ شکیبائی سلب کرلی۔ وہ لرزہ براندام کچھ ساعت کھڑا رہا اور پھر بیہوش ہوکر گر پڑا۔

ہوش اتنا ہے برق چمکتی تھی
کب جلا آشیاں نہیں معلوم

حاکم کے نوکر یہ ماجرا دیکھ کر پریشان اور خوفزدہ ہو گئے اور غریب نوازؒ کی خدمت میں عفو ورحم کی گزارش کرنے لگے۔ آپ نے از راہِ کرم ان کو ہمت وتسلی دی اور اپنے خادم کو حوض سے پانی لانے کو کہا۔ آپ نے پھر بسم اللہ پڑھ کر اس کے منہ پر چھینٹا مارا، حاکم کو فوراً ہوش آ گیا۔

کسی شکست خوردہ، درماندہ انسان کی طرح سامنے کھڑا رہا۔ ایستادہ گردن اب خمیدہ تھی۔ آنکھوں میں رعونت کی جگہ ندامت تھی۔ دل و دماغ سے ظلمت و جہالت چھٹ چکی تھی۔ اب اس کو اپنا صحیح وجود مقصدِ حیات نظر آرہا تھا فوراً نادم و تائب ہو کر قدموں پر گر پڑا اور معافی کا طلبگار ہوا۔ حضرت غریب نوازؒ نے ازراہ کرم اپنی عنایت و شفقت کی انتہا کر دی۔ معاف کرنے کے ساتھ ساتھ آپ نے اس کی باطنی اصلاح بھی کر دی۔ آپ نے خلفائے کبار رضوان اللہ علیہم کی عظمت و رفعت، مقام و مرتبہ کچھ اس انداز سے بیان کیا کہ تمام حاضرین آبدیدہ ہو گئے۔ حاکم نے رقت آمیز لہجے اور صدق دل سے آپ سے گزارش کی کہ آپ اس کو بیعتِ ارادت سے سرفراز کریں۔ آپ نے اس کی یہ خواہش پوری کر دی۔

بعد ازاں حضرتِ یادگار محمد نے اپنا تمام مال و متاع لا کر آپ کے سامنے رکھ دیا۔ مگر آپ نے واپس کرتے ہوئے ہدایت دی کہ اس نے جن جن افراد کا مال جبر و تشدد اور ناجائز طور سے حاصل کیا تھا سب ان کے اصل حقداروں کو واپس کر دے تا کہ قیامت کے روز وہ پرسشِ حساب سے نجات پائے۔ حضرت یادگار محمد نے حسب ہدایت عمل کیا اور باقی مال و دولت فقراء، غرباء اور مساکین میں تقسیم کر دیا اور حضرت غریب نوازؒ کے خادموں میں شامل ہو گئے۔ تزکیۂ نفس، تصفیۂ قلب اور اصلاحِ باطن کے مجاہدہ میں لگ گئے۔ آپ نے حضرت حاکم کو بیعت و خلافت سے سرفراز فرما کر حصار کا علاقہ بطور ولایت سپرد کر دیا۔

کچھ عرصہ بعد حضرت غریب نوازؒ نے رختِ سفر باندھا اور اپنے مشن پر روانہ ہونے کے لئے تیار ہوئے۔ حضرت یادگار محمد کے لئے یہ وقت انتہائی نازک اور صبر آزما تھا۔ جس کیمیاگر کی نگاہِ کرم سے وہ خاک سے اکسیر ہوئے اور جس کے لطف و عنایت کی آغوش میں وہ روحانی انقلاب کی منازل سے گزر رہے تھے اس کا اندازہ وہ خود کر سکتے تھے اس احساس کو احاطۂ تحریر میں لانا مشکل ہے۔ آپ کی تعلیم و تلقین، وعظ و نصیحت، اصلاحِ باطن نے حضرت حاکم کی زندگی یکسر بدل کر رکھ دی۔ حضرت یادگار محمد حضرت غریب نوازؒ کے ساتھ ساتھ قلعۂ شادماں تک رخصت کرنے آئے یہاں سے حضرت غریب نوازؒ نے آپ کو واپس جانے کی ہدایت دی اور اپنی دعاؤں کے ساتھ الوداع کہا۔ مگر حضرت حاکم کی یہ حالت تھی کہ وہ ایک پل بھی آپؒ کے بغیر نہیں رہ سکتے تھے۔ خشک لب، مغموم چہرہ، پرنم آنکھیں، مضطرب حالت آپ کی اندرونی کیفیت کی غمازی کر رہی تھی۔ ازراہِ کرم و مروت آپ نے حضرت یادگار محمد کو ساتھ لے لیا اور ہندوستان کی طرف روانہ ہو گئے۔ ہمسری کی اس سعادت اور نعمت پر

حضرت یادگار محمد جتنا بھی ناز کریں کم ہے۔

بندگانِ خدا، غلامانِ رسولؐ، مجاہدینِ اسلام کا یہ دستہ ۱۱۹۰ء میں ہندوستان میں داخل ہوا اور دلی میں راجہ کھانڈے راؤ کے محل کے نواح میں اقامت گزیں ہوا اور اسلامی تعلیمات کی تشہیر و اشاعت میں مصروف ہو گیا۔ مقامی ہندو حضرت غریب نوازؒ کے دلپذیر انداز، تعلیم و تلقین، درس نصیحت و حکمت اور سلوک و شفقت سے بیحد متاثر ہوئے اور کثیر تعداد میں مشرف بہ اسلام ہونے لگے۔ بعد ازاں کھانڈے راؤ کی مخاصمت اور جارحانہ عزائم کو دیکھتے ہوئے آپ نے دلی میں حضرت قطب الدین بختیار کاکی کو تبلیغ دین کا کام سپرد کر کے اجمیر روانہ ہو گئے، جو آپ کی منزلِ مقصود تھی۔ اس سفر میں دیگر جان نثاروں میں حضرت یادگار محمد بھی آپ کے ساتھ تھے۔

ابتدا میں حضرت غریب نوازؒ نے انا ساگر کے قریب ایک اونچی پہاڑی پر اپنا مسکن بنایا، جو آبادی سے قدرے فاصلہ پر تھی اور جس پر چڑھائی آج کل کی بہ نسبت اس زمانہ میں زیادہ دشوار رہی ہوگی۔ اس ویران پہاڑی کی پر ہول خاموشی اور رات کی تاریکی میں حضرت غریب نوازؒ ربِ کائنات کی عبادت میں سجدہ ریز رہتے اور اسلام کی استقامت، ترقی اور سربلندی کے لئے دعائیں مانگتے اور دن کے وقت میدانِ عمل میں سرگرم رہتے، مگر پرتھوی راج کی ذلیل اور مذموم حرکتوں سے بددل ہو کر اجمیر کو وقتی طور پر خیر باد کہہ کے روانہ ہو گئے۔

۱۱۹۲ء میں پرتھوی راج کی شکست اور قتل کے بعد حضرت غریب نوازؒ دوبارہ اجمیر آئے اور اپنے پرانے مسکن انا ساگر کے اوپر پہاڑی پر اقامت گزیں ہو گئے۔ خدمتگاروں اور نو مسلم عقیدتمندوں نے آپ سے گزارش کی کہ آپ نیچے آبادی میں آکر قیام فرمائیں تاکہ تبلیغ کے کام کے ساتھ ساتھ لوگوں کو آستانے پر قدمبوسی کے لئے حاضر ہونے میں سہولت ہو۔ آپ کو یہ مشورہ پسند آیا۔ حضرت یادگار محمد کو جگہ کے انتخاب کے لئے بھیجا۔ جنہوں نے آبادی کے درمیان ایک ایسی جگہ کا انتخاب کیا جو لب جھالرہ کے نام سے موسوم ہے اور جہاں آپ کا مزارِ مقدس ہے۔ آج بھی کروڑوں انسانوں کے دل کی دھڑکن ہے۔ منزلِ مقصود ہے۔ حضرت غریب نوازؒ جہاں آکر ایک کمرے میں اقامت گزیں ہو گئے اور بعد وصال اسی کمرے میں آپ کی تدفین ہوئی۔ قیام کے بعد جماعت خانہ، عبادت خانہ اور مطبخ خانہ بنوایا گیا۔

حضرت غریب نوازؒ اپنی زندگی کی آخری سانس تک اسی کمرے میں مقیم رہے۔ آپ کی وفات ۶ رجب ۶۲۷ھ بمطابق ۱۲۲۹ء میں ہوئی۔ آپ اسی جگہ سے انوار و اکرام، فیوض و



نوازش، تعلیم و تلقین سے لوگوں کو مستفیض کرتے رہے۔ اس تمام عرصے میں یادگار محمد آپ کے ساتھ ساتھ رہے۔ ایک خادم کے طور پر آپ ہمہ وقت خدمت پر مامور رہے۔ دیگر خدمت گاروں میں آپ کا مقام بہت بلند ہے اور بجا طور پر آپ کو خادم اعلیٰ کہا جا سکتا ہے۔ آپ کی خدمت گزاری، جاں نثاری اور وفاداری کا یہ عالم تھا کہ پل بھر کو بھی آپ اپنے پیر و مرشد سے جدا نہیں ہوتے۔ حکم بجالانے کے لئے ہمہ وقت پابہ رکاب رہتے۔ حضرت غریب نوازؒ کی وفات کے بعد آپ ان کے مزار شریف کی نگرانی اور حفاظت کے کاموں سے وابستہ رہتے۔ آپ کے وصال کے بعد آپ کو آپ کے پیر و مرشد کے پائتانے شمال مشرق کی جانب ایک گوشے میں دفن کیا گیا جو اس بات کی شہادت ہے کہ مرنے کے بعد بھی پیر و مرشد کی قدمبوسی کی سعادت آپ کو نصیب ہوا اور جو قدرت کا ایک عظیم ترین مقسوم ہے۔

حضرت یادگار محمد کی اولاد اب تک اجمیر شریف میں موجود ہے اور ان کو حضرت غریب نوازؒ کے مزار اقدس کی خدمت کا حق حاصل ہے۔ یہ لوگ شیخ زادے کہلاتے ہیں۔ ابھی شاید ان کی اٹھارھویں پیڑھی (پشت) مزار کی خدمت و انصرام پر مامور ہے۔

◆◆◆ (تحریر: ممتاز احمد مجسٹریٹ اینڈ ڈپٹی کلکٹر (ریٹائرڈ) کولکاتہ

# یا نبی صلی اللہ علیہ وسلم

ورد ہر دم زباں پر رہے بس یہی
یا نبی یا نبی یا نبی
عشق میں آپ کے ہو بسر زندگی
یا نبی یا نبی یا نبی
میں نہیں مانگتا مشک عنبر عطر
ہو عطا بس پسینے کا قطرہ اگر
مہک اُٹھے گی خوشبو سے ہر اک گلی
یا نبی یا نبی یا نبی
شیریں لعاب دہن سے ہے ہر شے ہوئی
چاند سورج ستاروں کو بھی روشنی
مل گئی کہکشاں کو بھی ہے دل کشی
یا نبی یا نبی یا نبی
مل گئے دو جہاں تجھ کو سوغات میں
تیرا صدقہ دیا رب نے خیرات میں
حسنِ یوسف زلیخا کو اور دلبری
یا نبی یا نبی یا نبی
چشمِ عاصی کی خاطر حبیبِ خدا
بھیج دیجئے مدینے سے بس خاکِ پا
مجھ کو حاجت نہیں سرمۂ طور کی
یا نبی یا نبی یا نبی
رب نے ہر شے محمدؐ تجھے سونپ دی
عرش تا فرش تلک شوق سے بانٹ دی
خود تو لی پروری تجھ کو دی سروری
یا نبی یا نبی یا نبی
(صلی اللہ علیہ وسلم)

(شوق خانوابنی)

# "کشف المحجوب"

## ایک مرشد کامل

It's object is to set forth a complete system of Sufisim' not to put together a great number of sayings by different Shaykhs' but to discuss and explained the doctrines and practices of Sufis.

برصغیر میں سلسلہ تصوف کی خوبصورت کڑی۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ (م۔725ھ) فرماتے ہیں:

"اگر کسے راپیری نہ باشد، چوں ایں را مطالعہ کند اوراپیداشود"

۔ یعنی اگر کسی کو مرشد میسر نہ ہو تو اس کتاب (یعنی کشف المحجوب) کا مطالعہ کرے اسے مرشد کامل مل جائے گا۔

برصغیر میں قافلہ تصوف: علم و حکمت اور طریقت و معرفت کے سرخیل الشیخ السید علی بن عثمان الہجویری المعروف حضرت داتا گنج بخشؒ (م۔1072ء۔465ھ) لاہور میں تشریف فرما ہوئے اور ظلمت کدہ ہند میں اسلام کی شمع فروزاں کی۔ یہیں پر آپ نے اصول شریعت، معرفت حق، رموز تصوف اور علم و حکمت پر مبنی اپنی معرکۃ الآرا کتاب "کشف المحجوب" تصنیف فرمائی جو کہ ایک بیش بہا گنجینہ ہے۔ یہ معروف و معتبر تصنیف حضرت ابوسعید ہجویری جو کہ آپ کے رفیق خاص تھے کے تصوف اور رموز تصوف کے حوالے سے استفسارات کے ضمن میں منصۂ شہود پر آئی۔ تصوف کے موضوع پر فارسی زبان میں یہ پہلی تصنیف تھی۔ صوفیاء کے دربارون اور علماء کی مجالس میں اس کتاب کو ایک خاص مقام حاصل ہوا۔ برنی کے بقول

حضرت نظام الدین اولیاءؒ جن کتب کے مطالعے کے شوقین تھے اِن میں کشف المحجوب سرفہرست تھی۔

''کشف المحجوب'' جو آپ نے آغوش رحمت خداوندی میں بیٹھ کر لکھی ہے۔ مسائل شریعت وطریقت اور حقیقت ومعرفت کا ایک بیش بہا گنجینہ ہے اور اولیائے متقدمین کے حالات بابرکات اوران کی مقدس تعلیمات کا بہترین خزینہ ہے نیز فارسی زبان میں تصوف و احسان پر لکھی جانے والی یہ سب سے پہلی کتاب ہے اوراسے اولیاء اللہ اور صوفیاء کرام نے تصوف کی بے مثل کتاب قرار دیا ہے۔ کشف المحجوب کاملین کے لئے رہنما ہے تو عوام کے لئے پیر کامل کی حیثیت رکھتی ہے چنانچہ عوام میں اس کا مطالعہ کرنے والوں کو دولت عرفان و ایقان حاصل ہوتی ہے اور شک وشبہات کی وادی میں بھٹکنے والے یقین کی دنیا میں آباد ہوجاتے ہیں اوراس کے بار بار مطالعہ سے حجابات اُٹھ کر نئے نئے انکشافات ہوتے ہیں۔

حضرت داتا گنج بخشؒ کشف المحجوب کے آغاز میں ہی اس کتاب کی غرض وغایت اور وجہ تصنیف بیان فرماتے ہیں:

قال الشیخ ابو الحسن علی بن عثمان بن ابی علی الجلابی ثم الهجویری وفقنی الله تعالیٰ: "طریق استخارت سپردم و اغراضی که به نفس می بازگشت.از دل ستر دم و به حکم استدعای تو - اسعدك الله- قیام کر دم ،و برتمام کردن مراد تو ازاین کتاب، عزمی تمام ک دم، و من این کتاب را کشف المحجوب نام کر دم، مقصود تو معلوم گشت، و سخن اندر تو- دراین کتاب، مقسوم گشت.ومن از خداوند تعالیٰ- استعانت و خواهم، توفیق اندر اتمام این کتاب- و از حول وقوت خود- تبراکنم اندر گفتار و کردار، و با الله العون و التوفیق-

ابوالحسن علی بن عثمان بن ابی علی الجلابی ثم الہجویری عرض پرداز ہے کہ میں نے استخارہ کیا، اوردل میں پیدا ہونے والی ہر خواہش سے منہ موڑلیا۔ اوراللہ تجھے (شیخ ابوسعید ہجویری) نیک بخت بنائے۔ تیری درخواست پر میں نے کمر ہمت باندھ کر کتاب لکھنے کا پختہ ارادہ کرلیا۔ میں نے اس کتاب کا نام کشف المحجوب رکھا ہے۔ الغرض تیرا مقصد پورا ہوا کہ میں نے اس کے مطابق کتاب کے ابواب کی تقسیم کی ہے۔ میں اس کتاب کی تکمیل کے لئے اللہ کی مدداور توفیق کا خواستگار ہوں اور اپنے اعتماد اور قوت پر بھروسے سے برأت اور بیزاری کا اظہار کرتا

ہوں۔ اللہ تعالیٰ ہی کی ذات پر میرا آسرا ہے اور وہی مددگار ہے۔

آغاز کلام پر استخارہ کا ذکر کر کے اسلاف کے اس معمول کی تبلیغ و ترویج بھی فرمادی کہ جس کے مطابق ہر اہم کام کرنے سے پہلے استخارہ کی صورت میں اللہ تعالیٰ سے راہنمائی طلب کی جاتی ہے۔ تو گویا اس کتاب کو جو قبولیت حاصل ہوئی اور امت محمدیہ کے لئے جو گراں قدر خدمات اس کتاب کے سبب انجام پذیر ہوئیں وہ کسی اور کتاب کو میسر نہ آسکیں۔ بالخصوص حقیقی تصوف کے حوالے سے یہ کتاب مقام رفیع پر فائز نظر آتی ہے۔ خانقاہوں اور آستانوں کو موجودہ صورت حال اور معاملات میں افراط و تفریط نے اس خوبصورت اور پاکیزہ دنیا کو دھندلا دیا ہے۔ وہ آستانے جو محبتوں کے امین اور الفتوں کے نقیب تھے وہاں سے نفرتیں اور جہالتیں پروان چڑھ رہی ہیں۔ جنہوں نے دوسروں کو سنبھالا دینا تھا وہ خود ہی ڈانواں ڈول ہیں۔ ان حالات میں ''کشف المحجوب'' پورے اسلامی نظام معاشرت اور خانقاہی تصورات کو اپنے پہلو میں لئے ہوئے دنیا کو صراط مستقیم دکھا رہی ہے اور حقیقت و معرفت کی اس راہ کو اجاگر کر رہی ہے جس کو مختلف حوالوں سے پراگندہ کرنے کی کوششیں کی جارہی ہیں۔ اور خواجہ نظام الدینؒ کے اس قول مبارک کی روشنی میں آج واقعتاً وہ ''شیخ کامل'' کی حیثیت اختیار کئے ہوئے ہے۔

انہی گوناگوں اوصاف و کمالات کے سبب عشق و محبت کی دنیا کے امام مولانا عبدالرحمٰن جامی نفحات الانس میں بیان کرتے ہیں:

کنیت وے ابو الحسن است عالم و عارف بوده مرید شیخ ابوالفضل بن حسن ختلی است و بصحبت بسیارے از مشائخ رسیده است و صاحب کتاب کشف المحجوب است که از کتب معتبره مشهوره ایں فن است ازوے که لطائف و حقائق بسیار دراں کتاب جمع کرده است

آپ کی کنیت ابوالحسن ہے۔ عالم و عارف تھے۔ شیخ ابوالفضل بن حسن کی صحبت میں رہے ہیں۔ آپ کشف المحجوب کے مصنف ہیں۔ جو اس فن میں معتبر و مشہور کتابوں میں ہے، انہوں نے اس کتاب میں بہت سے لطائف و حقائق جمع کئے ہیں۔

کشف المحجوب کی اہمیت اور افادیت کے پیش نظر دنیا کی تمام زبانوں میں اس کے ترجمے ہوئے ہیں۔ انگریزی زبان میں پروفیسر نکلسن (م۔1925ء) نے کشف المحجوب کا

انگریزی زبان میں ترجمہ کیا جو پہلی بار 1911ء میں گب میموریل لندن نے شائع کیا۔ 1936ء میں اس کا نظر ثانی شدہ اڈیشن شائع ہوا۔ پروفیسر نکلسن کشف المحجوب کے بارے میں لکھتا ہے:

It's object is toset forth a complete system of Sufisim, not to put together a great number of sayings by different Shaykhs, but to discuss and explained the dectrines and practices of the Sufis.

ترجمہ: اس کا (کشف المحجوب) مقصود یہ ہے کہ تصوف کو بطور ایک نظام کے مدون کر دیا جائے اور مختلف شیوخ کے اقوال جمع کرنے کے بجائے صوفیاء کی تعلیمات اور اشغال کی تشریح و توضیح کی جائے۔

پنجاب یونیورسٹی کا شائع کردہ اردو دائرہ معارف اسلامیہ کے فاضل مقالہ نگار نے کشف المحجوب کے اوصاف وکمالات کو اس انداز میں قلمبند کیا ہے:

''کشف المحجوب میں اسلامی تصوف کا بہت بلند معیار پیش کیا گیا ہے۔ اس میں اولیاء عظام کی کرامات اور خوارق کا بھی ذکر ہے۔ نیز ان کے بیسیوں اقوال اور نصائح کے ساتھ اوصاف حسنہ، صبر و قناعت، ایثار و سخاوت، ہمت، استغناء، صداقت اور اخلاص کی وہ بچی تابناک مثالیں پیش کی ہیں جو ان بزرگوں کے فضل و شرف کی اصلی برہان اور اسلامی تہذیب واخلاق کی عظمت کی دلیل ہیں۔ مزید برآں مصنف تحقیق پسند تھے اور تحقیق کا بھی بہت بلند پایہ مجتہدانہ معیار ان کے پیش نظر تھا۔ تمثیلات میں اخلاق و الٰہیات کے معارف بکھرے پڑے ہیں۔ جن کی تفصیل یہاں ممکن نہیں۔ اسی طرح جگہ جگہ نفس انسانی کی وہ کوتاہیاں بھی منظر عام پر لائے ہیں جن تک بزرگان باعمل ہی کی نگاہ پہنچ سکتی ہے۔''

کشف المحجوب اپنی مضمون آفرینی اور ندرت بیان کے اعتبار سے اتنی موثر اور واضح ہے کہ کہیں پر دینی امور اور مذہبی دستور میں ابہام یا تشکیک نہیں ہے بلکہ تصوف اور شریعت کے مابین پیدا ہونے والے غلط نظریات کا تو سرے ہی سے خاتمہ کر دیا۔ آپ ''کشف المحجوب'' میں فرماتے ہیں:

رکن اول از شریعت کتاب است لقوله تعالیٰ "منه آیات محکمات". دیگر سنت است، لقوله تعالیٰ "وما اٰتکم الرسول فخذوه وما نهاکم

عنه فانتهوا"۔ وه سدیگر اجماع امت است: لقوله صلی الله علیه وسلم"لا یجتمع امتی علی الضلالة علیکم بالسواد الاعظم۔

''شریعت کا پہلا رکن کتاب اللہ ہے جیسا کہ اللہ فرماتے ہیں''اس میں آیات محکمات ہیں'' جو اصل کتاب ہیں۔ دوسرا رکن سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ جیسا کہ قرآن میں فرمایا گیا ہے۔ ''جو کچھ تجھے رسول عطا فرمائیں اس کو لے لو اور جس سے منع فرمائیں اس سے رک جاؤ'' اور تیسرا رکن اجماع امت ہے۔ چنانچہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''میری امت گمراہی پر جمع نہیں ہوتی بڑے گروہ کا ساتھ اختیار کرو۔''

مذکورہ بالا سے حضرت ہجویریؒ کا نقطہ تحقیق واضح ہو گیا کہ آپ کن بنیادوں پر اپنے افکار ونظریات کو متعین اور مدون فرما رہے ہیں۔ جیسا کہ پہلے ذکر کیا جا چکا ہے کتاب کشف المحجوب درحقیقت آپ کے ایک رفیق حضرت ابوسعید ہجویری کے چند سوالوں کے جواب میں مرتب کی گئی ہے انہوں نے حضرت شیخ سے سوالات کئے تھے کہ:

"قال السائل وھوابو سعید الھجویری: "بیان کن مرا اندر تحقیق طریقت تصوف، و کیفیت مقامات ایشان، وبیان مذاھب، و مقالات ایشان، واظھار کن مرار موز و اشارات ایشان و چگو نگی محبت خداوند۔ عزو جل و کیفیت اظھار آن بردلھا، و سبب حجاب عقول از کنه و ماھیت آن، و نفرت نفس از حقیقت آن، و آرام روح باصفوت آن، و آن چه بدین تعلق دار د از معاملات آن"۔

یعنی مجھ سے بیان فرمائیے:

(الف) طریق تصوف کی حقیقت۔

(ب) مقامات صوفیہ کی کیفیت۔

(ج) صوفیہ کے عقائد ومقالات کی تشریح۔

(د) ان کے رموز واشارات۔

(ہ) اللہ تعالیٰ سے ان کی محبت کی نوعیت اور دلوں میں اس کے ظہور کی کیفیت وماہیت۔

(و) محبت الٰہی کی ماہیت کی معرفت میں حائل ہونے والے حجابات عقل ونفس۔

(ز) پھر کشف حجابات کے طریقے۔ نفس کی حجابات سے بیزاری اور روح کی تسکین۔

یہاں پر ہم کتاب کے عنوانات اور ابواب کے ذریعہ انتہائی اختصار کے ساتھ کشف المحجوب کا تعارف پیش کرتے ہیں تا کہ کتاب کا ایک اجمالی ساخاکہ قاری کے ذہن میں اجاگر ہو سکے۔

ا۔باب اول (i) اثبات علم

(ii) علم حقیقت، ماہیت علم، علم کی اقسام، علم شریعت، اہل تصوف کے اقوال۔

۲۔ باب الفقر۔ اثبات فقر۔ درویش کی بزرگی۔ فقر و غنا سے متعلق اہل تصوف کے اقوال۔

۳۔التصوف: قرآن وحدیث کی روشنی میں ماہیت تصوف سے متعلق مباحث پیش کئے ہیں۔لفظ صوفی، متصوف اور مستصوف پر گفتگو کی گئی ہے۔

۴۔باب مرقعہ داشتن :اس باب میں ''خرقہ'' اور گدڑی پہننے کے فضائل بیان ہوئے ہیں۔

۵۔باب فی ذکر اختلافھم فی الفقر و الصفوۃ اس باب میں فقر وصفوت کی بابت گفتگو کی گئی ہے۔

۶۔باب بیان الملامۃ

۷۔ باب فی ذکر ائمتھم من الصحابۃ و التابعین و متابعتھم :اس باب میں خلفائے راشدین اور صحابہ کرامؓ کے فضائل اور ان کے متصوفانہ افکار ور جحانات پر گفتگو کی گئی ہے۔

۸۔باب فی ذکر ائمتھم من اھل البیت و اھل بیت پیغامبر ۔ اس باب میں خانوادہ اہل بیت اور ائمہ اہل بیت کا تذکرہ ہے۔

۹۔باب ذکر اہل الصفہ۔

۱۰۔باب فی ذکر ائمتھم من التابعین و الانصار۔ان جید ہستیوں کا تذکرہ ہے جنہوں نے علوم تصوف وروحانیت کبار صحابہ کرامؓ سے سیکھے۔

۱۱۔باب فی ذکر ائمتھم من اتباع التابعین الی یومنا ھذا: اس باب میں ۶۴ کے قریب ذیلی عنوانات کے ساتھ معروف تبع تابعین بزرگوں کے احوال بیان کر کے ثابت کیا گیا ہے کہ وہ سارے اصحاب صوفیانہ مشرب کے حامل تھے۔

۱۲۔باب فی ذکر ائمتھم من المتاخرین۔

۱۳۔باب فی ذکر رجال الصوفیته من المتاخرین علی الاختصار۔

۱۴۔ باب فی فرق فرقهم و مذاهبهم و آیاتهم و مقاماتهم و حکایاتهم۔ اس میں مختلف سلاسل صوفیہ اوران کے افکارونظریات کا تذکرہ کیا گیا ہے۔

اس باب میں کشف الحجاب کے عنوان سے گیارہ حجابات کا ذکر کیا گیا ہے۔جن میں اسلامی تعلیمات کا خاصہ اور نچوڑ بیان کر دیا گیا ہے۔

۱۵۔ باب التوبة و ما یتعلق بها۔ ۱۶۔ باب المحبة و ما یتعلق بها۔

۱۷۔ باب الجودو السخاوة۔ ۱۸۔ باب الجوع و مایتعلق بها۔ ۱۹۔ باب المشاهدات۔ ۲۰۔ باب الصحبة وما یتعلق بها۔ ۲۱۔ باب آداب فی الصحبة۔ ۲۲۔ باب آداب الاقامة فی الصحبة۔ ۲۳۔ باب الصحبة فی السفر و آدابه۔ ۲۴۔ باب آدابهم فی الاکل۔ ۲۵۔ باب آدابهم فی المشی۔

باب 15 سے 39 تک توبہ، محبت، جودوسخاوت، بھوک، مشاہدات، صحبت، آداب صحبت، آداب قیام، آداب رفاقت سفر، سفر حضر، گفتگو وخاموشی، سوال اور ترک سوال، نکاح و تجرد، قرآن کی سماعت، شعر، خوش الحانی، سماع کے احکام، سماع کی بابت اختلافات، آداب سماع، حقیقت سماع، وجد، رقص وغیرہ پر مفصل گفتگو ہوئی ہے۔

بقول سید خورشید گیلانی:

''یہ کتاب تصوف کا ایک ایسا گلدستہ ہے جس میں متنوع پھول سجے ہیں۔ ہر پھول کا رنگ جدا اور خوشبو منفرد، کتاب میں مخدوم ہجویری نے ان نام نہاد صوفیاء کا تعاقب کیا ہے جو اس لبادے میں تصوف کی بدنامی اور صوفیاء کی رسوائی کا باعث بنتے ہیں۔ یہ کتاب علم وعمل کا ایسا حسین مرقع ہے جس کی ہر دور میں ضرورت محسوس ہوتی ہے اور جادۂ حق پر چلنے کے لئے مشعل راہ کا کام دیتی ہے۔اس کتاب کے بالاستیعاب مطالعہ کے بعد یہ دعویٰ کیا جاسکتا ہے کہ تصوف کو سمجھنے کے لئے اسی ایک کتاب کا مطالعہ کافی ہے جس سے تصوف کے تمام گوشے پوری طرح واضح ہوجاتے ہیں اور کوئی الجھن باقی نہیں رہتی۔'' (تحقیق: حامد رضا بخاری)



# آئینۂ اوصافِ خدا

حرفوں کے فنا زار میں اک صوتِ بقا ہو
کردار میں آئینۂ اوصافِ خدا ہو

تعظیم ہوئی جس کی سرِ عرشِ معلّٰی
انساں کے عزائم کی تم ہی حدِ رسا ہو

کونین کی عظمت ہے اُسی روضہ سے قائم
اخلاص بھی جس کے درِ اقدس پہ جھکا ہو

مہر ومہ خورشید بھی دیں جن کو سلامی
حق اُن کی غلامی کا بھلا کیسے ادا ہو

ہوتا ہے شمیمؔ اُن کی ہی سرکار سے مقبول
منشائے مشیت ہو کہ وہ حرفِ دعا ہو

ڈاکٹر سخاوت شمیم

# اُچ کے مخدومِ جہاں رحمۃ اللہ علیہ

## ایک مردِ حق آگاہ کی داستان جسے شریعت سے سرِ مُو انحراف گوارا نہ تھا

حضرت شیخ جلال الدین بخاریؒ ہر دوسرے تیسرے سال شاہِ ہندوستان، شاہ تغلق (دورِ حکومت ۱۳۵۱ء تا ۱۳۸۸ء) سے ملاقات کرنے اُچ سے فیروز آباد شہر تشریف لاتے تھے۔ دونوں کے درمیان بے حد محبت تھی۔ انھیں دیکھتے ہی بادشاہ اپنی عظمت و شان کے باوجود تخت سے اُٹھ جاتا اور بے حد انکسار اور تواضع کے ساتھ سید جلال الدین بخاریؒ سے ملاقات کرتا۔ پھر دونوں بزرگ جام خانے (شیش محل) میں بیٹھتے۔ جب سید جلال الدینؒ واپس ہوتے تو فیروز شاہ برائے تعظیم کھڑا ہو جاتا اور جب تک حضرت نظروں سے اوجھل نہ ہوتے، اسی طرح کھڑا رہتا۔''

یہ درست ہے کہ درویشانِ حق شاہوں کے در پر نہیں جایا کرتے لیکن فیروز شاہ تغلق عام بادشاہ نہیں بلکہ وہ بڑا صاحب کردار تھا۔ وہ بزرگان دین کا بہت ادب کرتا تھا۔ فیروز شاہ بھی دوسرے تیسرے روز حضرت بخاریؒ کی قیام گاہ پر ملاقات کے لیے حاضر ہوتا۔ اُچ اور دہلی کے باشندے اپنی اپنی حاجت سید جلال الدین بخاریؒ کی خدمت میں پیش کرتے، تو وہ اپنے خدام کو حکم دیتے کہ ان کی حاجات قلم بند کر لیں۔ جب بادشاہ ملاقات کے لیے آتا تو وہ حاجت مندوں کے کاغذات اس کی خدمت میں پیش کر دیتے۔ سلطان فیروز ہر حاجت مند کی دادرسی کرنے کی کوشش کرتا تھا۔

**نام اور لقب:** حضرت سید جلال الدین مخدوم جہانیاں جہاں گشت کے لقب سے مشہور ہیں۔ اس خطاب کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ ایک روز ملتان کے مشہور بزرگ، شیخ رکن الدین ابوالفتح ملتانیؒ اپنے گھر سے نکل رہے تھے۔ جب انہوں نے گھر کے دروازے کی پہلی

سیڑھی پر قدم رکھا، تو فوراً سید جلال بخاریؒ دہلیز کی دوسری سیڑھی پر لیٹ گئے تا کہ شیخ رکن الدین کا قدم ان کے سینے پر رکھا جائے۔

شیخ نے ان سے فرمایا ''اے سید! نبوت کا دروازہ بند ہو چکا، رہا مرتبۂ ولایت تو تم اس مرتبے پر فائز ہو کہ 'مخدوم جہانیاں جہاں گشت کہلاؤ گے''۔ یہ کہہ کر انہوں نے ہاتھ پکڑ کر سید جلال الدین بخاریؒ کو اُٹھایا اور سینے سے لگالیا۔

چونکہ سید صاحب کا بہت سا وقت سیاحت میں گزرا، اس لیے جہاں گشت کے لقب سے مشہور ہوئے۔ اخبار الاخیار میں ہے ''آپ نے بہت سیاحت کی اور اولیاء اللہ کی برکات سے مشرف ہوئے''۔ سید جلال الدین بخاریؒ نے مصر، شام، عراق، بلخ اور بخارا کے سفر کیے۔ اس دوران چھتیس حج کیے اور کئی بزرگوں سے فیض حاصل کیا۔

**ولادت اور بچپن** : آپ کے دادا سید جلال سُرخ بخاری بخارا سے بھکر آئے تھے۔ بعد ازاں اُچ میں مستقل سکونت اختیار کر لی۔ یہیں مخدوم جہانیاں جہاں گشت ۷۰۷ھ (۱۳۰۸ء) میں پیدا ہوئے۔ جب سات سال کے ہوئے، تو آپ کے والد، سید احمد کبیر آپ کو اُچ کے ممتاز عالم اور درویش شیخ جمال خنداں رُو کی خدمت میں لے کر گئے۔

اس وقت شیخ کے سامنے کھجوروں کا ایک طباق رکھا ہوا تھا۔ انہوں نے حکم دیا کہ یہ کھجوریں حاضرین میں تقسیم کر دی جائیں۔ جب مخدوم جہانیاں کو اپنا حصہ ملا تو وہ اپنے حصے کی کھجوریں گٹھلیوں سمیت کھا گئے۔ شیخ نے یہ دیکھا تو مسکرا کر فرمایا ''میاں صاحبزادے! تم نے گٹھلیوں سمیت یہ کھجوریں کیوں کھالیں؟''

مخدوم نے جواب دیا ''یہ کھجوریں آپ کے دستِ مبارک سے عطا ہوئی ہیں، مجھے اچھا نہیں معلوم ہوا کہ میں ان کی گٹھلیاں پھینک دوں۔''

یہ سن کر شیخ جمال الدین خنداں رُو نے فرمایا: ''تم فقیر اور اپنے خاندان، دونوں کے نام روشن کرو گے۔''

**تعلیم** : مخدوم جہانیاں نے ابتدائی تعلیم اُچ ہی میں پائی۔ ابتداً آپ سید محمد بخاریؒ کے زیرِ تربیت رہے، پھر اُچ کے قاضی علامہ بہاء الدین سے مذہبی کتابیں پڑھیں۔ قاضی بہاء الدین کی وفات کے بعد آپ مزید تعلیم کے لئے ملتان تشریف لائے اور اپنے والد ماجد کے مرشد، شیخ ابوالفتح رکن الدین کی خانقاہ میں ٹھہرے۔ شیخ رکن الدین آپ کے ساتھ نہایت شفقت و مہربانی سے پیش آئے اور آپ کی تعلیم و تربیت کی ذمے داری اپنی بہن کے

صاحبزادے مولانا موسیٰ اور ایک دوسرے عالم، مولانا مجد الدین کے سپرد کر دی۔ ان بزرگوں سے آپ نے علوم اسلامیہ کی کتب پڑھیں۔ جب کتابیں ختم کر چکے تو شیخ رکن الدین نے آپ کو اُچ واپس بھیج دیا۔

دورانِ تعلیم آپ نے کلام مجید کی ساتوں قرأتیں سیکھیں پھر آپ مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ گئے اور وہاں شیخ عبداللہ یافعی اور شیخ عبداللہ مطری سے مختلف کتابیں پڑھیں۔ آپ دو برس تک شیخ عبداللہ مطری کی خدمت میں رہے اور تہجد کے وقت ان سے عوارف اور احادیثِ نبوی پڑھتے تھے۔

**ہندوستان واپسی**: ایک روز شیخ مکہ، حضرت عبداللہ یافعی نے حضرت مخدوم سے فرمایا ''اگر چہ دہلی کے بہت سے درویش اور اہل دل وفات پا چکے ہیں لیکن ان کی برکت کا اثر شیخ نصیر الدین دہلویؒ میں موجود ہے۔ ان کی ذاتِ بابرکات مغتنمات (غنیمت) میں سے ہے، تمہیں ان کی خدمت میں جانا چاہیے۔''

مخدوم جہانیاں نے یہ سنا تو شیخ نصیر الدین کی ملاقات کے مشتاق ہوئے اور مکہ معظمہ سے دہلی پہنچ گئے۔

**شیخ نصیر الدین چراغ دہلی**: دہلی کے اس ممتاز بزرگ کا اسم گرامی محمود نصیر الدین گنج اور لقب چراغ دہلی تھا۔ آپ کے دادا شیخ عبداللطیف یزدی خراسان (ایران) سے لاہور تشریف لائے۔ آپ کے والد شیخ محمود یحییٰ لاہور ہی میں پیدا ہوئے جو بعد کو اودھ (لکھنو) منتقل ہو گئے۔ شیخ نصیر الدین خطۂ اودھ میں پیدا ہوئے۔ نسباً حسنی سادات میں سے تھے۔ آثارِ ولایت و بزرگی ابتدا ہی سے آپ کے چہرے سے عیاں تھے۔ علوم ظاہری کی تکمیل کے بعد ۴۳ سال کی عمر میں سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین محبوب الٰہیؒ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت کی۔

والدہ کی وفات کے بعد حضرت خواجہ نے اپنا وطن چھوڑ کر مستقل دہلی میں اپنے مرشد کے خاص حجرے میں رہائش اختیار فرمائی۔ حضرت محبوب الٰہیؒ نے آپ کی بہترین صلاحیتیں دیکھ کر دہلی میں اپنا جانشین مقرر فرمایا اور اپنی وفات کے وقت جو تبرکات ان کو خواجگانِ چشت سے ملے تھے، انہیں عطا کیے۔ مسندِ رُشد و ہدایت پر رونق افروز ہونے کے بعد حضرت چراغ دہلی کا تمام وقت طالبانِ حق کی تربیت و اصلاح میں صرف ہوتا، ہر طبقے اور شہر کے لوگ آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے اور آپ ان کے حال کے مطابق توجہ فرماتے۔

ایک درویش آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور زمانے کی بے وفائیوں اور ظلم و جور کی شکایت کی۔ فرمایا "برداشت کرو، صبر سے کام لو، اگر کوئی ظلم بھی کرے تو درویش کا کام نہیں کہ شکایت کرے۔" ایک مرتبہ بلادِ عرب سے ایک عالم آئے۔ آپ نے ان سے پوچھا کیا کرتے ہو؟ انہوں نے جواب دیا کہ مقنع (نقاب) بُنتا ہوں۔ آپ نے فرمایا "کسب و ہنر کا لقمہ پاک ہے"

سلطان محمد تغلق نے اگر چہ آپ کو کئی تکالیف پہنچائیں لیکن آپ اپنے پیر کی وصیت کے مطابق انہیں خندہ پیشانی سے برداشت کرتے رہے۔ سلطان محمد تغلق کے بعد سلطان فیروز شاہ کی تاجپوشی ہوئی تو حضرت شیخ نصیر الدین چراغ دہلیؒ بھی ان اکابر علما و مشائخ کے ساتھ شریک تھے جنہوں نے بالاتفاق فیروز شاہ کی حکومت تسلیم کرلی تھی۔

یہ تھا حضرت چراغ دہلیؒ کا مختصر تذکرہ جن سے حضرت مخدوم جہانیاں نے بیعت کی۔ اس کے بعد حضرت شیخ نصیر الدین نے آپ کو خاندانِ چشت سے خرقۂ خلافت سے سرفراز فرمایا۔

**رُشد و ہدایت** :حضرت مخدوم جہانیاں پھر اپنے وطن اُچ چلے آئے اور رُشد و ہدایت میں مصروف ہوگئے۔ آپ لوگوں کو شریعت کے مطابق سلوک و معرفت کی تعلیم دیتے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے بڑی شدت سے پابند تھے۔ غیر شرعی امور پر نہایت سختی سے تنبیہہ کرتے۔

آپ مریدوں کو نمازِ باجماعت ادا کرنے کی سخت تاکید فرماتے اور تارک جماعت کو بدعتی کہتے۔ آپ کے ملفوظات سے پتا چلتا ہے کہ کئی ہندو آپ کے ہاتھ پر مشرف بہ اسلام ہوئے۔ مغربی پنجاب میں جو قبیلے حضرت مخدوم کی تبلیغی کوششوں سے مسلمان ہوئے، بہاول پور کے سرکاری گزٹ میں ان کی فہرست درج ہے۔ ان کی تعداد آٹھ ہے جن میں راجپوتوں کا مشہور قبیلہ کھرل بھی شامل ہے۔ جب بھی آپ اُچ سے دہلی تشریف لاتے، راستے میں بہت سے غیر مسلم آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر اسلام قبول کرلیتے۔

ملتان کے گزیٹر میں سر ایڈورڈ میکلیگن نے بعض قبائل کے قبولِ اسلام کی تاریخ لکھی ہے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ پنجاب کا مشہور قبیلہ 'نون' مخدوم جہانیاں کے ہاتھ پر ایمان لایا۔ انڈین ہسٹاریکل ریکارڈ کمیشن کے تیئسویں سالانہ اجلاس میں ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی نے ایک دستاویز کا تذکرہ کیا ہے۔ اس سے سلطان محمود بیگڑہ کے مفتوحہ علاقے میں حضرت مخدوم

جہانیاں کی تبلیغی کوششوں اور سہروردیوں کے صوفیانہ نظام پر روشنی پڑتی ہے۔

**عام معمولات**: حضرت مخدوم کی روزمرہ زندگی کے عام معمولات یہ تھے: پانچ وقت کی نماز کے علاوہ تہجد، اشراق، چاشت، تراویح اور دوسرے نوافل اس قدر پڑھتے جتنے رسول اللہ روزانہ پڑھتے تھے۔ زیادہ تر اوراد و وظائف پڑھتے جن کا ذکر احادیث میں آیا ہے۔ رات کو دورانِ عبادت ساری رات نہ جاگتے بلکہ کچھ دیر سو رہتے۔ فرماتے جو شخص عبادت میں تمام رات جاگتا رہا اس نے ترکِ سنت کیا کیونکہ رسول اللہ کا فرمان تو یہ ہے: "اَنَا اُصَلِّي وَاَنَامُ" (یعنی میں نماز بھی پڑھتا ہوں اور سوتا بھی ہوں)

کھانا تنہا نہ کھاتے بلکہ تقسیم کر کے کھاتے اور فرماتے "حدیث میں ہے کہ وہ ملعون ہے جو تنہا کھانا کھاتا، اپنے غلام کو مارتا اور بخل کرتا ہے۔" کھا کر منہ دھوتے اور کلی کرتے کہ یہ سنت ہے۔ پانی پیتے تو تین سانس میں پیتے اور فرماتے کہ یہی رسول اللہ کا طریقہ ہے۔ ریشمی اور باریک کپڑوں کو نامشروع سمجھتے۔ ایک دفعہ سلطان فیروز شاہ تغلق نے حضرت مخدوم کی خدمت میں چونتیس جوڑے کپڑے بھیجے۔ آپ نے انہیں دیکھ کر فرمایا "اگر شریعت کے مطابق ہوں گے تو پہنوں گا۔" پھر فرمایا کہ ریشم اور سونا رسول اللہ کی امت کے مردوں پر حرام اور عورتوں کے لیے حلال ہے۔ ایک دفعہ ایک مرید نے جوتوں کا ایک جوڑا پیش کیا، اسے قبول کرتے ہوئے فرمایا۔ "نعلین پہننا سنت ہے۔ میں نے مدینہ طیبہ میں رسول اللہ کی نعلین مبارک کو دیکھا اور اپنی آنکھوں پر رکھا تھا۔"

جب کوئی تحفہ پیش کرتا تو کسی نہ کسی صورت میں اس کا بدلہ ضرور دیتے اور فرماتے "حدیث میں ہے جو شخص تمہارے لیے کوئی ہدیہ (تحفہ) لائے تو تم اس کا بدلہ ضرور دو۔ اگر بدلہ دینے پر قادر نہیں تو اس کے لیے دعائے خیر کرو۔"

**سلطان فیروز شاہ**: حضرت مخدوم جہانیاں جیسی دیندار شخصیت کا دوست عام دنیادار بادشاہ ہو ہی نہیں سکتا تھا، سلطان کیسا بادشاہ تھا، ملاحظہ فرمائیے:

"سلطان فیروز شاہ کے والد ین کا نام رجب تھا۔ اس کے دو بھائی تھے۔ سلطان غیاث الدین محمد تغلق اور ابوبکر تغلق۔ یہ تینوں بھائی سلطان علاؤ الدین خلجی کے عہد حکومت (۱۲۹۶ء تا ۱۳۱۶ء) میں خراسان سے دہلی آئے۔ سلطان محمد تغلق جب تخت پر بیٹھا اس وقت فیروز شاہ کی عمر اٹھارہ سال تھی۔ سلطان محمد تغلق نے فیروز شاہ (بھتیجے) کو نائب امیر حاجب مقرر کیا۔ سلطان اسے بہت عزیز رکھتا تھا۔

جب سلطان محمد تغلق نے ۱۳۵۱ء میں ٹھٹھہ میں وفات پائی تو تمام امرا، علما اور مشائخ نے جو اس وقت لشکر میں موجود تھے، باہمی مشورے سے سلطان فیروز شاہ کو تخت نشین کر دیا اور دریائے سندھ کے کنارے اس کی رسمِ تاج پوشی ہوئی۔ تاجپوشی سے پہلے جب اس سے بادشاہ بننے کے لیے اصرار کیا گیا تو اس نے کہا ''میں توحج کا ارادہ کر چکا ہوں، مجھے اس سے معاف رکھو۔'' جب لوگ نہ مانے' اس نے کہا ''اگر تم یہ بوجھ میری گردن پر رکھنا ہی چاہتے ہو تو ذرا صبر کرو تاکہ میں دو رکعت نماز ادا کر لوں۔''

چنانچہ فیروز شاہ نے وضو کر کے دو رکعت نماز ادا کی۔ نماز کے بعد دعا میں روتے ہوئے اس نے کہا: ''اے اللہ! عوام کا اطمینان، عالم کا انتظام اور فرماں روائی کو صحیح طریق پر چلانے کا کام بغیر تیری توفیق اور مدد کے انسان کی قوت سے باہر ہے، الٰہی! میں اس کام میں تیری مدد اور تجھ ہی سے قوت چاہتا ہوں۔'' (تاریخِ معصومی ص ۵۲۔۵۳)

**سید صاحب کی فیاضی**: مخدوم جہانیاں بہت فیاض تھے۔ بادشاہ اور معتقدین کے پاس سے جو تحائف آتے ان میں سے صرف بقدرِ ضرورت اپنے لیے رکھتے، باقی دوسروں میں تقسیم کر دیتے۔ جب مکہ معظمہ سے شیراز تشریف لے گئے، تو ایران کے فرماں روا نے سونے اور چاندی کے سکے طشت میں پیش کیے۔ آپ نے تمام سکے ان ساتھیوں کو دے دیے جو مقروض تھے۔

شیراز میں مخدوم جہانیاں کے ایک شاگرد نے جو آپ سے 'مصابیح' پڑھتا تھا، کئی ہزار دینار نذر کیے۔ آپ نے یہ دینار اپنے ان رفیقوں میں تقسیم کر دیے جنھیں اپنی لڑکیوں کی شادی کرنی تھی۔

ایک دفعہ ایک سید آئے۔ انہوں نے آپ سے کفن کے لیے کپڑا مانگا۔ اتفاقاً اس وقت کوئی کپڑا حتیٰ کہ نقد رقم بھی نہیں تھی۔ فرمایا ''جاڑے کا موسم ختم ہو چکا ہے۔ بستر میں سے روئی نکال لو اور کپڑا کفن کے لیے دے دو۔ روئی فروخت کر کے اس کی قیمت رکھ لو تاکہ درویشوں کے وظیفے کے کام آئے''۔

یہ فرما کر نماز میں مشغول ہو گئے۔ خادم نے ارشاد کی تعمیل کی اور کہنے لگا کہ حضرت قطبِ عالم کیسی شفقت فرماتے ہیں، پھر اس نے یہ آیت پڑھی "وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلا رحمة للعالمین" (اور ہم نے آپ کو تمام جہانوں کے لیے رحمت بنا کر بھیجا)

آپ نے یہ آیت سنی تو نماز توڑ دی اور ناراضی سے فرمایا ''یہ آیت رسولِ اکرم کی شان

میں ہے، کسی اور کے لیے نہیں پڑھی جا سکتی۔"

آپ کی طبیعت میں بے حد انکسار اور خاکساری تھی۔ ایک دفعہ ایک مرید نے القاب میں قطب عالم، شیخ الشیوخ اور سید السادات لکھا تو فرمایا "مجھ کو گدائے عالم کہو۔"

**مہمان نوازی**: جب کوئی مخدوم جہانیاں سے ملاقات کرنے آتا، تو آپ اسے ضرور کچھ نہ کچھ کھلاتے، فرمایا کرتے تھے "جو آدمی کسی زندہ آدمی سے ملاقات کے لیے آئے اور اس کے ہاں کچھ نہ چکھے، تو گویا اس نے مُردے کی زیارت کی۔"

جب کوئی مہمان آتا تو جب تک وہ رہتا، اس کے لیے کھانے، پینے اور نقد وظیفے کا انتظام فرماتے اور اس کے قیام کے لیے ایک علیحدہ حجرہ متعین فرما دیتے۔

**خدمت خلق** : کتاب سیرۃ العارفین میں ہے کہ فیروز تغلق کا وزیر، خان جہاں ابتدا حضرت مخدوم جہانیاں کا سخت مخالف تھا۔ ایک مرتبہ اس نے ایک نویسندہ (لکھنے والے) کے بیٹے کو کسی بات پر قید کر دیا۔ اس کا باپ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس کی بے گناہی ظاہر کر کے سفارش کا طالب ہوا۔ حضرت مخدوم جہانیاں اسی وقت برائے سفارش خان جہاں کے پاس گئے لیکن اس نے اندر ہی سے کہلا بھیجا "میں شیخ سے نہ تو ملوں گا اور نہ ان کی سفارش قبول کروں گا۔ ان سے کہہ دیا جائے کہ وہ آیندہ میرے دروازے پر نہ آئیں۔"

اس کے باوجود حضرت مخدوم انیس مرتبہ اس کے دروازے پر گئے اور ہر مرتبہ اس نے یہی جواب دیا۔ آخری مرتبہ اس نے کہلوایا "اے سید! تمہیں غیرت نہیں آتی، میں کتنی مرتبہ تم سے انکار کر چکا ہوں مگر تم پھر میرے دروازے پر آن موجود ہوتے ہو۔"

حضرت نے جواب دیا "اے عزیز! میں جتنی مرتبہ تمہارے دروازے پر آتا ہوں، مجھے اس کا ثواب مل جاتا ہے لیکن ایک مظلوم کا مقصد پورا نہیں ہوتا، میں چاہتا ہوں کہ اس مظلوم کو تمہاری قید سے چھٹکارا دلوا دوں تاکہ تم بھی اس کے ثواب میں شریک ہو جاؤ۔"

یہ سن کر خان جہاں بے حد متاثر ہوا، وہ گھر سے باہر آیا اور آپ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہو گیا۔

**وفات**: مخدوم جہانیاں جہاں گشت نے ستر سال کی عمر میں عین عیدالاضحیٰ کے دن (۷۸۵ھ مطابق ۱۳۸۴ء) میں وفات پائی۔ آپ کا مزار پُر انوار اُچ میں زیارت گہِ خاص و عام ہے۔

**ملفوظات کے مجموعے**: آپ کے ملفوظات کے تین مجموعوں کا ایک تک

# میر سید اسماعیلؒ

پیدائش ۸۰۹ــــــــوفات ۹۹۲ھ

آپ سید ابدال کے بیٹے تھے جن کا سلسلہ شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے بیٹے سید عبدالرزاق تک پہنچتا ہے، آپ ہی وہ بزرگ ہیں جنہوں نے ہندوستان میں سید عبدالقادر کے سلسلہ کو جاری کیا، شیخ محمد حسن، شیخ امان اللہ اور اسی طرح دوسرے درویش آپ کے فیض یافتہ اور معتقد تھے، آپ کی وفات ۹۰۶ھ میں ہوئی، آپ کا مزار نھور میں ہے جہاں آپ کسی تقریب کے سلسلہ میں تشریف لے گئے تھے، اللہ آپ پر رحمت نازل کرے۔

پتا چل سکا ہے۔

۱)......خزانہ جلالی: اس مجموعے کا تذکرہ مختلف کتابوں میں ملتا ہے لیکن یہ ابھی تک زیورِ طبع سے آراستہ نہیں ہوا۔ شیخ محمد اکرام نے اپنی کتاب آبِ کوثر کے ایک فٹ نوٹ میں لکھا ہے کہ انہوں نے اُچ کے سفر میں خزانۂ جلالی کا ایک قلمی نسخہ موجودہ سجادہ نشین درگاہِ اُچ شریف کے پاس دیکھا تھا۔

❖......سراج الہدایہ: یہ حضرت مخدوم کے ملفوظات کا دوسرا مجموعہ ہے۔ اس کے جامع و مرتب احمد برنی حضرت مخدوم کے مرید تھے۔

❖......جامع العلوم: یہ حضرت کے ملفوظات کا تیسرا مجموعہ ہے۔ اس کے جامع و مرتب آپ کے مرید سید علاؤ الدین بن سعد حسینی ہیں۔ اس کا اُردو ترجمہ 'الدر المنظوم' کے نام سے دو جلدوں میں مولوی ذوالفقار احمد نقوی نے کیا تھا جو مطبع انصاری دہلی سے شائع ہوا:

خدا رحمت کند این عاشقانِ پاک طینت را



# حضرت خواجہ احمدؒ

اللہ کے ایک دوست کا تذکرہ، جس میں روحانیت کی خوشبو بسی ہوئی ہے۔

حضرت خواجہ احمدؒ کا اصلی وطن علاقہ دریائے چناب ہے۔ نسلاً آپ کھوکھر ہیں۔ آپ کے جد امجد نے بلوچ قبیلے کی ایک عفیفہ سے نکاح کر لیا۔ جس سے ایک فرزند حضرت کے والد محترم پیدا ہوئے۔ جب بلوغت کو پہنچے تو انہوں نے بھی بلوچوں کے گھر ایک نیک خاتون حوا بانو سے شادی کر لی جس سے دو لڑکے اور ایک لڑکی پیدا ہوئی۔ ایک حضرت خواجہ احمد اور دوسرے آپ کے بھائی محمد یعقوب جو بچپن ہی میں فوت ہو گئے تھے اور ایک لڑکی بی بی عائشہ جو آپ کی ہمشیرہ تھیں، ان کی شادی بھی تونسہ شریف کے علاقے میں بلوچوں کے قبیلہ میں ہوئی۔

حضرت کو بچپن ہی سے عبادت الٰہی کا بہت شوق تھا۔ جب آپ کے والد محترم رات کو گاؤں سے باہر عبادت کے لیے نکل جاتے تو آپ بھی ان کے پیچھے پیچھے چھپ کر گاؤں سے باہر تنہائی میں بیٹھ کر عبادت میں مشغول ہو جاتے۔ حضرتؒ کی یہ عادت تھی کہ سبق پڑھ کر تن تنہا شہر سے باہر بیر کے درخت کے نیچے مطالعہ اور ورد و وظائف میں مصروف رہا کرتے۔ حضرتؒ فرماتے ہیں کہ لڑکپن میں میں گاہ بگاہ والد بزرگوار سے بھوک کی شکایت کر کے روٹی طلب کیا کرتا تو آپ جواب میں فرمایا کرتے اللہ اللہ کرو۔ جب آپؒ کی عمر مبارک چار، پانچ سال کی ہوئی تو آپ کے والد بزرگوار آپ کو ایک مولوی صاحب کے پاس قرآن کریم پڑھنے کے لیے چھوڑ آئے اور ایک سال تک خبر نہ لی۔ استاد محترم بڑے مویشی والے تھے۔ صبح سبق پڑھ کر استاد محترم کا ریوڑ جنگل میں چرانے کے لیے لے جاتے۔ جب سردی کا موسم آیا تو استاد محترم نے اونٹ کی پشم کا بنا ہوا کمبل آپ کو دے دیا۔ جس کو حضرت اوڑھ کر رات کو ایک

غار میں سو جاتے لیکن علم حاصل کرنے کی خاطر سب دُکھ درد سہے۔ کچھ عرصے بعد قرآن پاک ختم کر کے والد محترم کی خدمت میں پہنچے۔ تھوڑے عرصہ بعد آپ کے والد محترم اس دنیا فانی سے رحلت فرما گئے، اور آپؒ اکیلے ہی گھر میں رہ گئے۔

آپ کے والد محترمؒ حضرت سلیمان تونسویؒ کے مرید تھے اس لیے حضرتؒ اپنے والد محترم کے ساتھ ایک دو دفعہ تونسہ شریف تشریف لے گئے۔ والد محترم کے وصال کے بعد حضرت تونسہ شریف جا کر حضرت سلیمان تونسویؒ کے مرید ہو گئے اور وہاں سات سال رہ کر فارسی نظم ونثر اور فقہ کی کتابیں پڑھیں۔ حضرت فرماتے ہیں کہ نو سال بعد مجھے سیر و سیاحت کا بہت شوق غالب آیا۔ محمد یعقوب نامی طالب علم کو ساتھ لے کر ملتان شریف چلا گیا۔ وہاں پہنچ کر ایک مسجد میں قیام کیا۔ محلّہ دار انتہائی بے مروت لوگ تھے۔ رزاق مطلق پر توکل کر کے مسجد کے حجرے میں رہنے لگا اور ایک مولوی صاحب سے ''کنز الدقائق'' کا سبق لینا شروع کیا۔ مولوی صاحب نے بڑی شفقت سے سبق پڑھایا، سبق لینے کے بعد اپنی مسجد میں لوٹ آیا۔ دوسرے دن پھر سبق پڑھنے گیا۔ استاد صاحب نے پوچھا کہ اے درویش! وجہ معاش کیا ہے؟ عرض کی کہ ہم دونوں کو پیٹ بھر کر کھانا بھی نصیب نہیں ہوتا۔ استاد محترم نے فرمایا کہ وہاں محلّہ میں شیخ بہاء الحق کی اولاد سے ایک شیخ ہیں وہ مسکین وغریب طلباء کی مدد کرتے ہیں۔ مجھے یہ بات پسند نہ آئی کہ آگے عرض کروں۔ تیسرے روز پھر استاد صاحب نے فرمایا کیوں میاں اس آدمی کے پاس گئے تھے۔ میں نے عرض کی نہیں جناب۔ اس پر آپ ناراض ہو کر فرمانے لگے۔ چلو میرے ساتھ جب ان کے دولت خانے کے قریب پہنچا تو میں نے دست بستہ عرض کی کہ رزاق حقیقی کا دروازہ چھوڑ کر کسی غیر کے دروازے پر جانے سے تو بھوکا مر جانا بہتر ہے۔ آخر ہم دونوں مسجد میں واپس آ گئے۔ آپؒ نے تعلیم حاصل کرنے کی خاطر بڑی بڑی تکالیف اور مشکلات کا سامنا کیا اور ہر تکلیف خندہ پیشانی سے برداشت کی۔

میرا شریف اسم بامسمیٰ گاؤں ہے، کیونکہ مکان کو اصلی شرف مکیں سے ہوتا ہے۔ ورنہ یہ اول ایک چھوٹی سی بستی تھی جس کا سنگ بنیاد اول ایک انسان میاں محمد نے رکھا، جو مولوی صاحب مکھڈ والوں کے مرید تھے۔ ایک دفعہ مولوی صاحب مکھڈوی میاں صاحب کی فاتحہ خوانی کے ارادے سے موضع اخلاص میں جو پنڈی گھیپ کے قریب ایک موضع ہے، ڈولہ کے ذریعہ تشریف لائے۔ جب میرا کے قریب سے گزرے تو فرمانے لگے کہ ان ریت کے تودوں اور کریوں سے ذکر کی آواز آتی ہے۔ نیز حضرت خواجہ فاضل شاہ کو ایک روز یہاں سے

گزرنے کا اتفاق ہوا۔ لوگوں نے عرض کی کہ یہ خشک میرا ہے، پانی کے لئے دعا فرمایئے۔
حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ یہاں ایک اللہ والا آئے گا جو اس خشک میرا کو پانی سے سیراب کردے گا اور ان کریوں میں بنگلہ بنائے گا چنانچہ ایسا ہی ظہور میں آیا، نیز میاں محمد تونسہ شریف حضرت خواجہ محمد سلیمان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ عرض کی کہ اس مسکین نے ایک بستی بنائی ہے جس کا نام میرا رکھا ہے۔ اس کے غربی طرف افغان آباد ہیں جن کا پیشہ غارت گری اور لوٹ مار ہے۔ اکثر اوقات ہماری بستی سے مال، مویشی، اسباب وغیرہ لوٹ کر لے جاتے ہیں، قبلہ عالم نے جوش میں آکر فرمایا وہ میرا نہیں میرا ہے انشاء اللہ قیامت تک امن وامان رہے گا اور کوئی تاراج نہ کرسکے گا۔ آپ کا میرا شریف میں قیام کرنا فی الحقیقت کئی بزرگوں کی پیشگوئیوں کی صداقت کا باعث ہے۔ تونسہ شریف کے قیام کے زمانے میں حضرت کے دل میں یہ خیال آیا کہ اگر کسی پیر بھائی کی صحبت میسر آجائے تو اچھا ہے۔ ایک رات استخارہ کیا مگر معمہ حل نہ ہوا دوسری بار پھر استخارہ کیا۔ اشارہ حضرت فاضل شاہ گڑھی والوں کی طرف ہوا، شاہ صاحب کا اس وقت کوئی مقررہ مقام نہ تھا، عموماً ضلع ہزارہ کے پہاڑی علاقہ میں آتے جاتے رہتے تھے۔ اکثر اوقات میرا شریف میں بھی قیام کرتے اور دو تین راتیں گزار دیتے۔ مسجد کا صحن نہایت مصفا اور خوشنما تھا۔ حضرت بڑے صفائی پسند تھے۔ نیز مسجد آبادی سے تھلگ شمالی کنارے پر گنجان درختوں میں بنائی گئی تھی، آپ کو یہ جگہ بہت ہی مرغوب اور پسند خاطر تھی۔ اس لیے آپ نے یہاں ڈیرہ ڈال دیا۔ بستی کے باشندے نماز پنجگانہ کے بڑے پابند تھے، درویش گاؤں سے جو کچھ لاتے آپ بھی ان کے ساتھ بیٹھ کر کھالیا کرتے، جو چیز میسر آتی، فوراً مستحقین کو بانٹ دیتے تھے۔

آپ اکثر اوقات محفل سماع منعقد کرتے اور سماع سنتے تھے۔ حضرت مشائخ رضوان اللہ علیہم کے عرسوں پر بھی آپ سماع سنتے تھے، محفل میلاد شریف منعقد کرتے تھے۔

ایک دفعہ سماع کا ذکر چھڑا۔ آپ نے فرمایا کہ صوفیائے کرام اپنے لیے اس واسطے سماع کو جائز سمجھتے ہیں، کیونکہ اکثر نوافل اور عبادات وریاضت کے شغل سے دلوں میں کدورت پڑجاتی ہے۔ اس لیے چند ساعتیں پوری فراغت اور آرام سے سماع اور مولود شریف سنتے ہیں، اس لیے تفسیر احمد کے تحت آیت شریف ومن یشتری ھوالحدیث لیضل عن سبیل اللہ میں طرفین کے دلائل موجود ہیں اور آخری فیصلہ یہ لکھا ہے کہ جس کو سماع سے لذت اور شوق الٰہی اور دنیا سے انقطاع ہو، اس کو تو راگ سننا جائز ہے اور اگر شہوت نفسانی اور خیالات شیطانی

راگ کے سننے سے زیادہ ہوں تو اس آدمی کو راگ کا سننا حرام ہے۔

قرآن کریم اور کتب متداولہ کا اکثر درس طالب حق کو دیا جاتا تھا، یہ درس بلند پایہ عالم دیتے تھے، جس کا کوئی معاوضہ نہیں لیتے تھے ان عالموں کو حضرت کے لنگر سے روٹی کپڑا دیا جاتا تھا، درویشوں کو خرچ خوراک کتابیں وغیرہ ہر ایک چیز لنگر سے مفت ملا کرتی تھی۔

حضرت مذہبی جھگڑوں میں بالکل نہ پڑتے تھے، آپ کا مسلک صلح کل تھا، آپ حنفی مذہب تھے، آپ اپنے سارے دوستوں کو حنفی مذہب کی پابندی کی تلقین کرتے تھے، جس کا مسلک ائمہ اربعہ سے باہر ہوتا اسے راہ راست پر خیال نہ کرتے۔

حضرت پیری مریدی شہرت سے بہت نفرت کیا کرتے اس لیے کہ لوگوں کو آپ کی وجہ سے تکلیف نہ ہو، سفر و حضر میں خاص خاص درویش ساتھ رہا کرتے، آپ مندرجہ ذیل جگہوں پر تشریف لے گئے، لاہور، جہلم، پشاور، مکھڈ، گڑھی شریف، پاک پٹن شریف، کالا باغ، راولپنڈی، چوہا سیدن شاہ، کشمیر، پنڈ دادنخاں، شاہ پور، ایبٹ آباد، اور ملتان وغیرہ۔

ایک روز مولوی محمد نواز اور دیگر خاص و عام پیر بھائی حضرت کی خدمت میں حاضر تھے کہ میاں ماجھی چھٹی رسان نے حضرت کی خدمت میں ڈاک پیش کی جس میں ایک خط مدینہ منورہ شریف سے آیا تھا۔ جس کا بھیجنے والا احمد خاں لاہوری تھا۔ احمد خاں نے لکھا تھا کہ میں ایک مصیبت میں گرفتار ہو کر انتہائی پریشان ہوا، اور اس مصیبت سے نجات حاصل کرنے کے لیے مدینہ منورہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر پر چلا گیا اور سات سال روضہ اطہر پر پڑا رہا، ازاں بعد ایک رات حضور کو خواب میں دیکھا، حضور نے فرمایا کہ تم میرا شریف جاؤ، بیدار ہو کر سوچنے لگا کہ خدا معلوم میرا شریف کدھر ہے آخر بڑی تگ و دو کے بعد پتہ چلا کہ میرا شریف ضلع کیمبل پور میں ایک موضع ہے، اس لیے یہ عریضہ ارسال خدمت ہے، اگر اجازت ہو تو خود حاضر ہو کر عرض و نیاز پیش کروں۔ خط کو سن کر آپ نے منشی سے جواب لکھوایا کہ جو کچھ تم نے خواب میں دیکھا وہ سب رحمت اور شفقت خواجہ ہر دوسرا حضور محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے ورنہ تو اور میں کیا ہیں بلکہ تمام جہان اور جملہ کون و مکاں اس در فیض اثر کے سائل ہیں، اس در کو نہ چھوڑنا میں بھی شفیع المذنبین کے طفیل دعا کا خواستگار ہوں گا۔ جب یہ خط ملے تو اس خاکسار کی طرف سے ہزاروں لاکھوں صلوٰۃ و تسلیم حضورؐ کے روضۂ انور پر عرض کرنا۔

ایک دفعہ حضرت چند درویشوں کے ہمراہ گڑھی شریف تشریف لے جا رہے تھے۔ راستہ میں بستی عنایت کے پاس ایک درخت کے نیچے آرام فرمایا۔ چلتے وقت آپ نے

فرمایا کہ سڑک کے کنارے پر یہ بڑا اچھا سایہ دار درخت ہے، اس کو کاٹ کر برباد نہ کرنا اور خوب حفاظت کرنا، آپ کے بعد مالکوں نے اس درخت کے کاٹنے کا ارادہ کیا تو کوئی نہ کوئی مصیبت درپیش آ گئی، اور جب کبھی کسی نے اس کی شاخیں کاٹ کر مال مویشی کو کھلائیں وہ مر گئے۔ آپ کی کرامت کو دیکھ کر ایک منکر جل گیا اور بے حرمتی کی نیت سے اس درخت کے نیچے بول و براز کر دیا، فوراً درد شکم سے بیمار ہو گیا، لوگ اس کو اٹھا کر گھر لے گئے، توبہ تائب ہوا، تب جان چھوٹی۔

ایک اور واقعہ اس سے بھی سخت تر ظاہر ہوا، ایک رسالدار بال بچوں مال اسباب سمیت اونٹوں کی سواری سے آ رہا تھا۔ گرمی سے گھبرا کر اس درخت کے نیچے آرام کیا، جب شتربانوں نے درخت کو سرسبز دیکھا تو دل جگہ پر نہ رہا بے اختیار ہو کر ہاتھ بڑھایا اور شاخیں کاٹ کر اونٹوں کے آگے ڈالنی شروع کر دی، ہر چند لوگوں نے ان کو سمجھایا کہ یہ درخت ایک بزرگ کا ہے جو اس کا نقصان کرتا ہے وہ نقصان اُٹھاتا ہے لیکن سیاہ دل رسالدار نے ایک نہ سنی۔ غریب زمیندار خاموش ہو رہے۔ چند دنوں بعد ان میں سے ایک شتربان درخت کے نیچے آ کر رونے لگا۔ چند ایک لوگوں نے اس سے پوچھا، کیوں روتے ہو، کہنے لگا کہ تینوں اونٹ بیمار ہو کر مر گئے اور رسالدار بھی اپنے دونوں بیٹوں سمیت فوت ہو گیا۔

ایک دفعہ ایک کشمیری نے شہد کا بھرا ہوا برتن حضرت کو نذر کیا، آپ نے فرمایا کہ میرے لیے اتنی زحمت نہ اٹھایا کرو، وہاں اگر بغیر تکلیف اور مشقت کے مل جائے تو لے آنا، اس میں کوئی حرج نہیں۔ کشمیری نے عرض کیا کہ محنت عین سعادت ہے، جب قدمبوسی کا دل میں ارادہ کیا تو خیال آیا کہ اگر شہد دستیاب ہو جائے تو نذر لے جاؤں گھر میں تھا نہیں جنگل میں تلاش کرنے گیا، آخر ایک اونچے درخت پر شہد نظر آیا لیکن اس کا حاصل کرنا نہایت ہی محال تھا، بڑی تدبیریں کیں، مگر ایک بھی کارگر ثابت نہ ہوئی، آخر الامر پیران غلام کی مدد پر یہ حیلہ کیا، ایک رسی لے کر کمر میں باندھی اور اسی درخت سے باندھ کر لٹک گیا، ناگہاں رسی ٹوٹ گئی، خوف آیا کہ نیچے گر گیا تو ٹکڑے ٹکڑے ہو جاؤں گا، ناچار پیران غلام کے طفیل خدا کی درگاہ میں استغاثہ کیا، کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت میروی ہوا میں آئے اور دونوں ہاتھوں سے میری کمر پکڑ کر مجھے زمین پر پہنچا دیا، حضرت کے دربار میں حاضر ہو گیا۔ مولوی شیخ ساکن تکہ کلاں ذکر کرتے ہیں کہ ایک روز گرمی کے موسم میں درویشوں کے ہمراہ آپ اپنے کنوئیں پر گئے، گرمی بہت سخت تھی اس لیے آپ کی چارپائی مضبوط رسوں سے باندھ کر کنوئیں میں لٹکا

## حضرت امام عبداللہ بن مبارکؒ

آپ امام اعظمؒ کے شاگرد رشید ہیں۔ علوم و فنون میں آپ جامع اور جید عالم تھے۔ صاحب کشف و کرامات تھے۔ حضرت سفیان ثوری اور فضیل بن عیاض آپ کے ہمعصر تھے اور بڑے بڑے مشائخ کی صحبتیں آپ نے دیکھیں۔ نقل ہے کہ ایک دن ایک گلی سے گزر رہے تھے۔ ایک نابینا سے آپ نے فرمایا، عبداللہ مبارک آرہا ہے، تجھے جس چیز کی ضرورت ہو اس سے طلب کر، نابینا نے کہا کہ دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ میری آنکھیں عنایت فرمادے، آپ نے دعا فرمائی۔ اسی وقت اس کی بینائی آگئی۔

صاحب کشف المحجوب نے لکھا ہے کہ امام عبداللہ کی والدہ ایک دن باغ میں کسی کام سے تشریف لے گئیں۔ آپ کو باغ میں سوتا ہوا پایا۔ دیکھا کہ ایک بہت بڑا سانپ منہ میں ایک پھول لئے ہوئے آپ کے اوپر پنکھیاں اڑا رہا ہے۔

آپ کی ولادت ۱۱۸ھ کو ہوئی، وفات ماہ رمضان میں ۱۸۱ھ کو ہوئی۔

دیا۔ آپ نے کچھ ساعت آرام کیا، نماز ظہر کے وقت آپ کو نکالا گیا، نماز پڑھ کر جب آپ فارغ ہوئے تو میں نے عرض کی حضرت نے تو کنوئیں میں آرام کیا اور سب عقیدت مند گرمی سے جاں بلب ہو گئے ہیں، بالکل کسی کو آرام نہ آیا، ہوا کے دروازے بالکل بند تھے، تمام مخلوقات اپنے عرق میں غرق تھی، دعا فرمایئے کہ ہوا جاری ہو۔ حضرت نے تبسم فرما کر کہا۔ اگر چالیس گنجوں کو گنو تو ہوا چلے گی۔ ساعت کے بعد مولوی صاحب نے عرض کی کہ یہ حضرت گنتی تو پوری ہو گئی لیکن ہوا کسی طرف سے بھی نہیں چلی، آپ نے فرمایا مولوی صاحب گنتی میں غلطی واقع ہوئی ہوگی۔ بلند آواز سے گنتی کرو۔ جب لوگوں نے اس غلطی کو پورا کیا تو مشرق کی طرف سے آہستہ آہستہ ہوا چلنے لگی، حتیٰ کہ سخت تیز ہوگئی، اور ایک سیاہ گھٹا اٹھی، آسمان ابر آلود ہو گیا، بارش برسنے لگی، گرمی سردی سے بدل گئی اور ہر کسی کو سکھ اور آرام نصیب ہوا، درویش حضرت کے ہمراہ خوشی خوشی میرا شریف واپس ہوئے۔

محمد خاں نمبردار سکنہ کہویاں علاقہ تلہ گنگ مرید حضرت خواجہ ذکر کرتے ہیں کہ میرا لڑکا ہنجیروں سے بیمار تھا، ہر چند علاج کیا، بیماری دن بدن ترقی کرتی گئی، اور اتنا بیمار ہو گیا کہ پہلو بدلنے کی طاقت بھی نہ رہی۔ ایک دن رو کر کہنے لگا کہ اگر حضرت خواجہ احمد غریب نواز ہمارے گھر قدم رنجہ فرمادیں اور میری ہنجیروں پر دم کریں تو یقین ہے کہ اس مسیحا کے دم کے اثر سے صحت کامل ہو جائے گی، ورنہ موت تو سر پر آہی پہنچی ہے۔ آپ کے دیدار فیض آثار سے تو ... گا، اس سعادت عظمیٰ سے تو محروم نہیں رہوں گا، میں نے چند بار حاضر ہو کر عرض کی

لیکن درخواست منظور نہیں ہوئی آخر بصد مشکل آپ کو اپنے ہمراہ اپنے گھر لے گیا۔ چند ایک درویش آپ کے ہمراہ تھے۔ مرغ کے چوزے کا گوشت آپ بڑا پسند فرمایا کرتے تھے، اس لیے ایک چوزہ لے کر بطور ناشتہ روٹی سے پہلے خدمت اقدس میں پیش کیا، مگر آپ نے رغبت سے نہ کھایا ہم نے گمان کیا شاید طبیعت کے مطابق پکا ہوا نہیں، دوبارہ پھر پکا کر حاضر کیا، تیسری بار پھر ہم نے ارادہ کیا تو آپ نے ہنس کر فرمایا کہ لوگ کہیں گے، مرغا کھاؤ فقیر آیا۔ ایک رات رہ کر واپس تشریف لے گئے، میرا لڑکا حضرت کی صحبت اور بابرکت تھوک سے ایسا صحت یاب ہوا کہ بیماری کا نام تک باقی نہ رہا۔

سید احمد شاہ فتح جنگی ذکر کرتے ہیں کہ ایک روز حضرت نے فرمایا کہ سیر کے ایام میں ایک وقت طلبا کے گروہ کے ساتھ بمقام ٹھر توپ گڑھی افغاناں پہاڑ کے دامن میں سکونت اختیار کی، طلبا کے سبق اسباق سے فارغ ہو کر پہاڑ کے دامن میں شہر سے دور لوگوں سے پوشیدہ ذکر بالجہر شروع کیا، ایک روز بڑے ذوق شوق سے مشغول تھا کہ ناگہاں ایک شیر ہولناک میرے پاس آ کر غرانے لگا، میں اپنی جگہ پر بیٹھ کر ذکر اذکار میں مصروف رہا، شیر بھی میرے ساتھ ذکر جہر میں شریک ہو گیا، میں جس وقت کلمہ لا الہٰ الا اللہ کے ساتھ آواز بلند کرتا تو وہ چپ ہو جاتا جب میں سانس اندر کھینچتا، تب وہ شروع ہو جاتا، بہت دیر تک ہم ذکر بالجہر کرتے رہے۔ اختتام وظیفہ کے بعد شیر مجھے سلام کر کے جنگل میں چلا گیا۔

ایک شخص نے اپنی عورت کو قتل کر دیا، چنانچہ اسے گرفتار کر لیا گیا، اس نے مجسٹریٹ کے سامنے بیان دیا کہ میں نے دیوانگی کی حالت میں اپنی عورت کو قتل کر دیا ہے، ورنہ میری اس کے ساتھ کوئی دشمنی نہ تھی۔ صفائی کے گواہوں میں اس نے حضرت خواجہ میروی، حضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑہ شریف اور سردار محمد نواز خاں کے نام لکھوائے اور یہ بھی بیان کیا کہ میری دیوانگی کے متعلق یہ تینوں حضرات خوب واقف ہیں چنانچہ تینوں کے نام سمن جاری کئے گئے، پہلے حضرت خواجہ احمد انکار کر بیٹھے کیونکہ یہ کام ان کی عادت کے خلاف تھا۔ چنانچہ تاریخ پیشگی سے پہلے شام کے وقت آپ راولپنڈی پہنچ گئے، دوسرے دن صبح آپ کچہری میں پہنچے تھوڑی دیر بعد پیر صاحب گولڑہ شریف خاص تجل سے جلوہ آرا ہوئے، حضرت میروی نے جب آپ کو آتے دیکھا تو آگے بڑھ کر مصافحہ مسنون طریقہ پر کیا، پیر صاحب گولڑہ شریف نے فرمایا کہ آج شہادت کی مصیبت حکام دنیاوی کی کچہریوں میں آ گئی، حضرت میروی نے فرمایا کہ پہلے بھی انگریزوں کا منہ دیکھنے کا کم ہی اتفاق ہوا ہے، آج بھی اپنے پیران عظام سے یہی التجا

ہے کہ خدا ان کا منہ نہ دکھائے، اور قاتل جس نے اتنی حیلہ سازی کی ہے، اللہ تعالیٰ پیران عظام کے طفیل اس کو بھی خلاصی ملے۔ اتنے میں نماز ظہر کا وقت ہو گیا، اور آپ نماز ادا کرنے کے لیے چلے گئے، جب نماز سے فارغ ہوئے تو اندرون عدالت سے اردلی نے آکر آپ کو اطلاع دی کہ آپ سب صاحبان کی شہادتیں ہو گئیں اور غالب امید ہے کہ قاتل بھی رہا ہو جائے، پس آپ اطلاع ہونے پر فوراً خادموں سمیت عدالت سے باہر نکل آئے۔

علاقہ ہوتی مردان کے ایک شخص کا لڑکا گم ہو گیا، کسی نے اس کو حضرت میروی کا پتہ بتا دیا، بے چارہ رات دن چلتا چلتا منزلیں طے کر کے جب تھٹہ بسال کے قریب سفید پہاڑ میں پہنچا تو رستہ گم ہو گیا، ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ گیا، تھوڑی دیر بعد ایک شخص نے آکر السلام علیکم کہا اور نرمی سے حال احوال پوچھا، اس بزرگ نے فرمایا، یہاں سے شہر نزدیک ہے اندھیری رات میں تم راستے سے بھٹک جاؤ گے، ہاتھ پکڑ کر مسجد میں لے گئے، علی الصبح وہاں سے روانہ ہوا، چند دنوں بعد میرا شریف پہنچا جونہی حضرت کی قدمبوسی کی تو پہچان گیا کہ یہ تو وہی شخص ہیں جو کہ اندھیری رات میں میرا ہاتھ پکڑ کر مسجد میں لے گئے تھے، میں نے اپنے لڑکے کی گم شدگی کا حال بتلایا آپ نے تونسہ شریف کی طرف منہ کر کے دعا کی تیرا لڑکا تیرے گھر جانے سے پہلے پہنچ جائے گا، چنانچہ اسی طرح ہوا میرا دل حضرت کی یہ کرامت دیکھ کر نہایت خوش ہوا، بیعت کا عہد کیا اور پھر گھر واپس چلا گیا۔

محمد شاہ کشمیری بیان کرتے ہیں کہ میں طالب علمی کے زمانے میں اپنے استاد کے ہمراہ راولپنڈی روانہ ہوا، رات ایک گاؤں میں آگئی جس کے قریب حضرت موسیٰ کی زیارت گاہ تھی اور اس کے احاطے میں بے شمار درخت تھے، جن میں بہت صاف قسم کی سوٹیاں تھیں، خیال گزرا کہ چند سوٹیاں حضرت میروی کے اصحاب صفہ کے لیے کاٹ لوں، لوگوں نے منع کیا کہ نقصان اٹھاؤ گے لیکن میں نے مصمم ارادہ کر لیا کہ سوٹیاں کاٹوں گا، رات کو سوٹیاں کاٹ کر مسجد میں آکر سو گیا، رات کو مزار کے مجاوروں نے گلا گھونٹنا شروع کیا، ہر چند کوشش کی مگر کچھ نہ بنا، اضطراب کی حالت میں تھا کہ حضرت میروی حاضر ہو کر فقیر کا ہاتھ پکڑ کر فرمانے لگے او بخیل سوٹیوں کے پیچھے ایک طالب علم کو ہلاک کرتا ہے شرم نہیں آتی۔ وہ مجاور یہ الفاظ سن کر مسجد سے باہر ہو گیا، آپ مجھے فرمانے لگے، سوٹیاں کیوں کاٹیں اپنی جان بھی ہلاکت میں ڈالی، اور مجھے تکلیف دی۔ میں نے آپ کے ہاتھ پاؤں چومے اور پھر آپ حضرت نے فرمایا کہ ابتدائی زمانے میں نکہ کلاں میں مسمیٰ رام کور ایک ہندو تھا جو ہمارے درویشوں کو صابن وغیرہ اور

# شکر اور شکر کی حقیقت

ایک مرتبہ شیخ علی لالا نے فرمایا کہ شکر کی حقیقت یہ ہے کہ محسن کے احسان کا ذکر کر کے اس کی تعریف کی جائے اور بندہ کے شکر گزاری کا مفہوم یہ ہے کہ وہ اللہ کے احسان کا ذکر کر کے اس کی تعریف کرے۔ پس اگر کوئی اللہ کا شکر ادا کرنا چاہے تو اللہ کی اطاعت کرے۔ عجز و انکساری اختیار کرے۔ اللہ کے بندوں کا احترام کرے اور اگر اس پر کوئی مصیبت پڑے تو بھی اللہ کا شکر ادا کرتا رہے۔

ضروری چیزیں بطور قرض دیا کرتا تھا، جب میسر ہوتا قرضہ ادا کر دیا جاتا، اتفاقاً وہ ہندو سخت بیمار ہو گیا، اس کو زندگی کی امید نہ رہی، عزیز قربا کو بلا کر اس نے وصیت کی کہ جب میں مر جاؤں تو میری لاش مسلمانوں کے حوالے کر دینا، کیونکہ میں خواجہ احمد میروی کا مرید ہوں، میرے جسم کو آگ نہ جلا سکے گی، اس لیے وصیت کر رہا ہوں، تا کہ تم کو ندامت نہ اٹھانی پڑے، لیکن سنگ دلوں نے ایک نہ سنی، آخر بمصداق آیت کل نفس ذائقۃ الموت مسمیٰ رام کور فوت ہو گیا، ہر چند اس کی لاش کو جلانے کی کوشش کی گئی لیکن وہ نہ جلی، مجبوراً اس کی لاش کو دریائے اٹک میں جا پھینکا۔

21 ذی الحجہ 1339ھ میں حضرت ایک پھنسی کے عارضہ میں مبتلا ہوئے جو انگشت سبابہ اور وسطیٰ کے درمیان نکل آئی تھی۔ اس سے قدرے بخار ہو گیا، حضرت نے اپنی عادت کے مطابق باہر نالہ میں خیمہ لگوایا، آپ ساعت بہ ساعت دم کیا کرتے، حاضرین سبب پوچھتے تو آپ فرماتے کہ اس میں سخت درد ہے۔

بعد میں علاج کرانے سے آرام ہو گیا، پھر آپ نے میٹھا جلاب نوش کیا، تو حالت ذرا دگرگوں ہو گئی، اس حالت میں اکثر اوقات اپنی آنکھیں بند کر کے ذکر قلبی میں مشغول ہو جاتے، پھر جب لوگوں کی آواز کان میں پڑتی تو مولوی احمد خان سجادہ نشین کو فرماتے کہ آج منگل وار ہے میری تاریخ وفات لکھ لو اور لوگوں کو بنگلہ سے باہر نکال دو کہ میں اکیلا ذکر الٰہی کروں، دوسرے دن بدھوار کو اشراق کے وقت تیرہ روز بیمار رہنے کے بعد داعی اجل کو لبیک کہا، رب اغفرلی والحقنی بالصالحین یا رفیق الاعلیٰ، فرماتے ہوئے وصال فرما گئے، انا للہ وانا الیہ راجعون۔ (تحریر: محمد اعظم قومی ڈائجسٹ جنوری ۲۰۰۷ء) ♦♦♦

# نعت رسول مقبول

کچھ نہیں مانگتا شاہوں سے یہ شیدا تیرا
اس کی دولت ہے فقط نقشِ کفِ پا تیرا

لوگ کہتے ہیں کہ سایہ ترے پیکر کا نہ تھا
میں تو کہتا ہوں جہاں بھر پہ ہے سایہ تیرا

ایک بار اور بھی طیبہ سے فلسطین میں آ
راستہ دیکھتی ہے مسجدِ اقصیٰ تیرا

اب بھی ظلمات فروشوں کو گلہ ہے تجھ سے
رات باقی تھی کہ سورج نکل آیا تیرا

پورے قد سے جو کھڑا ہوں تو یہ تیرا ہے کرم
مجھ کو جھکنے نہیں دیتا ہے سہارا تیرا

(صلی اللہ علیہ وسلم)

احمد ندیم قاسمی

# خواجہ ضیاء نخشبی رحمۃ اللہ علیہ

## آپ لوگوں کے میل جول سے علیحدہ رہتے تھے۔

پیدائش ۶۵۲ھ ——— وفات ۷۵۱ھ

آپ بدایوں میں گوشہ نشینی کے اندر ہی اپنے کام میں مشغول رہے۔ آپ کی کئی کتابیں بھی ہیں، مثلاً سلک السلوک، عشرۂ مبشرہ، کلیات و جزئیات، طوطی نامہ وغیرہ آپ کی تمام تصنیفات بلند مرتبہ اور مضمون کے اعتبار سے ایک دوسرے سے متشابہ ہیں۔ سلک السلوک وہ کتاب ہے جو اپنی حلاوت، رنگینی اور لطافت بیانی کے ساتھ ساتھ پرتاثیر حکایات ونصائح اولیاء سے لبریز ہے۔ آپ کی اکثر کتب میں ایک ہی طرز کے قطعات ہیں جیسا کہ یہ قطعہ ہے:

نخشبی خیز با زمانہ بساز!
ورنہ خود را نشانہ ساختن است
عاقلانِ زمانہ می گویند!
عاقلی با زمانہ ساختن است

ترجمہ: (اے نخشبی کھڑا ہو اور زمانہ کا ساتھ دے ورنہ خود کو لوگوں کا نشانہ بنانا ہے، زمانہ کے عقلمندوں کا یہ مقولہ ہے کہ زمانہ کا ساتھ دینا ہی عقلمندی ہے)

آپ کا حال جو ظاہر ہوا وہ یہ تھا کہ لوگوں کے میل جول سے علیحدہ رہتے اور کسی اعتقاد یا عدم اعتقاد سے کوئی سروکار نہ رکھتے تھے۔

کہتے ہیں کہ خواجہ نظام الدین اولیاءؒ کے زمانے میں ضیاء نام کے تین آدمی تھے، ایک ضیاء سنامی، جو شیخ نظام الدین اولیاء کے منکر اور مخالف تھے (ان کی مخالفت کی وجہ یہ تھی کہ شیخ نظام الدین سماع سنتے اور اُسے جائز قرار دیتے تھے اور وہ اس فعل کو بدعت اور خلاف شرع کہتے تھے۔ فقط) دوسرے ضیاء برنی، جو شیخ نظام الدین اولیاؒء کے معتقد اور مرید تھے اور

تیسرے ضیاء نخشی، جو نہ شیخ نظام الدین اولیاءؒ کے منکر اور مخالف تھے اور نہ ہی معتقد اور عقیدتمند تھے۔ اسی طرح سنا گیا ہے کہ ضیاء نخشی شیخ فرید کے مرید تھے جو سلطان التارکین شیخ حمید الدین ناگوری کے خلیفہ اور پوتے تھے، واللہ اعلم آپ کی وفات ۷۵۱ھ میں ہوئی۔

سلک السلوک میں ہے کہ ایک روز شیخ ناگوریؒ نے ایک لونڈی خریدی۔ جب رات ہوئی تو اسے فرمایا کہ ہمارا بستر درست کر دو تا کہ ہم سو جائیں۔ لونڈی نے کہا، اے میرے آقا! کیا آپ کا بھی کوئی مولیٰ اور آقا ہے؟ شیخ نے جواب دیا ہاں، لونڈی نے پھر پوچھا کہ آپ کا مولیٰ بھی سوتا ہے۔ شیخ نے کہا نہیں، تو لونڈی نے کہا پھر آپ کو حیا نہیں آتی جب آپ کا آقا بیدار ہے تو آپ کیوں سوتے ہیں؟ بذرجمہر سے پوچھا گیا کہ کون سا جانور زیادہ سرکش ہے؟ تو بذرجمہر نے جواب دیا کہ انسان، جس کے سامنے موت، درویشی اور دوزخ موجود ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ نے رضوان کی بشارت دی، رسولوں نے احکام خداوندی کے مطابق لوگوں کو دعوت دی اور بذریعہ آسمانی کتب کے لوگوں کو اپنی طرف کھینچا مگر پھر بھی یہ انسان ہی ہے جو تکبر اور سرکشی پر تلا ہوا ہے۔ اس کے بعد فرمایا سنو سنو! ایک دفعہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو خدا تعالیٰ نے حکم دیا کہ تم اپنی قوم سے نیک لوگوں سے بدکاروں کو علیحدہ اور جدا کر دو۔ موسیٰ علیہ السلام نے تمام لوگوں کو اپنے گھروں سے باہر آنے کو کہا، چنانچہ اکثر لوگ باہر آ گئے تو آپ نے ستر نیک آدمیوں کو جدا کھڑا ہونے کو فرمایا، پھر خدا نے حکم دیا کہ ان ستر میں سے سات نیک آدمیوں کو منتخب کیجئے، پھر خدا نے حکم دیا کہ ان سات میں سے صرف تین نیک آدمیوں کا انتخاب کیجئے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اے موسیٰ! یہ تین آدمی جو تمام مخلوق میں سے اپنے کو نیک سمجھ رہے ہیں ہمارے نزدیک یہی تمام سے برے اور بدکار ہیں کیونکہ جب انھوں نے سنا کہ آپ نیک لوگوں کو بلا رہے ہیں تو یہ آگے بڑھ آئے (گویا کہ یہ ایک قسم کا تکبر اور ریاکاری تھی جس کی وجہ سے وہ تمام لوگوں سے بدتر شمار کئے گئے۔ فاضل)

اے دوست یہ ایک خاص مقام ہے جو کوئی عبادت و اطاعت نہ کرے وہ اس شخص سے بہتر ہے جو عبادت کرے اور اسے لوگوں پر فخر یہ ظاہر کرے۔

اسلامی دستور کے اعتبار سے اسلامی مملکت میں مدعیٰ علیہ کو سزا دی جاتی ہے، اور دنیائے طریقت میں مدعی کو قید و بند میں بھیج دیا جاتا ہے۔ قطعہ

نخشی تا نظر بخود نکنی!
مثل ایں کار مردہ نکند!

کرا سوئے خود نگہ باشد
ہیچکس سوئے او نگہ نکند

ترجمہ: (اے نخشی جب تک تم اپنی طرف نہ دیکھو گے تو مانند مُردہ کے ہو گے اور اس کام کو نہ کر سکو گے اور جو کوئی تکبر کرتا ہے اس کی طرف کوئی شخص التفات نہیں کرتا، اور اس شعر کا ایک مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ جو شخص اپنی حفاظت کرتا ہے یعنی شریعت کے احکام پر عمل کرتا ہے تو اس کی طرف کوئی بھی نقصان دہ نظر نہیں اُٹھا سکتا)

میرے عزیز! پہلے لوگوں کو دوسرے لوگوں کے گناہ اور جرائم سن کر بخار آ جایا کرتا تھا اور تمہارے گناہوں سے خود تمہارا باطن کیوں نہیں جل کر راکھ ہو جاتا؟ ایک قدیمی دستور تھا کہ موسم بہار میں لوگ عیش و عشرت میں مشغول ہو جاتے تھے لیکن حضرت معروف کرخیؒ موسمِ بہار کے آتے ہی کبیدہ خاطر اور مغموم ہو جایا کرتے تھے اور فرماتے موسمِ بہار آ گیا اور لوگ پھر کھیل کود میں لگ جائیں گے۔ اس کے بعد فرمایا کہ ایک صاحب حال فقیر کسی مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا اچانک بارش ہونے لگی تو اس فقیر کے دل میں (نماز کے اندر ہی) اپنے خالی کمرے کا خیال آیا، اسی وقت مسجد کی ایک سمت سے (غیبی) آواز آئی کہ اے درویش! تیری یہ نماز ہم پر کوئی احسان مندی نہیں، تو اپنی لطافت اپنے گھر بھیج رہا ہے اور کثافت ہمارے حضور پیش کر رہا ہے۔ اس کے بعد فرمایا کہ احکام طریقت کے حکام جن کی پوری دنیا فرمانبردار ہے ان کا قول ہے کہ کسی بلی کا مطیع اور فرمانبردار اس شخص سے بدرجہا بہتر اور اچھا ہے جو اپنے نفس کا مطیع اور فرمانبردار ہو۔

ایک درویش سجادہ نشین ہر جمعہ کو اپنی نشست سے باہر آ کر لوگوں سے دریافت کرتے کہ مسجد کو جانے کا راستہ کدھر ہے؟ ایک مرتبہ ایک آدمی نے جواب دیا کہ آپ برسہا برس سے مسجد کی جانب جاتے ہیں اور اتنا معلوم نہیں کہ مسجد کا راستہ کونسا ہے؟ یہ سن کر اس درویش نے کہا کہ راستہ تو میں جانتا ہوں لیکن جس راستہ پر میں چلتا ہوں اس پر محکوم ہو کر چلنا خود حاکم ہو کر چلنے کی بہ نسبت بہتر سمجھتا ہوں یعنی واقعہ یہ ہے کہ خود کو دوسرے کا تابع سمجھنا بڑا کام ہے۔

سنو سنو! حضرت وہب بن منبہ فرماتے ہیں کہ حضرت کعب بن احبار مسجد میں نماز پڑھتے وقت پچھلی صف میں کھڑے ہوا کرتے تھے۔ لوگوں نے آپ سے دریافت کیا کہ آخیر صف میں کھڑے ہونے میں کیا راز ہے؟ آپ نے فرمایا کہ میں نے تورات میں پڑھا ہے کہ اُمتِ محمدیہ میں کچھ لوگ ایسے بھی ہوں گے جب اُن میں سے کوئی ایک خدا کے حضور سر بسجود

ہوگا تو ابھی اس نے سجدہ سے سر نہ اُٹھایا ہوگا کہ اللہ تعالیٰ اس سے پیچھے والے لوگوں کو بخش دیں گے میں اسی لئے سب سے آخر میں کھڑا ہوتا ہوں کہ اگلے لوگوں کے سجدوں کے طفیل میرا مقصد پورا ہو جائے (یعنی میں بخش دیا جاؤں) قطعہ

نخشمی درمیان مبیں خود را
قطرۂ را چہ سیل می خوانی
ہمہ کس در طفیل تو گردد
گر تو خود را طفیل کس دانی

ترجمہ: (اے نخشمی لوگوں کے درمیان (یعنی لوگوں جیسا) نہ دیکھو خود کو، ایک قطرہ کو سیلاب کون سمجھتا ہے، تمام دنیا تمہارے مطیع اور فرمانبردار اس وقت ہو سکتی ہے جب تم بھی کسی کے فرمانبردار بن جاؤ)

شیخ المشائخ عبداللہ خفیف ایک دفعہ بیمار ہو گئے۔ ایک طبیب آپ کے پاس آیا اور اس نے کہا اے شیخ! کیا آپ بیمار ہیں؟ شیخ نے جواب دیا جسم ختم ہو جائے گا تو بیماری بھی خود بخود دور ہو جائے گی۔

شیخ محمد واسع وہ بزرگ تھے جن کو یہ وسیع اور عریض دنیا ایک چیونٹی کی آنکھ سے بھی کم نظر آتی تھی۔ ان سے منقول ہے اگر گناہ اور معصیت میں بدبو ہوتی تو کوئی آدمی میرے پہلو میں نہ بیٹھ سکتا۔

خواجہ ابوالحسن خرقانی کا قول ہے کہ جو آبِ رحمت سے قریب ہوا وہ رحمت میں غرق ہو گیا اور ہمارا حال یہ ہے کہ جو اس سے دور ہوا وہ سب سے دور ہو کر اس آگ کے قریب پہنچ گیا جو جلا کر راکھ کر دے گی۔

کہتے ہیں کہ ایک روز زبیدہ کے دروازے پر ایک آدمی نے آ کر کہا کہ میں زبیدہ کا عاشق ہوں۔ زبیدہ کو اس کی خبر دی گئی تو اس نے اس آدمی کو اندر بلایا اور کہا کہ خبردار آئندہ ایسی بات کی جرأت نہ کرنا، تو اُس نے کہا کہ میں اس بات سے کسی صورت میں باز نہیں آ سکتا۔ تو زبیدہ نے کہا کہ اچھا دو ہزار درہم لے لو اور عشق کا اظہار چھوڑ دو مگر اس آدمی نے انکار کر دیا۔ وہ انکار کرتا اور زبیدہ رقم اور بڑھا دیتی یہاں تک کہ جب زبیدہ نے دس ہزار درہم دینے کا وعدہ کیا تو اس نے تسلیم کر لیا اور عشق کے اظہار کے ترک پر رضامند ہو گیا۔ زبیدہ نے جب اس کی یہ کیفیت دیکھی تو اپنے خادموں اور ملازموں سے کہا کہ اس کی گردن اُڑا دی جائے کیونکہ یہ اوپر اوپر سے ہماری

## مکاشفہ

جب کسی چیز کا ذکر قلب پر غلبہ پالیتا ہے تو وہ چیز قلب پر واضح ہو جاتی ہے اور تمام شکوک و شبہات قلب سے نکل جاتے ہیں۔ یہی مکاشفہ ہے۔ یہ کیفیت بیداری میں بھی طاری ہو سکتی ہے اور خواب کی درمیانی حالت میں بھی۔ مگر اس کے لیے ضروری ہے کہ تمہیں یقین ہو اور تمہاری قوتِ مشاہدہ اچھی ہو۔ پس اگر تم چاہتے ہو کہ مکاشفہ کی صلاحیت حاصل ہو تو اللہ کے سوا کسی سے محبت نہ کرو اور تمہیں ہر چیز میں اللہ کی صناعی ہی نظر آتی ہو۔ اس چیز کو اپنے اوپر طاری کرلو۔

محبت کا دعویٰ کرتا ہے اور فی الواقع اس کو ہماری محبت نہیں۔

سنو سنو! ایک بزرگ تھے جو کبھی بھی دائیں بائیں جانب مڑ کر نہ دیکھا کرتے تھے۔ ایک دفعہ وہ خانۂ کعبہ کا طواف کر رہے تھے تو اُنھیں کسی نے آواز دی اور پکارا۔ انھوں نے مڑ کر دیکھنا چاہا کہ کون پکار رہا ہے تو اچانک فضا سے آواز آئی کہ جو ہمارے علاوہ کسی اور کی طرف توجہ کرے وہ ہمارا نہیں۔

اے عزیز! اگر ہزار برس بھی اس راستے پر چلتے رہو اور پھر تمہارے دل میں یہ خیال آئے کہ تمہاری دعا قبول ہونی چاہیے تو یقین کرلو کہ تم جاہ پرست ہو اور راہِ حق کے طالب نہیں ہو۔

بھلا جو پیشاب کے پلید راستے سے دنیا میں آیا ہے اُسے شان و شوکت کیسے زیب دے سکتی ہے وہ بیچارہ تو گندے نطفہ اور سڑی ہوئی مٹی سے بنایا اور پیدا کیا گیا ہے۔

سلک السلوک میں ہے کہ مجھ جیسے کمزور، لاغر، مفلس، ناکارہ کو بہادروں کے میدان کارزار میں لاکر کھڑا کر دیا گیا ہے امرِ الٰہی ایک سمت کھینچ رہا ہے اور حکمِ الٰہی دوسری جانب، اے برادر! اگر اس راہ میں منزلِ مقصود کی رسائی درکار ہے تو اپنی ذات کو کچھ نہ سمجھو۔ جو لوگ خدا کی عبادت و اطاعت میں تونگر اور غنی نظر آتے ہیں وہ اپنی ذات کو ہر وقت مفلس محتاج ہی سمجھتے ہیں اور جو لوگ ہمیشہ کے مفلس و محتاج نہیں وہ اپنے کو تونگر و غنی کہلوانے کے حقدار نہیں۔

اے طلبگار! اگر تو فی الواقع طالب ہے تو ان لوگوں کا طریقہ اختیار کر جن کو اصحابِ صفہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ وہی حقیقۃً دوست اور طلبگار تھے۔ ابراہیم علیہ السلام کو جب منجنیق اور گوپھے میں رکھ کر ننگا کیا گیا تو غیب سے آواز اور ندا آئی کہ اے ابراہیم! ایمان تو مجسمہ ایمان

ہے اور ایمان ننگا اور برہنہ ہی ہوا کرتا ہے۔

سُنو سُنو! جب ابراہیم علیہ السلام اس آگ کے قریب پہنچے تو آگ کو اتنا مسکین اور بے بس پایا کہ اُلٹا آپ کو آگ پر رحم آیا، اسی لئے نبی کریم صاحب لولاک لما خلقت الافلاک فرماتے ہیں کہ کسی کو راہِ حق میں اتنی مصیبتوں کا سامنا نہیں کرنا پڑا جتنا کہ مجھے مصیبتوں سے دوچار ہونا پڑا۔ ابراہیم علیہ السلام کا آگ میں چلا جانا، زکریا علیہ السلام کا پارہ پارہ ہو جانا یہ اتنی مصیبتیں نہیں جتنی ہمارے اوپر ڈالی گئیں، ہمیں اہلِ زمین و آسمان سے مقدم رکھا گیا اور بنی آدم کے گناہوں کو ہماری شفاعت کے ذیل سے وابستہ کر دیا گیا، بے راہوں کو ہماری راہ اختیار کرنی چاہئے، مجرموں کو ہماری طرح عذر کرنا چاہئے اور کاہل اور سست لوگوں کو ہماری طرح کام کرنا چاہئے، میرے پروردگار نے مجھے کبھی تو قاب توسین اوادنیٰ کی مسند پر بٹھایا اور کبھی ابوجہل جیسے ظالم و جابر کے پاس بھیج دیا اور کبھی مجھ کو شاہد اور مبشر کے لقب سے ملقب کیا اور کبھی لوگوں نے مجھے پاگل اور ساحر کہا، کبھی جبریل امینؑ کو میرا رکابدار اور ساتھی بنا دیا، اور کبھی بغیر اجازت نامہ کے مکہ میں داخل نہ ہونے دیا، کبھی ملکوت کے خزائن میرے حجرے میں لائے گئے اور کبھی ایک جَو کی خاطر ابوشحمہ کے در پر بھیجتے ہیں، کبھی آپ کے غلاموں سے خیبر سے مفتوح کرواتے ہیں، اور کبھی ظالموں کے ہاتھوں سے بذریعہ پتھر دندانِ مبارک شہید کرواتے ہیں یہ سب کچھ اس لئے کرواتے ہیں تاکہ اہلِ دنیا یہ یقین کر لیں کہ ہمارا راستہ پرخار راستہ ہے جس پر چلنے کے لئے پاؤں کو سر پر رکھ کر چلنا پڑتا ہے اور اگر کسی سے یہ نہ ہو سکتا ہے تو وہ اس راہ میں چلنے کا نام تک نہ لے اس راستہ کو عام راستوں کی طرح عبور اور طے نہیں کیا جا سکتا۔

بشر حافیؒ جن کو سرو پا برہنہ کہتے ہیں، وہ فرماتے ہیں کہ مجھے سب سے زیادہ سخت تازیانہ اور ڈنڈا حسن بصریؒ کی لڑکی نے مارا تھا، اس کی صورت اس طرح پیش آئی کہ میں ایک دن حسن بصریؒ کے گھر گیا اور ان کے گھر پہنچ کر دروازے پر دستک دی، اُن کی لڑکی نے پوچھا کون؟ میں نے کہا بشر حافی (ننگے پاؤں والا) لڑکی نے کہا یہاں سے سیدھے بازار چلے جاؤ اور وہاں سے جوتا خرید کر پاؤں میں پہن لو اور اس کے بعد اپنے کو بشر حافی (ننگے پاؤں والا) مت کہنا۔ اگر کوئی سوال کرے کہ جنت میں وجوہ یومئذ ناضرة الیٰ ربھا ناظرة کا عاشقوں کو مشاہدہ ہوگا تو اس مشاہدہ کے بعد عاشقوں کو واپس لوٹا دیا جائے گا یا یہ خود بخود لوٹ آئیں گے، سو بصورت اول یہ رجوع قابلِ ندامت ہے اور بصورت ثانی کیا انہیں تجلی الٰہی کا مشاہدہ ہوگا یا نہیں؟ جواب اس کا یہ ہے کہ عاشقوں کو نہ لوٹایا جائے گا اور نہ ہی یہ خود بخود لوٹ جائیں گے بلکہ وہ تو ہر وقت خدا

کے جمال میں مستغرق رہیں گے اور اسی کے جاہ وجلال کو دیکھیں گے۔

سنو سنو! آدم علیہ السلام کو آٹھ بہشت عطا کیے گئے اور وہ ایک روز اس سے بھاگ گئے لیکن عشق کا جو ذرہ اس میں رکھ دیا گیا وہ اس سے متصل رہا۔ جی ہاں! آدم علیہ السلام کی لغزش بھی مشغولیت حق کی وجہ سے تھی اور شیطان کا گناہ فارغ البالی کی وجہ سے۔ قطعہ

نخشی از فراغ بیروں است
غم دل جز چراغ دل نہ بود
دل فارغ نشاں بیکاری است
عاشقاں را فراغ دل نہ بود

ترجمہ: (نخشی فراغت سے باہر ہو گیا، دل کا غم بجز چراغ دل کے نہیں ہوتا، فراغتِ قلبی بیکاری کی دلیل ہے عاشقوں کا دل فارغ نہیں رہتا)

حضرت رابعہ بصریہ سے لوگوں نے دریافت کیا کہ آپ ابلیس کو دشمن سمجھتی ہیں؟ فرمایا نہیں۔ لوگوں نے پوچھا کیوں؟ فرمایا میں دوست کے خیال میں اتنی مشغول ہوں کہ مجھے دشمن کی خبر ہی نہیں۔

کسی بزرگ سے دریافت کیا گیا کہ دنیا کس چیز کی مانند ہے؟ فرمایا کہ دنیا اتنی حقیر اور ذلیل چیز ہے کہ اس کو کسی چیز سے تشبیہ نہیں دی جا سکتی۔

ایک آدمی ایک فقیر اور درویش کے پاس گیا اور کہا کہ میرا خیال ہے کہ میں کچھ زمانہ آپ کی صحبت میں گزاروں۔ اس بزرگ نے دریافت کیا کہ جب مر جاؤں گا تو تم کس کے ساتھ رہو گے۔ اس نے جواب دیا کہ خدا کے ساتھ رہوں گا، تو بزرگ نے فرمایا کہ یہ سمجھ لو کہ میں معدوم ہوں اس لئے ابھی سے خدا ہی کے ساتھ ہو جاؤ۔

ایک روز کسی دنیا دار نے کسی بزرگ کے گھر سے پانی طلب کیا۔ اس درویش اور بزرگ نے بدمزہ اور گرم پانی پیش کیا۔ دنیا دار نے کہا کہ یہ پانی تو بدذائقہ اور گرم ہے۔ درویش نے جواب دیا کہ اے خواجہ ہم قیدی ہیں اور قیدی اچھا پانی نہیں پیا کرتے۔

کسی نے یحییٰ معاذ کو فوت ہو جانے کے بعد خواب میں دیکھا اور دریافت کیا کہ عالم بالا میں آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا گیا؟ فرمایا جب میں پیش کیا گیا تو مجھ سے پوچھا گیا کہ دنیا سے کیا لائے ہو؟ میں نے عرض کیا کہ جیل خانے سے آ رہا ہوں، وہاں سے کیا لاتا، اگر میرے بس میں ہوتا تو ستر برس تک دنیا کی قید و بند میں نہ رہتا۔

ایک پیر کے کچھ مریدوں نے اپنے پیر سے دریافت کیا کہ ہم کونسا راستہ اختیار کریں کہ اللہ تعالیٰ کا قرب اور وصال نصیب ہو جائے؟ شیخ نے جواب دیا کہ کس راستہ سے تم آئے ہو کہ تم راہ بھی نہیں جانتے (مقصود ان پر تعریض تھی کہ تمہیں تو اس راستہ کی بھی خبر نہیں جس پر اب چل رہے ہو تو آگے والے راستہ کی کیا خبر ہوگی)

کہتے ہیں کہ بامروت آدمی وہ ہے جو بے مروت لوگوں کی باتوں سے کبیدہ خاطر اور رنجیدہ نہیں ہوتا۔ ایک بزرگ کا مقولہ ہے کہ فضیل کی وفات کے بعد زمین سے غم چلا گیا۔

ایک شیخ طریقت کا کہنا ہے کہ دس برس تک میں روتا رہا اور میرے آنسو بہتے رہے پھر دس برس تک خون کے آنسو رویا اور اب دس برس سے خوش اور مسرور ہوں۔

کسی شخص نے ابوبکر شبلی کو فوت ہو جانے کے بعد خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ منکر ونکیر کے سوالات سے تم نے کس طرح خلاصی پائی؟ جواب دیا اگر تم وہاں ہوتے تو دیکھتے کہ وہ کس طرح میرے ساتھ پیش آئے۔ انھوں نے مجھ سے دریافت کیا کہ بتاؤ تمہارا خدا کون ہے؟ میں نے جواب دیا کہ میرا خدا وہ ہے جس نے تم تمام فرشتوں کو میرے باپ کے سامنے سجدہ کرنے کا حکم دیا تھا اور میں اس وقت اپنے باپ کی پشت میں تم سب بھائیوں کو دیکھ رہا تھا، انھوں نے آپس میں کہا کہ ہم کو اس کے ہاں سے چلا جانا چاہئے کیونکہ ہم اس سے جو سوال کرتے ہیں وہ اس کا جواب تمام اولادِ آدم کی جانب سے دیتا ہے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اللہ کے ساتھ میری اس وقت ملاقات ہوئی جبکہ وہاں کسی مقرب فرشتے کو بھی آنے کی اجازت نہ تھی۔ یہ بات سننے کے بعد جبرئیل علیہ السلام شکستہ خاطر ہوئے تو آپ نے فرمایا افسوس نہ کرو اس وقت کوئی نبی مرسل بھی نہ تھا۔

سنو سنو! جب صاحبِ قاب قوسین اوادنیٰ عالمِ بالا سے واپس ہوئے تو جبرئیلؑ نے دریافت کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم! جس عالم سے آپ آرہے ہیں وہاں آپ نے کیا دیکھا؟ آپ نے فرمایا کہ اے برادر! یہ کیا سوال کا موقعہ ہے کہ محمد (جبرئیلؑ) محمد سے سوال کر رہا ہے جان لیا جس نے جان لیا اور سمجھ لیا جس نے سمجھ لیا۔

خواجہ علی سیاح فرماتے ہیں کہ میری صرف اتنی تمنا ہے کہ کوئی حق بات کہے اور میں سنوں، یا میں حق بات کہوں اور کوئی دوسرا اُسے سنے۔ ایک مرتبہ ایک منکر نے حسن بصریؒ سے سوال کیا کہ آپ کی میرے متعلق کیا رائے ہے؟ آپ نے فرمایا، آپ دشمن خدا ہیں۔ اس نے پھر سوال کیا کہ آپ کی اپنے بارے میں کیا رائے ہے؟ جواب دیا میں خدا کا دوست ہوں۔ اس منکر نے کہا

کہ محض اسی نام پر ہرگز مغرور نہ رہنا۔ اس نے کہا کہ ایک دفعہ میرے ہاں لڑکا پیدا ہوا۔ اس نے اس کا نام خالد رکھا اور خالد کے معنی جاوداں اور ہمیشہ رہنے والے کے ہیں، وہ اول روز ہی سے تونگر اور غنی تھا اور تونگری اور غناء میں چار چیزیں ملتی ہیں (۱) جسمانی تکلیف (۲) مشغولی دل (۳) نقصانِ دین (۴) قیامت کا حساب اور درویشوں کو بھی فقر و فاقے سے چار چیزیں حاصل ہوتی ہیں۔ (۱) آسائش (۲) فارغ البالی (۳) سلامتی دل (۴) قیامت کے حساب سے خلاصی۔

اے فقیر! ایک روز صبح سے شام تک اپنے نفس سے جنگ کرتا کہ یہ چار چیزیں ظاہر ہو جائیں اور مرد حقیقۃً وہی لوگ ہیں جو اپنے نفس سے جنگ کرنے کے عادی ہوتے ہیں کیونکہ یہ جنگ ایسی ہے جس کیلئے مصالحت اور صلح کی کوئی سبیل نہیں۔ عزیز من! جو کوئی اپنے نفس سے ہمیشہ احتساب کرتا ہے تو وہ تمام دعوے اور معنی ترک کر دیتا ہے اور تمام سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ سنو سنو! ایک دفعہ ایک بنیے نے جس کی ترازو کا پلڑا آسمان کی طرف جا رہا تھا ایک آدمی کو دیکھا جو شیر پر سوار اور ہاتھ میں سانپ کا کوڑا لئے وہاں سے گزر رہا تھا بنیے نے اس سے کہا کہ تیرا کام تو بہت سہل اور آسان ہے اور اصلی کام تو یہ ہے کہ ترازو کے دو پلڑوں کے درمیان بیٹھ کر صحیح اور حق کام سر انجام دیا جائے۔ ابراہیم ادہمؒ اکثر یہ فرمایا کرتے تھے کہ ہم اکثر و بیشتر فقیروں کی طلب میں خلوت نشینی سے باہر آتے ہیں اور ہم کو دنیا دار چمٹ جاتے ہیں۔ ایک روز ایک شخص یہ کہہ رہا تھا کہ میں خوب جانتا ہوں یہ دنیا پوری کی پوری ایک دن ختم ہو جائے گی اگر میں یہاں آبادی کروں تو ایک نہ ایک دن میرے کام میں کوئی ضرور آڑے آئے گا اور یہ کہے گا کہ تو کیا کر رہا ہے دنیا کی آبادی کا دارومدار تو نیک لوگوں پر ہے اگر دنیا میں نیک لوگ نہ رہیں تو سمجھو کہ دنیا خراب ہوگئی۔

بعض لوگوں نے خواجہ جنیدؒ کو خواب میں دیکھ کر یہ پوچھا کہ آپ نے اپنے کام کو کہاں تک پہنچا دیا ہے؟ تو آپ نے جواب دیا کہ دنیا کے کاموں کا ہم جو اندازہ کرتے ہیں آخرت کا کام اس سے زیادہ سخت ہے۔

سنو سنو! ایک پرہیزگار اور نیک بخت مرد کا بازار جانے کا خیال و ارادہ ہوا کہ وہاں سے کچھ خریدا جائے۔ اُس نے ایک اشرفی لی اور اس کا اپنے گھر میں وزن کیا پھر جب بازار جا کر اس کا وزن کیا گیا تو گھر والے وزن سے وہ وزن کم رہا تو وہ نیک بخت مرد رونے لگا۔ لوگوں نے دریافت کیا کہ آپ روتے کیوں ہیں؟ اس نے کہا آج گھر کا ماجرا جب بازار میں لایا گیا تو گھر کے مطابق نہ رہا تو کل قیامت کے روز جب دنیا کا ماجرا پیش ہوگا کیسے درست رہ سکے گا۔ اللہ تعالیٰ آپ پر رحمتیں نازل فرمائے۔ ♦♦♦

# ارشادات جیلانیؒ

''اے مدعیٔ علم! عمل کے بغیر تیرے علم کا کوئی اعتبار نہیں اور اخلاص کے بغیر تیرے عمل کی کوئی وقعت نہیں، کیونکہ اخلاص کے بغیر عمل ایک ایسا جسم ہے جس میں روح نہیں ہے!!''

اللہ کے محبوب ﷺ کے محبوب ''حضرت محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ کے مواعظِ حسنہ کے چند اقتباسات پیشِ خدمت ہیں:

لوگو! حق تعالیٰ کی موافقت اختیار کرو اور اس کے افعال پر جو تمہارے اور دوسری مخلوق کے اندر جاری ہوتے ہیں، راضی برضا رہو۔ اس ذات کے مقابلے پر جو تم سے زیادہ عقل رکھتی ہو، اپنے علم و دانش اور عقل و خرد کی شان مت بگھارو۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے واللہ یعلم وانتم لا تعلمون۔ (اللہ علم رکھتا ہے اور تم علم نہیں رکھتے)۔

پھر اس کے جاری کئے ہوئے فعل کو نامناسب سمجھنا، اپنے آپ کو اس سے عالم و عاقل سمجھنا نہیں تو اور کیا ہے۔ اپنی عقلوں اور اپنے علم کو بالائے طاق رکھو اور تہی دستی کے پاؤں پر خدا کے سامنے کھڑے ہو جاؤ تاکہ تم اس کے علم کو حاصل کر سکو۔ رائے زنی سے کام نہ لو کہ یہ نہیں ہونا چاہئے تھا!.......... اس میں متحیر بنے رہو یہاں تک کہ اس کی مصلحت کی واقفیت تم کو حاصل ہو جائے اور حیرت جاتی رہے۔ اول متحیر ہونا ہے، اس کے بعد دوسرے درجے پر واقفیت ہے۔ اس کے بعد تیسرا درجہ معلومات تک پہنچنا ہے۔ پہلے قصد اور اس کے بعد مقصود تک پہنچنا ہے۔ پہلے ارادہ ہے اور اس کے بعد مراد کا حاصل ہونا ہے۔ سنو اور عمل کرو کیونکہ میں تمہاری رسیاں بنتا ہوں اور تم کو کارآمد اور مضبوط بناتا ہوں، تمہاری ڈھیلی رسیوں میں بل دیتا ہوں اور جو تار اس میں ٹوٹ گیا ہے اس کو جوڑتا ہوں۔ تمہاری فکر کے سوا مجھے کوئی فکر نہیں اور بجز تمہارے غم کے مجھے کوئی غم نہیں۔ میں تو خدائی پر

ندہ ہوں کہ جس کھیت میں بھی گرا وہیں دانہ چگ لیا اور پھر فکرِ معاش یا دنیا کے غم سے کیا تعلق، فکر تو تمہارے متعلق ہے۔

اے لوگو! تمہاری دنیا بھی گئی اور آخرت بھی گئی۔ یا اللہ رحم فرما مجھ پر بھی اور ان پر بھی۔

اے تکبر کرنے والو! تم پر افسوس ہے۔ تمہاری عبادتیں زمین کے اندر نہیں جایا کرتیں بلکہ آسمان کی طرف اٹھتی اور بلندی کی طرف چڑھتی ہیں۔ پھر کیا وجہ ہے کہ عبادتوں کو باشندگانِ زمین اور مخلوق کے نام سے موسوم کئے دیتے ہو اور خدائے رب العرش کے مخلص بندے نہیں بنتے۔ وہ فرماتا ہے کہ حق تعالیٰ کو صاحبِ عزت وغلبہ معبود سمجھ کر عبادت کرو گے تو بے شک بلندی کی طرف چڑھنا نصیب ہوگا۔ اللہ کی طرف پاکیزہ باتیں چڑھتی ہیں اور نیک اعمال کو وہ بلندی کی طرف چڑھالیتا ہے۔ ہمارا پروردگار عرش پر قائم اور ملک پر حاوی ہے اور اس کا علم ہر چیز پر محیط ہے۔ اسی مضمون کی سات آیتیں اس نے قرآن مجید میں نازل فرمائیں۔

تم مجھے مال کی رغبت دیتے ہو اور میں اس کی ہوس نہیں رکھتا، میں تو بس اللہ ہی سے توقع رکھتا ہوں اور کسی سے توقع نہیں رکھتا۔ میں اسی کی پرستش کرتا ہوں اور بجز اس کے کسی کی پرستش نہیں کرتا۔ اسی کے لئے عمل کرتا ہوں اور غیر اللہ کے لئے عمل نہیں کرتا۔ میرا رزق اسی کے پاس ہے اور اسی کے ہاتھ میں ہے۔ سب اسی کے ہیں، غلام اور اموال جو کچھ بھی کسی کے پاس ہے سب اسی آقا کا ہے۔

اپنے کنبہ، اپنے شہر، اپنی بیوی اور اپنے بچوں کو صرف اللہ کے لئے چاہو۔ حقوقِ معاشرت سب کے ادا ہوں مگر دل کسی میں اٹک کر نہ رہ جائے۔ سب کچھ چھوڑ و اور حق تعالیٰ کے دروازے کی طرف چل کھڑے ہو۔ جب تم ان کے دروازے پر پہنچو تو نہ اس کے غلاموں میں الجھو نہ اس کی سلطنت میں اور نہ اس کے ملک میں۔ اگر اس کے غلام یا باشندگانِ مملکت، تمہارے سامنے طباقِ نعمت پیش کریں تو مت کھاؤ۔ اگر کسی کمرے میں ٹھہرائیں تو مت ٹھہرو۔ اگر بیوی عطا کریں تو مت قبول کرو کیونکہ تم شاہی مہمان ہو۔ تمہیں اس کی رعایا سے کیا سروکار۔ ان میں سے کوئی چیز بھی مت قبول کرو یہاں تک کہ تم اپنے سفر کے ان ہی کپڑوں میں اسی تکان کی حالت میں اور سفر کے گرد وغبار اور بکھرے ہوئے بالوں کے ساتھ اس سے ملاقات کرو۔ بس وہی کھلانے والا ہو، پلانے والا ہو۔ تمہاری



وحشت کو رحمت سے بدلنے والا، کشائشِ رزق دینے والا، تمہاری تکان کو راحت بخشنے والا اور تمہارے خوف کو امن عطا کرنے والا۔ تمہارے لئے اس کا قرب تونگری ہے اور اس کا دیدار تمہارا کھانا پینا اور لباس۔

مخلوق کو سرپرست سمجھنے کے اور کیا معنیٰ ہیں؟........ مخلوق سے ڈرنا اور ان سے توقع وابستہ کرنا اور ان کی طرف جھکنا اور ان پر بھروسہ کرنا۔ یہی تو مخلوق کو سرپرست سمجھنے کی طرز ہے، جس کی ممانعت کی گئی ہے، مگر افسوس! تم نہیں سمجھتے۔

اپنے ظاہر کو رسول اللہ ﷺ کے طریقے پر مزین کرو اور اپنے باطن کو مخلوقات کی توقعات سے پاک کرو، ان کو نفع نقصان کا مالک نہ سمجھو۔ تو قالب کی زینت میں مشغول اور قلب کی زینت سے غافل ہے۔ قلب کی زینت توحید، اخلاص اور اللہ سے وابستہ ہونے سے ہے۔

اے مدعیٔ علم! عمل کے بغیر تیرے علم کا کوئی اعتبار نہیں اور اخلاص کے بغیر تیرے عمل کی کوئی وقعت نہیں، کیونکہ اخلاص کے بغیر عمل ایک ایسا جسم ہے جس میں روح نہیں ہے۔

(تحریر: فرخ اعظم) ◆◆◆

# شہزادہ دارا شکوہ قادری

## کی تصنیف

# سفینۃ الاولیاء سے

- سلسلہ عالیہ قادریہ
- سلسلہ خواجگان بزرگوار
- سلسلہ شریفہ چشتیہ
- سلسلہ کبرویہ
- سلسلہ سہروردیہ

اولیائے کرام کے مستند اور جامع و مانع احوال وسوانح کا گلدستہ، بوریہ فقر پر زندگی بسر کرنے والے ان اولیاء کے یہ حالات شہزادہ داراشکوہ نے لکھے تھے! جو قصر سلطانی میں پیدا ہوا، جو شہریار ابن شہریار تھا، شاہجہاں کا لاڈلا، چہیتا اور عالم و فاضل ولی عہد، داراشکوہ، سرمدؒ کا رازداں، میاں میرؒ کا خوشہ چیں، ملا شاہ قادری کا مرید و معتقد، جسے تاجِ خسروی سے زیادہ، دلق درویشی عزیز تھی، جو عالم بھی تھا اور عامل بھی، مفکر بھی تھا اور مدبر بھی، اہل دل بھی اور اہل نظر بھی اور کشتۂ ستم بھی، شاید سرمدؒ نے اسی کے لئے کہا تھا:

سرمد غم عشق بوالہوس را نہ دہند
سوز غم پروانہ مگس را نہ دہند

# ذکر سلسلہ عالیہ قادریہ کا جو حضرت غوث اعظم محی الدین عبدالقادر جیلانی کی طرف منسوب ہے

سلسلہ عالیہ کو آپ کی وفات کے بعد سے سلسلہ قادریہ کہتے ہیں، آپ نے اوپر سید الطائفہ حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ تک اس کا سلسلہ ملاتے ہیں۔

## حضرت شیخ معروف کرخی قدس سرہٗ

آپ کی کنیت ابو محفوظ اور اسم گرامی آپ کے والد ماجد کا فیروز یا فیروزان یا بقول دیگر معروف بن علی الکرخی ہے۔ یہ اپنے آبائی دین آتش پرستی پر تھے۔ بعد میں امام علی بن موسیٰ رضاؓ کے ہاتھ پر مشرف بہ اسلام ہوئے اور حنفی مشرب وطریقہ اختیار کیا، حضرت امام علی بن موسیٰ کو آپ پر کمال شفقت ومحبت تھی اور جو کچھ ان کو حاصل ہوا ہے وہ حضرت امامؒ کی خدمت و صحبت کی برکت سے حاصل ہوا۔ امام مذکور کی خدمات دربانی پر مامور تھے۔

صاحب تذکرۃ الاولیاء نے لکھا ہے کہ اگر عارف نہ ہوتے معروف بھی نہ ہوتے۔ آپ حضرت داؤد طائی کی صحبت وخدمت میں زیادہ رہے جو امام اعظم رحمہ اللہ کے شاگرد تھے اور طریقت میں حبیب راعی کے مرید خاص تھے اور یہ حبیب راعی حضرت سلمان فارسیؓ سے بیعت تھے۔

روایت ہے کہ ایک دن ان کا وضو ٹوٹ گیا، فوراً تیمم کیا۔ لوگوں نے عرض کیا، حضرت دجلہ قریب ہے، تیمم کی کیا حاجت ہے، فرمایا جب تک میں وہاں پہنچوں گا اگر موت آجائے تو ناپاک حالت میں مروں گا۔

نقل ہے ایک دن امام رضاؒ کے آستانہ پر لوگوں کا بڑا اژدھام تھا۔ آپ کے ہاتھ تھک گئے۔ یہاں تک کہ بیمار پڑ گئے۔ حضرت سری سقطیؒ نے فرمایا مجھے وصیت کیجئے۔ کہا کہ میرے مرنے سے پہلے ہی میرے پیراہن کو صدقہ کر دو۔ میں چاہتا ہوں کہ دنیا سے برہنہ خدا کے پاس حاضر ہوں جیسا کہ پیدا ہوا ہوں۔ بلاشبہ تجرید اور بے سروسامانی میں آپ کا کوئی ہمتا اور ثانی نہ تھا۔ صاحب کشف المحجوب نے لکھا ہے کہ حضرت معروف کے مناقب و فضائل بے شمار ہیں۔ اور علوم میں قوم کے مقتدیٰ اور امام ہیں۔

آپ نے فرمایا کہ جواں مردوں کی علامت تین چیزیں ہیں۔ ایک وفاداری جس میں بے وفائی کا شائبہ نہ ہو، دوسرے ستائش بے جود، تیسرے بے مانگے داد و دہش۔

آپ کی وفات ۲ محرم ۲۰۰ھ کو ہوئی۔ مزار بغداد شریف میں ہے۔ لوگ دعا مانگنے اور حاضری کے لیے وہاں جاتے ہیں۔ اور ہزاروں بار کا آزمودہ ہے کہ جو دعا وہاں جا کر مانگی جاتی ہے، قبول ہوتی ہے۔

## حضرت شیخ سری بن المفلس السقطی رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی کنیت ابوالحسن ہے۔ شیخ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہیں۔ زمانہ کے پیشوا اور امام ہیں، اپنے وقت کے شیخ صاحب تصرف اور علم میں کامل و ماہر تھے۔

آپ کا فرمان ہے کہ مرد وہ ہے جو بازار میں بھی حق کے ذکر میں مشغول رہے۔ خرید و فروخت میں رہے لیکن ایک لحظہ کے لیے بھی ذکر الٰہی سے غافل نہ رہے۔ آپ نے فرمایا ہے سے بڑا بہادر اور پہلوان وہ ہے جو اپنے نفس امارہ پر غالب آئے۔ اور فرمایا کہ ادب دل کا ترجمان ہے۔ جو شخص اپنے نفس کی تربیت و تادیب سے عاجز ہے۔ وہ دوسروں کو کیا ادب سکھا سکتا ہے۔ فرمایا پانچ چیزیں دل میں نہیں رہتیں اگر دل میں دوسری چیز موجود ہو۔ خدا کا خوف۔ رجا۔ محبت۔ حیا۔ خلق خدا سے شفقت۔ اور آپ نے فرمایا کہ خلق خدا وہ ہے جس سے مخلوق خدا کو تکلیف و آزار نہ پہنچے۔ آپ نے فرمایا کہ میں دن میں کئی کئی بار آئینہ میں دیکھتا ہوں مبادا کسی گناہ کی پاداش میں میرا منہ سیاہ نہ ہو جائے۔

سید الطائفہ شیخ جنید بغدادیؒ نے فرمایا کہ میں نے کسی کو عبادت میں سری سقطیؒ سے زیادہ کامل نہیں پایا۔ ۹۸ سال کامل گزر گئے کہ زمین پر پہلو تک نہیں رکھا۔ بجز مرض الموت کے، اور فرمایا کہ میں نے آپ سے رحلت کے وقت کہا کہ مجھے کچھ وصیت کیجئے، فرمایا کہ لوگوں

کی وجہ سے خدا سے غافل نہ ہو۔ میں نے عرض کیا، کاش یہ نصیحت آپ پہلے سے فرما دیتے تو میں آپ کی صحبت میں وقت نہ صرف کرتا۔

آپ کی وفات منگل کے دن صبح کو ۳ رمضان ۲۵۰ھ کو ہوئی۔ آپ کا مزار شریف بغداد میں واقع ہے۔

## حضرت شاہ سید الطائفہ شیخ جنید بغدادیؒ

کنیت ابو القاسم لقب سید الطائفہ وطاؤس العلماء وقواریری وزجاج اور خزاز ہیں۔ قواریری وزجاج آپ کو اس وجہ سے کہتے ہیں کہ آپ کے والد محمد بن جنید آبگینہ فروش تھے اور نہاوند کے رہنے والے تھے، لیکن حضرت جنیدؒ کا مولد ومنشاء بغداد شریف میں ہے۔ حضرت سفیان ثوریؒ کے مذہب کے پیرو تھے۔ حضرت سری سقطیؒ کے بھانجے بھی تھے اور ان ہی سے بیعت تھے۔ آپ اکابر مشائخ کے لیے مرجع مطلع سعادت وانوار و بحر حقائق واسرار، سلطان طریقت و پیشوا اہل حقیقت زمانہ کے مقتدیٰ وامام اور سادات سے تھے۔ حارث محاسبی محمد قصاب کی صحبت میں رہتے تھے، رویم، ابوالحسن نوری، شبلی اور خزاز وغیرہ اکابر اولیاء ومشائخ اپنے سلسلوں کو ان کی طرف نسبت کر کے درست کرتے اور آپ سے نسبت رکھنے والوں کو جنیدیہ کہتے ہیں، اسی وجہ سے آپ کو سید الطائفہ اور امام الائمہ کہتے ہیں۔ آپ کا قول طریقت میں حجت ودلیل سمجھا جاتا ہے اور متقدمین ومتاخرین مشائخ میں سے کوئی بھی آپ کے ظاہر و باطن پر انگشت نمائی کی طاقت نہیں رکھتا، آپ کی ذات سب کے لئے مقبولیت کا درجہ رکھتی تھی۔ آپ کے مذہب کی بنیاد صحو پر ہے، صاحب کشف المحجوب نے صحو کے معنی کو خوب تفصیل سے لکھا ہے۔

ایک دن کسی نے سری سقطیؒ سے پوچھا کہ کیا کسی مرید کا درجہ اپنے پیر ومرشد سے بڑھ سکتا ہے؟ فرمایا یہ ظاہر دلیل ہے کہ جنید بغدادیؒ کا درجہ مجھ سے بہت بلند ہے۔ خلیفہ بغداد نے رویم سے ایک مرتبہ کہا کہ اے بے ادب! رویم نے کہا کہ میں کس طرح بے ادب ہو سکتا ہوں کہ اپنا نصف دن حضرت جنیدؒ کی صحبت وخدمت میں گزارتا ہوں۔ میں بے ادبی کیسے کر سکتا ہوں؟

شیخ ابو جعفر حداد نے کہا کہ اگر عقل مرد ہوتی تو جنیدؒ کی شکل میں ہوتی کہ حضرت جنیدؒ نے کامل تیس سال تک عشاء کی نماز پڑھ کر ایک پاؤں پر کھڑا رہ کر صبح تک اللہ اللہ کی ہے اور اسی

عشاء کے وضو سے صبح کی نماز ادا کی ہے۔ وہ فرماتے تھے کہ تیس سال تک خدا تعالیٰ نے حضرت جنیدؒ سے جنیدؒ کی زبان میں گفتگو کی ہے اور کسی کو اس کا علم تک نہیں ہوا اور فرمایا ایک دن میرا دل گم ہو گیا، میں نے خدا سے عرض کیا۔ اے خدا میرا دل واپس فرما دے، آواز آئی۔ اپنے جنیدؒ کے ساتھ ہم دل لے گئے تھے تا کہ تو ہمارے ساتھ رہے تو پھر مطالبہ کرتا ہے کہ ہمارے غیر کے ساتھ رہے۔

روایت ہے کہ:

بزرگوں میں سے ایک بزرگ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ آپ تشریف فرما ہیں۔ حضرت جنیدؒ سامنے حاضر ہیں۔ ایک شخص نے آ کر فتویٰ طلب کیا۔ آپ نے اس شخص سے فرمایا کہ جنیدؒ سے فتویٰ لے لو، اس شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کی موجودگی میں دوسرے سے فتویٰ کیوں لوں۔ ارشاد فرمایا کہ تمام انبیاء کو جس طرح اپنی اپنی امت پر فخر و مباہات ہے۔ مجھے اپنے جنیدؒ پر فخر ہے۔ حضرت شیخ جنیدؒ سماع و وجد نہیں فرماتے تھے اور ظاہر و باطن میں شرع کے خلاف نہیں کرتے تھے۔

نقل ہے کہ ایک دن وعظ فرما رہے تھے، ایک مرید نے نعرہ لگایا آپ نے اس کو منع فرمایا اور کہا کہ آئندہ اگر تو نے پھر نعرہ لگایا، تو میرا تجھ سے تعلق ختم ہو جائے گا۔

اس نوجوان نے آئندہ کے لیے توبہ کر لی اور پھر ایسا کرنے میں احتیاط کی، یہاں تک کہ ایک مرتبہ اس میں جب تاب ضبط نہ رہی تو وہ ہلاک ہو گیا اور لوگوں نے دیکھا کہ وہ خاکستر ہو گیا تھا۔

روایت ہے کہ بغداد میں ایک چور کو لٹکایا ہوا تھا۔ آپ نے دیکھا چور کے پاؤں چومے، حاضرین نے استفسار کیا، فرمایا ہزاروں رحمتیں اس چور پر ہوں کہ اپنے کام میں جواں مرد اور بہادر تھا اور اپنے فن میں ایسا کامل تھا کہ اس درجہ تک پہنچ گیا۔ لیکن توبہ نہیں کی۔

روایت ہے کہ حضرت جنیدؒ کی مجلس میں ایک شخص کھڑا ہوا اور اس نے دریافت کیا کہ حضرت دل کس وقت خوش رہتا ہے؟ فرمایا جس وقت خدا دل میں جلوہ گر ہو اور حضرت جنیدؒ نے فرمایا کہ مرد کو مردانہ خصلت اختیار کرنا چاہیے۔ شبہات و وہم میں مبتلا نہ ہونا چاہیے۔ نیز فرمایا کہ جس نے خدا کی معرفت نہیں حاصل کی۔ وہ کبھی شاد نہیں رہ سکتا۔ نیز فرمایا کہ جب وقت گزر جاتا ہے تو پھر اس کو حاصل نہیں کیا جا سکتا۔ وقت سے زیادہ قیمتی شے دوسری نہیں۔

آپ نے فرمایا:

جواں مردی یہ ہے کہ اپنا بوجھ دوسروں پر نہ ڈالے اور جو کچھ تیرے پاس ہے خدا کی راہ میں اسے دے ڈالے۔

فرمایا خلق چار چیزیں ہیں، سخاوت، الفت، نصیحت اور شفقت۔ شفقت یہ ہے کہ تو لوگوں کو برضا ورغبت دے اور جو کچھ وہ طلب کریں اس کے دینے میں ان پر احسان نہ رکھ کیوں کہ وہ کمزور ہیں اور طاقت نہیں رکھتے اور ان سے ایسی بات نہ کہہ جس کو وہ نہ سمجھ سکیں۔

کسی نے آپ سے دریافت کیا کہ ہم کس شخص کی صحبت میں بیٹھیں۔ فرمایا کہ ایسے شخص کی صحبت میں کہ وہ تیرے ساتھ نیکی کر کے بھلا دے۔ کسی نے دریافت کیا کہ زندگی سے بہتر کوئی چیز ہے؟ فرمایا رونا اور پھر کسی نے پوچھا بندہ کی تعریف کیا ہے؟ فرمایا جو دوسروں کی بندگی سے آزاد ہو۔ پوچھا گیا کہ خدا تک پہنچنے کا راستہ کون سا ہے؟ فرمایا ترک دنیا اختیار کر، نفس کے خلاف کر، خدارسی حاصل ہو جائے گی۔

روایت ہے کہ آپ نے فرمایا رات کو میں نماز میں مشغول تھا۔ ہر چند چاہا مگر میرا نفس ایک سجدہ کے لیے تیار نہ ہوتا تھا۔ اس وقت اور کچھ نہ کر سکا، پریشان ہو کر گھر سے باہر جانا چاہا، دروازہ کھولا، ایک نوجوان کو دیکھا کمبل میں لپٹا ہوا دروازہ پر پڑا ہے۔ مجھے دیکھ کر کہنے لگا، میں اتنے عرصہ سے تیرا انتظار کر رہا ہوں، میں نے کہا تو ہی ہے جس نے مجھے پریشان کیا ہوا ہے؟ کہا بے شک، مجھے جواب دیجئے، جس نفس میں درد ہو اور اس کے لیے کوئی علاج نہ ہو وہ کیا کرے؟ میں نے اس سے کہا نفس کی خواہش کے خلاف جب کرے گا تو درد خود اس کے لیے مرہم کا کام کرے گا۔ میں نے جب جواب دے دیا تو اس نے اپنا سر گریبان میں کیا اور اپنے نفس سے خطاب کر کے کہا کہ تو نے مجھ سے یہی جواب سن لیا تھا، اب یہی جواب جنیدؒ کی زبان سے سن لیا۔ یہ کہا اور چلا گیا۔ حضرت جنیدؒ فرماتے ہیں کہ مجھے نہیں معلوم وہ کہاں سے آیا تھا اور کہاں چلا گیا۔

## وفات

آپ کی وفات شنبہ کے دن ۲۷؍رجب ۲۹۷ھ کو ہوئی۔ تاریخ یافعی میں سن وفات ۲۹۷ھ اور ایک دوسرے قول میں ۲۹۹ھ بتایا گیا ہے۔ پہلا قول زیادہ صحیح معلوم ہوتا ہے۔

روایت ہے:

جب آپ کی وفات کا وقت قریب پہنچا۔ آپ کی زبان پر تسبیح جاری تھی، چار انگلیوں کو باندھے ہوئے تھے، سبابہ کو کھولے ہوئے تھے۔ بسم اللہ پڑھی، آنکھیں بند کیں اور واصل بحق

ہو گئے۔

غسال نے غسل دیتے وقت چاہا کہ آنکھوں کے اندر پانی ڈالے، آواز آئی ہمارے دوست کی آنکھوں سے اپنے ہاتھ کو الگ رکھو۔ جو آنکھ ہمارا نام لے کر بند ہو وہ ہمارے لیے ہی کھولی جاسکتی ہے۔ پھر چاہا کہ آپ کی انگلیوں کو کھول کر سیدھا کر دے۔ ندا آئی جو انگلیاں ہمارا نام لے کر بند ہوں۔ وہ ہمارے فرمان سے ہی کھل سکتی ہیں۔

جب آپ کا جنازہ اٹھایا گیا تو ایک سفید کبوتر جنازہ پر آ کر بیٹھ گیا۔ ہر چند اس کو اڑانا چاہا وہ کسی طرح نہ اڑتا تھا۔ پھر اس نے کہا کہ اپنے آپ کو اور مجھے پریشان نہ کرو۔ میرے پنجے عشق کی میخوں سے اس جنازہ کے گوشوں پر جمے ہوئے ہیں۔ آج جنیدؒ کا قالب فرشتوں کے دوش پر ہے، اگر تمہارا شور وغل نہ ہوتا تو جنیدؒ کا جسم سفید باز کی طرح ہمارے ساتھ ہوا میں اڑ جاتا۔

آپ کا مزار مقدس بغداد شریف میں ہے۔

## حضرت شیخ ابوبکر شبلی قدس سرہٗ

آپ کی کنیت ابوبکر اور نام جعفر بن یونس اور دوسری روایت میں دلف بن مجد ہے۔ آپ حضرت جنید بغدادیؒ کے خاص مرید تھے، آپ کو خرقہ بھی اسی بارگاہ سے ملا تھا۔ چنانچہ شیخ فرماتے تھے کہ ہر قوم میں ایک تاج (سردار) ہوتا ہے اور اس قوم کا تاج شبلیؒ ہیں۔ آپ مذہب مالکی کے پیرو تھے۔ ایک قول کی بنا پر آپ کا خاندان خراسان کے موضع شبلیہ سے تعلق رکھتا تھا۔ طبقات سلمی میں ہے کہ ''خراسانی الاصل اور بغدادی المولد والمنشاء انہ'' یعنی آپ اصل کے اعتبار سے خراسانی ہیں۔ جائے ولادت بغداد شریف ہے۔ ایک روایت کے اعتبار سے آپ کی جائے ولادت سامرہ ہے اور آپ کی اصل سروشنبہ ہے۔ جو فرخانہ کے مضافات سے ہے۔ آپ ابتداء میں پوشیدہ طور پر خلیفہ تھے۔

آپ کی وفات جمعہ کی شب ۲۷/ذی الحجہ ۳۳۴ھ کو ہوئی۔ آپ کی عمر ۸۸ سال تھی، مزار مبارک بغداد شریف میں ہے۔ اس کی لوح پر لکھا ہوا ہے ''جعفر بن یونس۔''

روایت ہے کہ اواخر سال میں حضرت شبلی متصل اللہ کہتے تھے اور کلمہ لا الٰہ الا اللہ نہیں کہتے تھے۔ اس بنا پر اس وقت کے مشائخ کو آپ کے متعلق شبہات پیدا ہوئے اور عوام نے طعن و تشنیع کرنا شروع کی، مگر چونکہ آپ کی ہیبت اور جلال غالب تھا۔ کسی کو آپ سے دریافت




کرنے کی جرأت نہ ہوتی تھی۔ ایک دن ایک نوجوان آپ کی مجلس میں پہنچ گیا اور صبر وسکون کا دامن اس کے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔ عرض کیا، اے پیر طریقت وحقیقت کچھ نصیحت فرمائیں جس سے دل جمعی حاصل ہو، آپ نے فرمایا کہ اس گروہ کو چاہیے کہ ہر سانس کو آخری سانس خیال کرے اور اس آخری سانس میں لفظ اللہ کا زبان پر رہنا اس سے بہتر ہے کہ کلمہ لا الہٰ الا اللہ پڑھا جائے۔ کیونکہ ہوسکتا ہے کہ لفظ اللہ سے پہلے نفی لا میں مشغول ہو اور سانس منقطع ہو جائے۔ جوان نے عرض کیا کہ میں اس سے زیادہ بہتر اور اعلیٰ چاہتا ہوں۔ ارشاد فرمایا لا غیر اللہ کی نفی کے لیے ہے اور میں اس کی ذات کے سوا کسی کو نہیں دیکھتا۔ جوان نے پھر عرض کیا کہ میں اس سے اور زیادہ وضاحت چاہتا ہوں، فرمایا اس معاملہ میں میں نے صدیق اکبرؓ کی اتباع کی ہے۔ جیسا کہ روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کو تین مرتبہ حسب حیثیت مال دینے کی ہدایت فرمائی تھی اور صدیق اکبرؓ نے ہر مرتبہ اپنا سارا مال راہ خدا میں دے دیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر مرتبہ پوچھا کہ اے صدیق! اہل وعیال کے لیے کتنا چھوڑا؟ صدیق اکبرؓ نے پہلی مرتبہ جواب میں عرض کیا: اولاد دو حال سے خالی نہیں، یا تو نیک ہوگی یا بد، اگر وہ نیک ہوں گے تو خدائے تعالیٰ نیکوں کو ضائع نہیں فرماتا اور اگر وہ بد ہیں تو مجھے ان سے کیا مطلب۔ دوسری مرتبہ کے جواب میں فرمایا، میں نے ان کے لیے سورۂ واقعہ کو چھوڑ دیا ہے کہ بعد مغرب اس کی تلاوت کریں۔

تیسری بار کے جواب میں فرمایا کہ عمرؓ اگر کسی دن ابوبکرؓ پر سبقت اور فوقیت لے جا سکتا ہے تو وہ آج کا دن ہے۔ کیونکہ عمرؓ دولت مند ہے اور ابوبکرؓ ایک غریب مسکین۔ عمرؓ نے اپنا نصف مال راہ خدا میں پیش کیا اور صدیقؓ نے تمام مال۔ چنانچہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دن حضرت جبریلؑ کو انسانی شکل میں دیکھا کہ کھجور کی چھال بدن پر اوڑھے ہوئے تھے۔ اس کا سبب پوچھا گیا۔ حضرت جبریلؑ نے عرض کیا یا رسول اللہ! آج آسمان پر تمام ملائکہ نے ابوبکرؓ کی اتباع میں کھجور کی چھال پہنی ہے۔

تھوڑی ہی دیر بعد صدیق اکبرؓ کو لوگوں نے دیکھا کھجور کی چھال سے اپنے جسم اطہر کو پوشیدہ کیے ہوئے ہیں ایک پرانی بوری، پگڑی اور ایک کرتہ جو آپ کے پہلو میں تھا، سر اقدس پر اس کو اٹھائے تشریف لا رہے ہیں۔ اس دن صدیق اکبرؓ کے پاس اس کے سوائے اور کچھ سرمایہ نہ تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا، ابوبکر بچوں کے لیے کیا چھوڑا؟ یہ تیسری مرتبہ آپ کا دریافت فرمانا تھا۔ صدیق اکبرؓ نے جواب دیا۔ اللہ، اس نوجوان نے عرض کیا، میں اس سے زیادہ اور اعلیٰ چاہتا ہوں۔ حضرت شبلیؒ نے فرمایا اے جوان! میں نے بہتر بہتر صورتیں اور مثالیں تجھ سے بیان کر دی ہیں لیکن تیری ہمت اور حوصلہ بہت بلند ہے اچھا اس سے زیادہ بہتر چیز بتاتا ہوں، فرمایا کہ اس طریق کا اختیار کرنا اور اس پر عمل کرنا بموجب حکم خداوندی ہے۔ کیونکہ اسی نے اپنے کلام میں فرمایا ہے قل اللہ ثم ذرھم فی خوضھم یلعبون۔ یعنی اے محمد کہہ دیجیے کہ بس اللہ کافی ہے ان سب کو اپنے لہو ولعب میں مشغول رہنے دیجیے۔ ان سے کوئی سروکار نہ رکھیے۔

نوجوان نے عرض کیا، جزاک اللہ بس اب میرے لیے یہ بہت کافی ہے جو آپ نے فرمایا، ایک نعرا مارا اور واصل بحق ہو گیا۔

اس کے وارثوں نے حضرت شبلیؒ پر دعویٰ خون کا کر دیا، شیخ شبلیؒ نے فرمایا اس کی روح مشتاق دید ہوئی، رونے لگی، فریاد کی، اس طرف سے دعوت آئی، اس نے لبیک کہا اور واصل بحق ہو گئی۔ اس میں میرا کیا قصور تھا۔ مدعیان نے اپنا دعویٰ واپس لے لیا اور حضرت شبلیؒ کو بے قصور سمجھ کر معاف کر دیا۔

روایت ہے کہ کسی نے دریافت کیا کہ اکرم الاکرمین کون ہے اور کب ہوتا ہے؟ فرمایا جب کسی گناہ کو معاف کر دے، تو پھر اس گناہ پر اس کو سزا نہ دے۔ یہ کہنا بھی گناہ ہے کہ میں نے اپنے فلاں دوست کو بخش دیا۔ (مرج البحرین مصنفہ عبدالحق محدث دہلویؒ میں ہے کہ شیخ

شبلیؒ کا ایک لڑکا فوت ہوگیا۔ اس کی ماں نے اس کے غم میں بے قراری اور آہ وزاری شروع کی۔ سر کے تمام بال کاٹ دیے اور حضرت شبلیؒ نے اپنی داڑھی میں چونا مل لیا جس سے داڑھی کے بال جھڑ گئے۔ اہل بغداد نے حضرت شبلیؒ کی یہ حرکت ناپسند کی اور ان کی اس حرکت کی وجہ سے کوئی بھی ان کی تعزیت کے لیے ان کے پاس نہیں گیا۔ ان کے دوستوں میں سے ایک نے دریافت کیا کہ یہ آپ نے کیا کیا؟ فرمایا کہ موافقت........ کہا کہ حقیقت حال بیان فرمایئے کہ اس جواب سے تسکین نہیں ہوئی۔ فرمایا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ جو دوسروں کو پند ونصیحت کرتا ہے خود غافل ہوتا ہے اور لعنت کا مستحق بنتا ہے۔ پس میں نے نہیں چاہا کہ لوگ میری تعزیت کو آئیں اور زمانہ کی رسم کے مطابق ترجیع کریں گے، مجھے تسلی تشفی دیں گے انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھ کر سنائیں گے اور ان کے دل اور وہ خود خدا سے غافل ہوں گے اور محجوب ہونے کی وجہ سے لعنت کے مستحق ہوں گے اور اس کا سبب میں بنوں گا۔ اس لیے میں نے اپنی داڑھی کو صاف کر دیا اور خلق خدا کو ہلاکت سے باز رکھا۔ اب تم بتاؤ کہ میرا یہ فعل صدق اور نیکی پر مبنی ہے یا نہیں اور کیا میں نے اپنے فعل سے خلق خدا پر احسان اور شفقت نہیں کی؟)

## شیخ عبدالواحد تمیمی قدس اللہ سرہٗ

کنیت ابوالفضل باپ کا نام عبدالعزیز بن حرث بن اسد ہے۔ اس گروہ کے اکابر حضرت شبلیؒ کے کامل ترین مریدوں میں سے تھے۔ آپ کی وفات جمادی الآخر ۴۲۵ھ میں ہوئی۔ آپ کا مزار مبارک حضرت امام حنبلؒ کے مقبرہ میں ہے۔

## شیخ ابوالفرح طرطوسی قدس اللہ سرہٗ

آپ کی اصل طرطوس سے ہے اور حضرت شیخ عبدالواحد تمیمی کے مریدوں میں ہیں اپنے وقت کے اولیاء کاملین اور صاحب مقامات وکرامات میں آپ کا شمار ہوتا تھا۔

## حضرت شیخ ابوالحسن ہنکاری قدس اللہ سرہٗ

آپ کا نام علی بن جعفر القرشی الہنکاری ہے۔ شیخ ابوالفرح طرطوسی سے بیعت ہیں۔

اپنے زمانے کے مشائخ کبار اور صاحب کشف وکرامات میں آپ کا شمار ہوتا ہے۔آپ کی وفات ماہ محرم ۴۸۶ھ میں ہوئی۔

## حضرت شیخ ابوسعید مبارک قدس اللہ سرہٗ

آپ کا نام مبارک بن علی بن حسین المخدومی ہے، آپ سلطان الاولیاء عارفین کے پیشوا و سالکوں کے قبلہ گاہ پیر طریقت، واقف اسرار حقیقت، علوم ظاہری و باطنی کے جامع، حضرت خضر کے رفیق ومصاحب حنبلی المذہب ہیں۔ شیخ ابوالحسن ہنکاری سے بیعت ہیں۔ قطب ربانی حضرت عبدالقادر جیلانیؒ سے خرقۂ ولایت حاصل کیا۔غوث الثقلین سے روایت ہے کہ میں نے ابتدائے حال میں خدائے تعالیٰ سے عہد کیا تھا کہ میں اس وقت تک نہیں کھاؤں گا کہ وہ خود نہ کھلائیں اور خود نہیں پیوں گا جب تک وہ خود نہیں پلائیں گے۔ چالیس دن گزرنے پر ایک شخص آیا اور کچھ کھانا دے کر چلا گیا۔قریب تھا کہ بھوک کی شدت سے میرا نفس کھانے پر آمادہ ہو، میں نے اپنے دل میں کہا۔ بخدا میں نے اپنے اللہ سے جو عہد کیا تھا اس سے میں پھرا نہیں ہوں۔ اچانک میں نے غیب سے ایک آواز سنی کہ کوئی زور زور سے الجوع الجوع (بھوک بھوک) پکار رہا ہے۔اتنے میں حضرت شیخ ابوسعید مخدومیؒ تشریف لائے۔ یہ آواز سن کر آپ نے فرمایا عبدالقادر یہ کیا ہے؟ میں نے عرض کیا یہ نفس کا اضطراب اور اس کی بے چینی ہے۔ لیکن روح اپنی جگہ پر قائم ہے اور اپنے خدا کے مشاہدہ میں مستغرق ہے۔فرمایا ہمارے گھر چلو۔ میں نے انتہائی رقت سے کہا کہ میں باہر کبھی نہ جاؤں گا۔اتنے میں ابوالعباس خضر علیہ السلام تشریف لے آئے۔ فرمایا اٹھو اور ابوسعید کی خدمت میں چلو۔ میں چل دیا دیکھا کہ ابوسعید اپنے مکان کے دروازے پر کھڑے میرا انتظار کر رہے ہیں۔ فرمانے لگے کہ اے شاہ عبدالقادر جو کچھ میں نے تجھ سے کہا تھا وہ کافی نہ تھا کہ تو نے خضر کو بھی تکلیف دی، یہ فرمایا اور اندر مکان کے لے گئے اور جو کھانا تیار تھا لقمہ لقمہ میرے منہ میں دیتے تھے۔حتیٰ کہ میں سیر ہو گیا۔اس کے بعد مجھے خرقہ پہنایا۔ پھر میں ان کی صحبت میں رہنے لگا، مدرسہ باب الازخ کی عمارت جو غوث الثقلین کے دربار میں ہے آپ ہی کی بنوائی ہوئی ہے اور اپنی زندگی میں حضرت غوث الثقلین کی خدمت میں پیش کر دیا تھا چنانچہ حضرت غوث اعظم کا مزار مبارک اسی مدرسہ میں ہے۔ حضرت شیخ ابوسعید المخدومیؒ کی وفات ۵۱۳ھ میں واقع ہوئی۔

جاتے ہیں۔شہباز کے ان پانچ مجموعوں کے علاوہ ان کا چھٹا شعری مجموعہ بھی ''گلاب چہرہ'' کے نام سے طباعت کی منزلوں میں ہے۔

اردو اکیڈمی دہلی کی حالیہ ایک دستاویزی کتاب ''بیسویں صدی کے شعرائے دہلی'' دوسری جلد کے صفحہ 752 کے مطابق ''.........۱۹۷۰ء کے آس پاس دہلی کے شعری منظر نامے پر ابھرنے والے......شاعر شہباز ندیم ضیائی.........کا خاندانی نام محمد فاروق انصاری ہے۔ یہ ۲۱ر اکتوبر ۱۹۵۱ء کو دہلی کے ایک معزز گھرانے میں پیدا ہوئے ان کے والد صوفی رحمۃ اللہ انصاری مرحوم سلسلۂ نقشبندیہ سے تعلق رکھتے تھے.......ایک زمانے میں ان کا بک بائنڈنگ کا کاروبار بہت وسیع پیمانے پر پھیلا ہوا تھا.........شہباز اپنے اسی خاندانی کاروبار میں مصروف ہیں.........جلد سازی کے لئے آئے ہوئے ادبی و نیم ادبی رسالے و کتابیں پڑھ کر شہباز کے یہاں شاعری کا انکر پھوٹا.........خدا نے تخلیقی ذہن اور موزوں طبیعت ودیعت کی تھی اس پر ضیا خورجوی کی تربیت اور شعری اصلاح و مشوروں نے محمد فاروق انصاری کو شہباز ندیم ضیائی بنادیا.........''

شہباز ندیم اسی نسبت سے ضیائی لکھتے ہیں۔ بے شک شہباز فیاضِ سخن حضرت ضیا خورجوی کے شاگرد ہیں لیکن انہوں نے اپنی راہ خود نکالی ہے۔وہ ہمیشہ استاد کے رنگ سے بالکل الگ خود اپنی شناختِ بنانے کی فکر میں رہے اور کہا جاسکتا ہے کہ وہ اس میں کامیاب نظر آتے ہیں۔

شہباز نے برصغیر ہندو پاک کے بیشتر دانشورانِ شعر و ادب اور صاحبانِ نقد و نظر کی توجہ اپنی شاعری کی طرف کھینچنے میں کامیابی حاصل کی ہے۔ان کی شعری صلاحیتوں کا جن مشاہیر صاحبانِ قلم نے تحریری اعتراف کیا ہے ان میں حضرت قمر مرادآبادی، کنور مہندر سنگھ بیدی سحر، جناب مشیر جھنجھانوی، استاد ضیا خورجوی، جناب مخمور سعیدی، پروفیسر نثار احمد فاروقی، حضرت قتیل شفائی، قتیل راجستھانی، جناب احسن سلیم (پاکستان) خواجہ رضی حیدر (پاکستان) حضرت تابش دہلوی (پاکستان) پروفیسر مظفر حنفی، پروفیسر شمیم حنفی اور مجروح سلطانپوری جیسے معتبر نام شامل ہیں۔

شہباز ندیم ضیائی نے گزشتہ پچیس تیس برسوں میں شعری افق پر جو تابانیاں بکھیری ہیں اور گلشن ادب میں جو شعری گل بوٹے کھلائے ہیں وہ ان کی ذہانت اور طبع رواں کے مظہر ہیں۔وہ 'بسیار گو' بھی ہیں اور 'زود گو' بھی۔ لیکن ان کی یہ زود اور بسیار گوئی انہیں معیار سے گرنے نہیں دیتی۔وہ حتی الامکان فن اور زبان کا خیال بھی رکھتے ہیں۔ان کے یہاں بہت زیادہ فارسی زدہ

ترکیبیں نہیں ہیں نئی نئی ہندی ترکیبوں سے جملے تراشنا اور نئی لفظیات کی جستجو نیز نئی زمینوں اور مشکل قوافی کی تلاش بھی ان کے ہنر کا حصہ ہے وہ جہاں اپنی شاعری میں ''جملہ سازی'' کے لئے معروف ہیں وہیں محفلوں میں ''جملہ بازیوں'' کے لئے بھی مشہور ہیں بات سے بات پیدا کرنے اور محفلوں کو پرلطف بنانے کا فن بھی شہباز کو خوب آتا ہے۔

شہباز نے جہاں روایتی شاعری کا مطالعہ غور سے کیا ہے وہیں معاصر ادب پر بھی ان کی نگاہ ہے۔ غم دوراں کے ساتھ غم جاناں کی زلفوں کے بھی اسیر ہیں۔ ان کی غزلوں میں ہجر و وصال کی حکایات بھی ہیں اور تلخی روزگار کے تذکرے بھی مگر نئے انداز و اسلوب کے ساتھ عشق و محبت کی دھیمی دھیمی آنچ ان کی غزل میں حسن و بانکپن کا انوکھا رچاؤ پیدا کر کے انہیں ہم عمروں میں ممتاز و ممیز کرتی نظر آتی ہے۔ شہباز کا آبائی تعلق یوں تو امروہہ سے ہے۔ لیکن ان کی پیدائش دہلی میں ہوئی یہیں تمام زندگی گزار دی اس لئے ان میں تمام تر خصوصیات اور بانکپن دہلی کا ہے۔ ربع صدی سے دہلی کی ادبی فضا پر اپنی بھرپور موجودگی کا انہوں نے احساس کرایا ہے۔ انجمن سازی اور مشاعروں کے انعقاد کا بھی سلیقہ و تجربہ ہے۔ اپنی تازہ کار شاعری، محبوب شخصیت اور دوست نوازی کے سبب محفلوں کی جان سمجھے جاتے ہیں اگر انہیں ''شہزادۂ غزل'' کہا جائے تو شاید غلط نہ ہوگا۔ ابھی الحمدللہ شہباز کا شعری سفر جاری ہے اور یقین ہے وہ اس راہ میں کچھ اور نئے سنگ میل قائم کرنے میں کامیاب ہوں گے۔ شہباز کی خوش نصیبی یہ بھی ہے کہ غزل کے ساتھ انہیں نعت کہنے کی توفیق ملی اور نعتوں کا مستقل ایک مجموعہ ''معجزہ'' منظرِ عام پر آ کر اس میدان میں بھی انہیں سرخرو ہونے کا شرف بخش گیا پہلے چند شعر نعت کے دیکھیں۔

لالہ و گل نہ کسی تازہ کلی کی خوشبو
چاہئے مجھ کو رسولِ عربیؐ کی خوشبو

سخن طراز ہوا دل برائے مدحِ نبیؐ
جہاں زباں ہوئی ''آمادہ'' ثنائے رسولؐ

کب لائقِ سند تھی مری فکر اے ندیم
ذکرِ نبیؐ سے ہوگئے اشعار معتبر

[illegible] ہم ان کے غزلیہ کلام سے لطف اندوز ہوں۔ جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا کہ شہباز

کے یہاں غمِ دوراں اور غمِ جاناں دونوں کا حسن ہے ان کی غزلوں میں جمالیات کا عنصر خاصا گہرا اور بالیدہ ہے جس نے ان کی غزل کو نئی لفظیات کے حوالے سے روایت سے مربوط رکھا ہے۔ دیکھیں غزل کے یہ شعر۔

جمالِ حسنِ مکمل کا سلسلہ ہے کہ تو
یہ میرے سامنے کیا شے ہے آئنہ ہے کہ تو

مرے سخن کی عبارت ہے یا ترا چہرہ!!
مری غزل کا کوئی تازہ قافیہ ہے کہ تو

غزل کا حسن ان کی سخت اور مشکل زمینوں میں بھی برقرار رہتا ہے اور وہ سنگ لاخ زمینوں اور مشکل قوافی میں بھی بڑی سلامت روی سے گزرتے نظر آتے ہیں۔

دور نظروں سے ابھی حسنِ فلق ہے جاناں!
پھر بھلا چہرۂ شب کس لئے فق ہے جاناں!

میری آنکھوں میں ہے روشن تری آنکھوں کی چمک
میرے رخ پر ترے چہرے کی شفق ہے جاناں

اور یہ انداز بھی ذرا دیکھیں جس میں دل کی کسک بھی شامل ہوگئی ہے اور نزاکتِ خیال کی جلوہ ریزی بھی۔

ابھی تو یادیں سسکتی ہیں میرے سینے میں
ابھی تو آنکھیں رہیں گی لہو لہو کچھ دیر

جمالِ شعلۂ احساس بجھ نہ جائے کہیں
تو میری سانسوں کو اپنے نفس سے چھو کچھ دیر

حساس شاعر کے یہاں جہاں زمانے کے دکھ آئینہ بن جاتے ہیں وہیں دل کے معاملات اور درد کی کائنات بھی اسے اپنی ذات کی تلاش اور جستجو کے لئے اکساتی رہتی ہے اور یہ سلسلہ جاری رہتا ہے۔

درد کی کائنات میں نصف صدی گزر گئی
مجھ کو تلاش ذات میں نصف صدی گزر گئی

دل کے معاملات کا مسئلہ حل نہ ہو سکا
دل کے معاملات میں نصف صدی گزر گئی

شہباز واقعی ''دل'' اور ''کائنات'' کے مسائل سے جوجھتے زندگی کی نصف صدی گزار آئے ہیں اور جب وہ وقتِ رفتہ پر نگاہ ڈالتے ہیں تو یادیں انہیں اداس کر جاتی ہیں۔

گزشتہ یادوں کو خود میں سمیٹ کر کل شب
اداس بیٹھا رہا میں کنارِ جُو کچھ دیر

اور پھر خود کلامی کے انداز میں اور اپنے دل میں مکیں محبوبہ سے یوں مخاطب نظر آتے ہیں۔

سہل مت جان کہ ہم اہلِ وفا جانتے ہیں
مرحلہ عشق کا کس درجہ ادق ہے جاناں

شاعر دل اور کائنات کے غموں سے اکتا کر جھنجھلاہٹ یا مایوسی کا شکار نہیں ہوتا وہ حدِ ممکنات بھی پار کر جانے کا حوصلہ رکھتا ہے۔

میں نکل آیا تو ہوں حدِ گماں سے آگے
مجھ کو جانا ہے ابھی اور یہاں سے آگے
اے مرے تیز نفس ایسی بھی عجلت کیا ہے
اک مقام اور بھی ہے منزلِ جاں سے آگے

شہباز ندیم ضیائی جہاں نئی زمینیں تلاش کر کے انہیں سیراب کرتے ہیں وہیں قدیم استادوں کے نقوشِ قدم کو بھی آنکھوں سے لگانے کو سعادت سمجھتے ہیں تبھی وہ اس طرح کے اشعار کہہ کر ان قدیم اساتذۂ فن کو گویا خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں۔

یہ اور بات کہ مثلِ گل رمیدہ نہیں
ہجومِ غم میں بھی شہباز آبدیدہ نہیں

جو میرے شانوں پہ روشن ہے میرا اپنا ہے
یہ چہرہ میں نے کسی اور سے خریدہ نہیں

یہ اپنا چہرہ اور اپنی آواز رکھنے والا شاعر! ابھی محوِ سفر ہے۔ یقیناً شعر و ادب کی وہ نئی منزلیں سر کرے گا۔ (انشاءاللہ)





# قارئین ہدیٰ کے مراسلات

## اسلامی معاشرے میں مسجد اور مدرسہ کا کردار

میں قارئین کی توجہ مساجد کے تحفظ کی طرف دلانا چاہتی ہوں۔ مسجد اور مدرسہ کو اسلامی معاشرے میں مرکزی اور کلیدی حیثیت دی گئی ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے مدینہ میں آکر سب سے پہلے مسجد تعمیر کرائی تھی، یہی مسجد عدالت، مکتبہ، مشاورت اور جنگ کے بعد مال غنیمت کی تقسیم کی جگہ تھی اور اصحاب صفہ کی تعلیم بھی وہیں جاری رہتی تھی۔ اسی مسجد اور مدرسہ سے سوجھ بوجھ حاصل کر کے صحابہ کرامؓ نے دنیا فتح کی۔ سیرت النبی ﷺ کی روشنی میں پتہ چلتا ہے کہ یہ علماء کرام کی ذمہ داری ہے کہ وہ مدارس اور مساجد کو مضبوط کریں۔ مدارس اور مساجد سے دوسرے بہت سے اہم کام بھی لئے جاسکتے ہیں جیسا کہ حضور اکرم ﷺ نے کر کے دکھایا۔ اسلامی اسپرٹ کے مطابق معاشرے کی تشکیل میں مسجد اور مدرسہ کے کردار کو موثر بنانے کی کوشش کریں۔

(مبین ندیم......دہلی)

## احتساب کی ضرورت

قارئین! آج کے اس پر آشوب دور میں اگر ہم من حیث القوم اپنا احتساب کریں تو ہمیں خود ہی اندازہ ہو جائے گا کہ ہمیں کیا ہو گیا ہے۔ ہم ہر نماز میں بار بار یہ اعتراف کرتے ہیں کہ اے اللہ تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں لیکن عملی طور پر ہمارا کردار کیا ہے......! دولت کی ہوس نے ہمیں اندھا کر دیا ہے۔ ہم مسلمان ہیں لیکن ہماری زندگی غیر اسلامی ہے۔ ہم قرآن کو اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب مانتے ہیں لیکن اس پر عمل کرنے کو تیار نہیں۔ ہم ہادی برحق ﷺ کا کلمہ پڑھنے والے ہیں لیکن ہمارے طرز زندگی سے منافقت ٹپکتی ہے۔ ہمیں اس

بارے میں سوچنا ہوگا اور اپنی ترجیحات بدلنا ہوں گی، اپنی زندگی کا ضابطۂ عمل تبدیل کرنا ہوگا۔ اخوت ومحبت، بھائی چارے، سادگی اور مساوات کو فروغ دینا ہوگا، تبھی جاکر معاشرے میں اعتدال قائم ہوگا اور ہم دونوں جہانوں میں کامیاب وکامران ہوں گے۔ والسلام

(ایم جمیل دانش............حیدرآباد)

## بگڑتے ہوئے ثقافتی رخ

مکرمی! میں ھدیٰ کی وساطت سے اپنے ہم وطن بھائیوں کی توجہ ایک اہم مسئلہ کی طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں۔ آج ہماری قوم بالخصوص نوجوان اپنی روایات، تاریخ اور ثقافت سے بیگانے نظر آتے ہیں۔ نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کا لباس، گفتار اور چال ڈھال بے حیائی کے سانچے میں ڈھل کر فحاشی کی حدوں کو چھو رہی ہے۔ ان کا کوئی رخ ایسا نہیں جو انہیں کسی صالح قوم کے باکردار افراد ثابت کر سکے۔ ہمارا نوجوان طبقہ فکر ونظر کے اس تضاد کا شکار ہے جس کا مقصود آوارگی ہے۔ یہی حرکات زوال آمادہ اقوام وافراد کی ہوا کرتی ہیں۔ ہمارے معاشرے کے اس بگڑتے ہوئے ثقافتی انداز میں سب سے نمایاں ہاتھ ذرائع ابلاغ کا ہے۔ اس ضمن میں ٹیلی ویژن کا کردار سب سے زیادہ قابل اعتراض ہے۔ ہمارا دین چادر اور چار دیواری کے تحفظ کا ضامن ہے مگر ٹیلی ویژن اور فلموں میں حوا کی بیٹی کو جس انداز سے پیش کیا جارہا ہے وہ اہل دل کے لیے لمحۂ فکریہ ہے۔

(محمد عظیم شہزاد، کانپور)

## حقوق نسواں اور مغرب

قارئین ھدیٰ! اسلام سے پہلے عورت کو جو حیثیت حاصل تھی اور پھر ہمارے دین نے اسے کیا مرتبہ دیا، اس سے ہم سب واقف ہیں۔ سورۂ النساء اور سورۂ حجرات کی روشنی میں یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ اللہ نے مرد وزن کو ایک نفس سے پیدا کیا اور اس کے جوڑے پیدا کئے۔ اس طرح یہ بات بھی واضح ہوجاتی ہے کہ اسلام نے معاشرے میں مرد اور عورت دونوں کو یکساں مقام دیا ہے۔ مرد کو محض مرد ہونے کی بنا پر کوئی فوقیت حاصل نہیں ہے، عورت کو بھی اپنی عزت نفس، آزادئ رائے اور دیگر امور پر مرد کے برابر حقوق حاصل ہیں۔ اسلام نے عورت کو ہر طرح کے حقوق سے

نوازا ہے، اس کی کفالت کی ذمہ داری مرد کے سپرد کردی گئی ہے، جنت ماں کے قدموں تلے رکھ دی گئی ہے، کیا ایسا درخشاں نظام کوئی اور ہو سکتا ہے.............؟ اس کے برعکس مغرب میں عورت اور مرد کی مساوات کے غلط تصور نے عورت کو اس کی فطری خوبیوں سے بے بہرہ کر دیا ہے، وہاں مرد عورت کی کفالت کی ذمہ داری لینے کو تیار نہیں، خاندانی نظام ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو کر ختم ہو چکا ہے۔ اب مغرب کی نظریں ہمارے درخشاں نظام پر ہیں اور آزادیٔ نسواں کا نعرہ لگا کر ہماری عورت کو بھی گہری پستیوں میں ڈھکیلنے کا عزم کر لیا گیا ہے۔ یہ زہر ہمارے معاشرے میں سرایت کرنے لگا ہے۔ یہ بے راہ روی کا راستہ ہے، جہاں اعتدال اور انسانیت نظر نہیں آتی کیوں کہ توازن اور بقا صرف اور صرف اسلامی نظام حیات ہی میں ہے۔

اللہ ہمیں راہ ہدایت عطا فرمائے۔ آمین!

والسلام

صبا ارم، الہ آباد (یوپی)

## حجاب کیوں ضروری ہے

مکرمی!

آج کے اس ترقی یافتہ دور میں اگر ہم اپنے معاشرے پر نگاہ ڈالیں تو افسوس کے علاوہ کوئی چارہ نہیں۔ آج ہمارے معاشرے میں فحاشی، بے پردگی، عریانیت اس حد تک گھر کر گئی ہے کہ ہر گھر میں اس کا مظاہرہ دیکھنے کو ملتا ہے۔ آج کل کی خواتین پردے کو بوجھ محسوس کر رہی ہیں۔ حالانکہ پردہ ہی عورت کی زینت اور اس کی عزت و عصمت کا نگہبان ہے اور عورت کو پردے ہی میں رہنا بہتر اور مناسب ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنی مقدس کتاب قرآن شریف میں ارشاد فرمایا ''اور مسلمان عورتوں کو حکم دو کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کریں اور اپنا بناؤ سنگھار نہ دکھائیں مگر جتنا خود ہی ظاہر ہو۔'' لیکن آج معاملہ اس کے برعکس نظر آتا ہے۔ شریعت نے جسے پردے میں رہنے کا حکم دیا ہے وہ آج بے پردہ ہو کر گھومتی ہے اور عریاں لباس پہن کر لوگوں کے سامنے اپنا بناؤ سنگھار ظاہر کرتی ہے۔ آج کل کی خواتین نقاب بھی لگاتی ہیں تو برائے نام لگاتی ہیں کھلے اور ننگے سر بازار اور سڑکوں پر گھومتی رہتی ہیں جو بہت ہی افسوسناک بات ہے۔ آج کل ایسی خواتین کے ساتھ عصمت دری کے واقعات زیادہ رونما ہوتے ہیں جو بے پردہ رہتی ہیں اگر وہ پردے میں رہیں تو اتنا ضرور ہے کہ اس کی عزت و عصمت محفوظ رہے گی۔ ضرورت

اس بات کی ہے کہ مسلم خواتین موجودہ دور کی بے حیائی اور عریانیت سے اجتناب کریں اس لئے کہ موجودہ دور کی بے حیائی قیامت کے تصور سے کم نہیں ہے۔

محمد ضیاء المصطفیٰ صدیقی
جامعہ امجدیہ رضویہ گھوسی، مئو، یوپی

## کشفِ علوم نمبر

جناب راہی انکل السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

اللہ رب العزت کے فضل سے ہم لوگ خوشحال ہیں۔ اللہ کے فضل سے ہدیٰ کا پورا اسٹاف بخیر ہوگا۔ ماہ فروری کا خاص نمبر موصول ہوا۔ اصحاب رسول نہایت قابلِ احترام ہے۔ ہم سب کو ہدیٰ کا بہت انتظار رہتا ہے۔ والدین اور بہن بھائی ہدیٰ کے مطالعہ کے بہت شوقین ہیں۔ خاص نمبر اور ماہنامہ کی خاص لائبریری تیار ہو چکی ہے۔ اللہ رب العزت آپ سبھی کو دنیا و آخرت میں عزت کا مقام عطا فرمائے۔

آپ کی جو نیک کاوشیں ہیں خاص نمبر کے ہدیٰ، آپ کی محنت قابلِ تعریف ہے۔

خاص نمبر میں :ا۔ فہم حدیث نمبر۔۲۔ امامِ اعظم نمبر۔۳۔ دیدارِ نبی نمبر۔۴۔ فہم القرآن نمبر۔۵۔ عظیم نقدس نمبر۔۶۔ توبہ استغفار نمبر۔۷۔ عہد ساز نقوش اسلام نمبر۔۸۔ فہم سیرت رسول نمبر۔۹۔ ملائکہ نمبر۔۱۰۔ علامت قیامت نمبر۔۱۱۔ لبیک اللھم لبیک نمبر۔۱۲۔ شیخ عبدالقادر جیلانی نمبر۔۱۲۔ احوال قبور نمبر۔۱۳۔ عظیم اولیاء نمبر مکمل دس حصے۔۱۴۔ جنت الفردوس نمبر۔۱۵۔ جنات اور شیاطین نمبر۔۱۶۔ دین وفہم دین نمبر۔ اور بھی نمبر ہیں جو ہمارے پاس موجود نہیں۔ ان نمبروں کی اشاعت آپ کی دن رات شدید محنت کا پھل ہے۔ اب اصل بات کی طرف آتے ہیں۔

اس سال (کشف علوم) کشفِ علوم نمبر کی تیاری کر کے کشفِ علوم نمبر شائع کیجئے۔ اس کشف علوم کے واقعات اور ولی اللہ کے خاص قصے اور فضیلت کے بارے میں بتائیے ہم آپ کے بہت ممنون اور مشکور رہیں گے۔ آمین۔ اپنی دعاؤں میں والدین بہن بھائی ہم سب کو یاد رکھئے۔

فقط
صدیقی نسرین اقبال۔ آمبہ جوگائی

# جتنا ہی دباؤ گے اتنا ہی یہ ابھرے گا

مکرمی!

آہ دل کی دنیا بدل گئی، چین وسکون کھو گیا، زبان افسردہ قدم لرزیدہ ہو گیا، سانسیں رک گئیں، جب حیدرآباد کی مکہ مسجد میں نماز جمعہ کے دوران شدید بم دھماکہ ہوا، اسی افراتفری کے دوران مشتعل لوگ مسجد سے باہر نکلنے لگے تو پولس کے عملہ نے فائرنگ کی جس کی وجہ سے پتھراؤ کی نوبت آئی اور حیدرآباد کی سرزمین معصوموں کے خون سے رنگین ہوگئی۔ افسوس صد افسوس آئے دن مسلمانوں کے ساتھ اس طرح کی وارداتیں اور حادثے مختلف شکلوں میں رونما ہوتے رہتے ہیں جس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ اسلام کی بیخ کنی اور اس کے فرزندوں کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کے لئے اسلام دشمن عناصر کیسے کیسے حربے اور سازشیں اختیار کرتے ہیں۔ کبھی تو بابری مسجد کو شہید کرکے مسلمانوں کے دلوں پر زخم لگاتے ہیں، تو کبھی حیدرآباد کی مکہ مسجد میں بم دھماکہ کے ذریعہ ان کے زخموں پر نمک چھڑکتے ہیں اور ان ہی جیسے کارناموں سے ہندو مسلم اختلاف اور نفرت و عصبیت کو پروان چڑھاتے ہیں۔ مسلمانوں پر دن دہاڑے ظلم، کھلے عام دھماکے، ملت اسلامیہ کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کی سازش کس رو سے حق ہے؟ کیا یہ ظلم اور دہشت گردی نہیں ہے؟ سہراب الدین اور کوثر بی کا قتل انصاف کا گلا گھونٹنا نہیں ہے۔ حیدرآباد کی مکہ مسجد کو معصوم مسلمانوں کے خون سے سیراب کرنا ظلم نہیں ہے؟ پروین توگڑیا کی تبلیغی جماعت کے خلاف بیان اور ان پر امریکہ کے ورلڈ ٹریڈ پر ہوئے حملے کی بہتان تراشی قابل مذمت نہیں ہے؟ ان سب کے باوجود ہماری حکومت ہمارے دشمنوں کے خلاف کوئی قدم نہیں اٹھا رہی ہے۔ ہم ارباب حکومت سے درخواست کرتے ہیں کہ اس فرقہ وارانہ فساد پھیلانے والے ناپاک عناصر کو ختم کرنے کی سعی پیہم اور اس کے ملزمین کو کیفر کردار تک پہنچانے کی انتھک کوششیں کریں۔

ابو اللیث الحسنی گھنڈیاوی
دارالعلوم دیوبند، اتر پردیش

# "ہدیٰ" کے عظیم نمبر

محترم ایڈیٹر صاحب!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

امید کرتا ہوں کہ آپ مع خاندان حضورؐ پاک کے صدقہ میں خیر و عافیت سے ہوں گے۔
پروردگار عالم اپنے حبیب پاک کے صدقے میں آپ کو سنت اور جناب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر عمل کو ہر مسلمان کی نظروں میں اس ''ہدیٰ عظیم'' کے ذریعہ عطا کریں اور آپ کو جناب رسولؐ پاک کے صدقے میں آپ سب خاندان کو اپنے نور پاک سے مالا مال کریں۔ آمین۔
محترم مولانا صاحب میں نے ہدیٰ خریدنے کے لئے چار سو روپے روانہ کئے ہیں۔ M.O. کے ذریعہ جس میں ھدیٰ کے جن عظیم نمبروں کی ضرورت ہے ان کو لکھ دیا ہے۔ مہربانی فرما کر آپ ضرور روانہ کریں اور دوسری کتابیں ہدیٰ کی جو بھی ہوں ان سے مطلع کریں کیوں کہ مدراس میں بک ڈپو برابر اس ''ہدیٰ'' کو نہیں خریدتے ہیں۔

والسلام


Dr. Abdul Nasir
No. 10 Sasi Nagar
VE LACHEERY
CHENNAI-42


## کہاں کا انصاف؟

مکرمی السلام علیکم!
گزشتہ جمعہ ۱۸ مئی ۲۰۰۷ء کو مکہ مسجد میں ہوئے بم دھماکے میں مسلمانوں پر پولس کی طرف سے ہوئے ظلم کی تصاویر آنکھوں سے گزری ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ اگر اس ظلم کی داستان کو حیوان دیکھ لیتے یا محسوس کر لیتے تو وہ بھی شرم سے گردن خم کر دیتے۔ مسلمانوں کی لاشیں بم دھماکے سے خون میں تربتر تھیں، جس میں لوگ تو زخمیوں کو ہسپتال پہنچانے میں لگے تھے۔ ان پہنچانے والوں کو پولس نے اپنی بندوق کا نشانہ بنایا جس سے مسلمانوں کی ہلاکتوں میں اضافہ ہوا۔ ان نمازیوں پر یہ الزام لگایا کہ انہوں نے پتھراؤ کیا ہے۔ یہ سراسر غلط ہے۔ کسی بھی نیوز اور کسی بھی ویڈیو میں پتھراؤ کرتے نہیں دکھایا گیا۔

ہاں البتہ اپنے رنج و غم کا اظہار چپلیں پھینکتے ہوئے کیا تو ان چپلوں سے کتنی پولس زخمی ہوئی اور کتنوں کو چوٹ آئی؟ اور ان چپلوں کا جواب بندوق سے دینا کس حکومت کا انصاف ہے؟ بنا لاٹھی چارج اور آنسو گیس چھوڑے ڈائریکٹ بندوق سے مسلمانوں کے ساتھ درندہ جیسی حرکت کیا

معنی رکھتی ہے۔ مسلمانوں ہی کے ووٹ حاصل کر کے مسلمانوں ہی کی وجہ سے کرسی پر بیٹھ کر مسلمانوں ہی کے خون کو پانی سے بھی زیادہ بے قیمت کر کے بہانا کہاں کا انصاف ہے؟

ابن عبدالماجد رحیمی قاسمی
سہارنپور، اتر پردیش

## دین وملت کا شاہکار

محترم واجب الاحترام راہی صاحب قبلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

دین وملت کا شاہکار ماہنامہ ھدیٰ حسب معمول مطالعہ میں آرہا ہے۔ حمد ونعت کی محفل میں بڑا لطف آرہا ہے، اگر آپ ان دونوں کالموں کے صفحات رنگین کردیں تو تھوڑی سی چاشنی اور بڑھ جائے گی۔ خواتین کے صفحات میں دینی اشعار بھی شامل کریں، بچوں کے لئے لطائف، سائنسی معلومات اور پہیلیوں کے صفحات کا بھی اضافہ فرمائیں۔ مستقل کالموں میں تبدیلی لائیں، درس قرآن اور ارشاداتِ رسولؐ کے صفحات محدود ہیں ان کو بھی وسیع کریں۔ پرانے سیٹنگ گیٹنگ میں بھی تبدیلی کی اشد ضرورت ہے۔ محترم اب ہر جگہ تبدیلی آگئی ہے کمپیوٹر کا زمانہ ہے۔ میں یہ بھی مانتا ہوں کہ کتابت طباعت میں خرچ زیادہ آئے گا مگر اس کمی کو تو دور کرنا آپ کا ہی کام ہے۔ میں تو بار بار آپ کو اپنے نیک مشوروں سے نوازتا رہوں گا، ھدیٰ میں ایک اور کالم جو دور حاضر کا تقاضہ ہے وہ یہ کہ انعامی مقابلہ جس میں کم سے کم پانچ اسلامی سوالات ہوں یہ انعامی مقابلہ بھی ھدیٰ کے لئے میل کا پتھر ثابت ہوگا۔ ھدیٰ پڑھنے والوں کی تعداد کئی گنا زیادہ بڑھنے کے ساتھ ساتھ ایک نئے دور کا آغاز ہوگا اور نئی نسل بھی اس سے فیضیاب ہوگی۔ اللہ تعالیٰ آپ کے ادارے کے اندر ایک نئی روح پھونک دے۔ ادارہ جن مالی بحران کا شکار ہے اللہ پاک آپ کے اندر حوصلہ اور توانائی عطا فرمائے۔

غلام نبی
میر شیکار ٹولہ، دربھنگہ (بہار)

## نئی نسل کے لئے مشعل راہ

مکرمی جناب راہی صاحب ایڈیٹر ھدیٰ السلام علیکم!

گزارش یہ ہے کہ میں ایک مشائخ گھرانے کا سپوت ہوں اور میرے گھر کا ماحول بھی یہی ہے میں تقریباً بائیس سال سے پابندی سے ہدیٰ لیتے اور پڑھتے آرہا ہوں اور پڑھنے تک چین نہیں پڑتا۔ یہ نئی نسل کے لیے مشعلِ راہ ہے اور جانکاری کے لئے توبہ استغفار ہے۔ ہماری دعا ہے کہ اللہ پاک آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے اور ہدیٰ کی شان وشوکت کو سلامت رکھے اور برکت دے اور خصوصاً خاص نمبر بہت ہی اچھے ہوتے ہیں اور ان میں اولیاء نمبر اور بھی بہت اچھا ہوتا ہے پڑھنے کے بعد ایمان بیدار ہو جاتا ہے اور تازگی پیدا ہو جاتی ہے۔ سوچنے پر دل پسیج جاتا ہے جیسا کہ آپ نے لکھا ہے کہ بغداد سے لے کر ہندوستان، پاکستان، افغانستان اور بنگلہ دیش کے گوشے گوشے تک سینکڑوں تذکرے، بیشمار عجیب وغریب حکایات اور داستانیں ہیں۔ مگر اس شہر حیدرآباد ضلع ورنگل موضع قاضی پٹھہ کا ذکر نہیں ہے اور سید شاہ افضل بیابانیؒ کا نام اور تذکرہ ابھی تک نہیں دیکھا۔ آپ موضع قاضی پٹھہ میں مدفون ہیں یہ دنیا کا تیسرا ہرا گنبد ہے اور روزانہ عقیدت مندوں کا ہجوم رہتا ہے اور دور دور سے لوگ آتے ہیں اور ماہ صفر میں ان کا عرس ہوتا ہے۔ صندل چراغاں ہوتے ہیں۔ آٹھ دن عرس ہوتا ہے اور یہ ہندوستان کا تیسرا بڑا عرس ہوتا ہے۔ میرے والدان کے بیٹے کے خلیفہ ہیں اور میں ان کے پوتے کا جاننے والا ہوں۔ میرا بچپن یہیں گزرا اور اب مستقل حیدرآباد میں ہوں اور میرے والد نے بہت سی کتابیں لکھی ہیں شجرۂ خاندان بیابانی اور ضیاء بیابانی اور پنج گنج لکھی ہے افضلِ کرامات ہیں۔ جیسا کہ پنج گنج کو کلکتہ اردو اکیڈمی سے پانچ ہزار روپیہ انعام بھی ملا ہے، اور اب (عرفانِ افضل) کے نام سے ایک کتاب چھپی ہے ان کے پورے حالات اور کرامات مکمل اس میں ہیں۔ یہ ہدیٰ کے سائز کی کتاب ہے اگر اجازت دیں تو (عرفانِ افضل) رجسٹری پوسٹ کردوں آپ کے کتب خانے میں اضافہ ہوگا اور ان کے حالات سے پوری جانکاری ہوگی۔ اس کے بعد آپ سمجھتے ہیں ان کے حالات کا ذکر آئندہ اولیاء نمبر میں آئے گا تو مجھے بہت خوشی ہوگی اور مسرت سے سرشار ہو جاؤں گا چونکہ نسبت مجھے انہیں سے ہے اور ہدیٰ کا خانہ اولیاء نمبر سے پر ہو جائے گا۔

میر صابر علی
سول انجینئر
وجے نگر کالونی، حیدرآباد

(نوٹ: ضرور بھیجئے اگر ہدیٰ میں شائع نہیں ہوا ہے تو ضرور شائع کیا جائے گا۔)

# دین مبین کی خدمت

محبِ گرامی احمد مصطفیٰ راہی صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ!

الحمدللہ بخیر ہوں، آپ کی خدمت میں پہلی بار شرف ملاقات کی خاطر گفتگو بار ہوں۔ ھدیٰ کا لگ بھگ ۲۵ سال سے مطالعہ کر رہا ہوں۔ ادھر مصروفیت زیادہ تھی اس لئے لگ بھگ سال بھر سے اس کے مطالعہ سے محروم ہوں۔ آج ہی اپریل کا شمارہ لایا اور اس کے مطالعہ کے بعد یہ خیال آیا کیوں نہ آپ کا بھی دوسرے ادبی اور مذہبی رسائل کی طرح عملی تعاون کروں۔ اس شمارہ میں قمر سنبھلی وغیرہ کی تخلیق دیکھی۔ قمر سنبھلی صاحب اچھے نعت گو شعرا میں شمار ہوتے ہیں۔ خاکسار بھی کئی رسائل میں نعت کے حوالہ سے یاد کیا جاتا ہے۔ چند تخلیقات اس امید پر ارسال کر رہا ہوں کہ اشاعت ہونے کی صورت میں اس کی ایک کاپی ضرور ارسال کریں گے۔ ایسی صورت میں آپ کے ایما پر مزید اپنی نثری اور شعری تخلیقات آپ کے معیاری مذہبی رسالہ کو ارسال کروں گا۔

قابل مبارک باد ہیں آپ اور آپ کے اراکین جو ھدیٰ کے توسط سے دین مبین کی خدمت کے ساتھ ساتھ اردو کی اشاعت وترویج میں حصہ لے کر دونوں کا حق جزوی طور پر ادا کر رہے ہیں۔ عظیم اولیاء نمبر کے اعلان سے یک گونہ خوشی ہوئی۔ خاکسار کا تعلق شہر شہباز یہ سے ہے۔ امید ہے کہ سراج اولیاء مولانا شہباز علیہ الرحمہ کی شخصیت پر بھی کوئی مضمون ہوگا۔ آپ کا حکم ہوگا تو میں ایک مختصر خاکہ (مضمون) آپ کو لکھ کر بھیج دوں گا۔ امین احسن اصلاحی کا مختصر مضمون قابل قدر ہے۔ تمام مشمولات قریب قریب معیاری ہیں۔ کاغذ کا معیار البتہ کم ہے۔ آپ کو رابطہ کے لئے ذاتی نمبر (موبائل نمبر) ارسال کر رہا ہوں۔ آپ اگر مناسب سمجھیں تو اپنا ذاتی نمبر عنایت فرمائیں تو مزید آپ سے تفصیلی گفتگو کر سکوں۔ دعاؤں کا طالب

محمد فرحت حسین خوشدل

شعبہ اردو + ۲ اسکول، ہزاری باغ۔ 825301

# ذرا اپنے ملک کو بچاؤ

مکرمی!

فرضی انکاؤنٹر میں اگر ملک کے محافظ ہی ملوث ہو جائیں تو ملک کو کیسے بچایا جا سکتا ہے۔

ہر شخص مودی کو قتل کرنے آ رہا ہے۔ لیکن کیوں؟ یہ لیڈر کہلانے کے لائق نہیں جو معصوم عورتوں سے بھی خائف ہے۔ ان کی جیبوں سے پرچے بھی نکلتے ہیں کہ یہ کون تھے اپنی پہچان اپنے ساتھ لئے پھرتے ہیں۔ دیش بھکتی کے نام پر معصوم کے خون سے نہا رہا ہے یہ انسان۔ یہ انسان نہیں درندہ ہے۔ گجرات میں انسانیت اور جمہوریت کا جنازہ نکل چکا ہے۔ پولس والوں کو تفتیش کی ضرورت ہی نہیں کیوں کہ مرنے والے خود ہی بتا دیتے ہیں کہ ہم کون تھے کیوں آئے تھے؟ اس کے بعد انعامات کے حقدار ہو جاتے ہیں۔ اس معاملے میں میڈیا کا رول قابل تعریف ہے جو حقیقت کو سامنے رکھ دیتے ہیں۔

گجرات کے نہ جانے کتنے بے گناہ بچے اور خواتین شامل ہیں جو فرضی مڈبھیڑ میں ماری جاتی رہی ہیں۔ ہندوستان میں حساس اور سیکولر شہریوں کا سر شرم سے جھک جاتا ہے کہ ہمارے ملک میں یہ کیا ہو رہا ہے۔ آئے دن جیش محمد اور لشکر طیبہ کا نام لے کر بے گناہوں کے خون سے ہولی کھیلی جا رہی ہے۔ یہ انسان نہیں بلکہ انسانیت کے نام پر بدنما داغ ہیں، جو صرف خون ہی کرنا جانتے ہیں۔ کیا ایسے رہنماؤں کو ملک کی قیادت کا حق حاصل ہے؟ بالکل نہیں۔ معصوموں کا خون ضرور رنگ لائے گا انسان ابھی زندہ ہے۔ جمہوریت نے دم نہیں توڑا ہے۔

اس انسان کو دیش بھکت کہا جاتا ہے جس کے ہاتھوں معصوموں کے خون سے رنگے ہوں۔ لعنت ہے ایسے محافظوں پر، اپنی ہی ماں بیٹیوں کی عزت تار تار کرنے سے نہیں چوکتے اور پھر انہیں جلا بھی دیتے ہیں تاکہ ثبوت بھی مٹ جائے۔ پولس والے ایسا جرم کرتے ہوئے اس حلف کو بھلا دیتے ہیں جو انہیں دیش کے لوگوں کی حفاظت کا وعدہ کیا تھا۔ جموں و کشمیر اور گجرات کی داستانیں رونگٹے کھڑے کر دیتی ہیں۔ جہاں ہزاروں شہری لاپتہ ہیں۔ ان کی مائیں اپنی اولاد کی شکل دیکھنے کو تڑپ رہی ہیں۔ عوام کو اس ظلم کے خلاف آواز اٹھانی چاہئے۔ ان واقعات نے انسانیت کو جھنجھوڑ دیا ہے۔

سنجیدہ رحمان
816، چھتہ شیخ منگلو، جامع مسجد۔ دہلی۔6

## قتل ہم کیوں ہوئے

مکرمی!

ملک کی موجودہ صورت حال اور اس میں ملک کی ایک بڑی اقلیت کے ساتھ ہونے

والے سلوک پر رونا آتا ہے اور موجودہ حکومت اور ریاستی حکومتوں اور پولیس و قانون کے طریق کار کو دیکھتے ہوئے کہنا پڑتا ہے کہ آج مظلوم ہونا بھی سب سے بڑا جرم ہے۔

حال ہی میں حیدرآباد کے بم دھماکہ کے بعد وہاں کی پولیس کے ظالمانہ رویہ پر جس قدر افسوس کیا جائے کم ہے۔ بم دھماکہ مسجد میں ہوا، اس پر جذبات سے مغلوب ہو کر احتجاج کرنے والوں پر پولیس کی فائرنگ سے مسلمان مرے حیرت تو یہ ہے کہ لوگوں پر پولیس نے گولیاں چلائیں۔

جانچ ایجنسیاں گھوم پھر کر مسلمانوں ہی کی نشاندہی کرتی ہیں لشکر طیبہ یا کسی اور نام سے منسوب کچھ مسلمان نوجوانوں کو پکڑ لیا جائے گا۔

پچھلے دنوں دہلی کی ایک کالونی میں مدرسہ کے ایک استاد مولانا کمال الدین کو پولیس نے جس درندگی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتارا اس پر مرکزی حکومت، ریاستی حکومت کے کسی ذمہ دار نے اظہار ہمدردی کے الفاظ نہیں کہے ہاں یہ ضرور ہوا کہ جب بعض تنظیموں کے ذمہ دار مقتول کے گھر والوں سے ملنے گئے تو پتہ چلا کہ مقتول کی بیوی اور سالے اور دوسرے رشتہ داروں کو پولیس نے تھانہ میں حراست میں رکھا ہوا ہے۔

گجرات ۲۰۰۲ کے دنگے کی گونج کسی کے کانوں میں نہیں پڑی۔ لیکن مرکزی حکومت اسی گجرات کے وزیر اعلیٰ نریندر مودی کو بہترین وزیر اعلیٰ کا خطاب عطا کرتی ہے۔ آج سپریم کورٹ میں گجرات حکومت اعتراف کر رہی ہے کہ سہراب واس کی بیوی کو پولیس نے قتل کیا لیکن اس اعتراف کے بعد بھی مرکزی حکومت خاموش ہے۔

وزیر اعظم منموہن سنگھ وزارت عظمیٰ پر بیٹھے ہوئے ہیں تو ان کو ۱۹۸۴ء کے ہندو سکھ دنگوں میں مارے جانے والے افراد کو معاوضہ دلانا یاد رہتا ہے لیکن ملیانہ ہاشم پورہ کے لوگوں کو پی اے سی کے ذریعہ قتل کیے جانے کی خونیں واردات یاد نہیں آتی۔

قانون، انصاف، عدل، مساوات، حقوق و دادرسی جیسے الفاظ کتابی الفاظ بن چکے ہیں۔

سالک دھامپوری
E/35B، ابوالفضل انکلیو، جامعہ نگر نئی دہلی۔ ۲۵ ◆◆◆

## ماہنامہ ہدیٰ ڈائجسٹ کو دیکھ کر؟

رہنمائے قوم و ملت ماہنامہ ہے ہدیٰ
وقت حاضر کی ضرورت ماہنامہ ہے ہدیٰ
یہ علمبردارِ ملت ماہنامہ ہے ہدیٰ
صاحبِ ہر شان و عزت ماہنامہ ہے ہدیٰ
شاہکار ربط و الفت ماہنامہ ہے ہدیٰ
آئینہ دارِ اخوت ماہنامہ ہے ہدیٰ
خوب صحافت خوبصورت ماہنامہ ہے ہدیٰ
مردِ میدان صحافت ماہنامہ ہے ہدیٰ
پوچھتے ہو کیا ہے اس کا ساری دنیا میں مقام
مردِ میدان شجاعت ماہنامہ ہے ہدیٰ
اے بہارِ باغِ دل دینِ حق کے ترجمان
رہبرِ راہِ ہدایت ماہنامہ ہے ہدیٰ
زیب و زینت دین کی راہی ہیں احمد مصطفٰے
صاحب اہل بصیرت ماہنامہ ہے ہدیٰ
تھے جناب عبدالوحید وہ ہدیٰ کے سرپرست
آدمی تھے نیک دل اور تھے وہ مست مست
جنت الفردوس میں ہو اے خدا ان کا مقام
نور سے پر نور ہوں ہر روز ان کے صبح و شام
معلوماتِ دینی اس میں آپ کو مل جاتے ہیں
قارئین سب پڑھنے والے گیت اس کے گاتے ہیں
کل جرائد میں اسے اک فوقیت سی مل گئی
اس کی عزت اور عظمت بھی بہت ہی بڑھ گئی
ہے یہی دل سے ظہیر الدین بابر کی دعا
اے خدا اس کو محبت کے فلک پر تو چلا

ظہیرالدین بابر

# نئی کتاب

نامِ کتاب: نئی کتاب (سہ ماہی جریدہ)، ایڈیٹر: شاہد علی خاں، پتہ: ڈی 24، کالندی کنج مین روڈ، ابوالفضل انکلیو پارٹ ا، جامعہ نگر، نئی دہلی۔۲۵، سائز: ڈمائی آکٹووو، صفحات: 248، قیمت: فی شمارہ -/50 روپے، سالانہ -/200 روپے، مبصر: مودود صدیقی

شاہد علی خاں اردو دنیا کا جانا پہچانا نام ہے۔ نصف صدی سے زیادہ مدت تک وہ مکتبہ جامعہ لمیٹڈ سے جڑے رہے ہیں اور اس طرح کتابوں، اردوں کتابوں کے کاروبار کے اتار چڑھاؤ سے گزرے ہیں۔ جامعہ ملیہ اسلامیہ کے اس اشاعتی ادارے میں انہوں نے اپنی زندگی بطور ایک کارکن شروع کی تھی لیکن اپنی صلاحیتوں کی اساس پر ترقی کی منزلیں تیزی سے طے کیں اور مکتبہ جامعہ کی دہلی اور پھر ممبئی برانچ کے منیجر ہوئے جنہیں انہوں نے اپنی محنت اور کاوشوں سے اردو کتابوں کے کاروبار کے اہم مرکز بنا دیے۔ ممبئی میں تھے جب دہلی مکتبہ کے حالات میں کمزوری آنے لگی تو انہیں دہلی بلایا گیا اور مکتبہ کو سنوارنے اور اس کی کاروباری بنیاد کو مضبوط بنانے کے لئے انہیں اپنی صلاحیتوں کو آزمانے کا موقع دیا گیا۔ شاہد علی خان نے مکتبہ کی ذمہ داری بھی سنبھالی اور مکتبہ کے پریس لبرٹی آرٹ پریس کو اپنی محنت سے فعال کیا اور دونوں کو مالی اور کاروباری طور پر مضبوط بنایا۔ وہ ورکنگ آورز کے مطابق کام نہیں کرتے تھے بلکہ کام کی تکمیل میں لگ جاتے تھے۔ ان کا وقت صبح سویرے شروع ہوتا تھا اور رات دیر گئے تک جاری رہتا تھا۔ ستمبر 2006ء میں وہ مکتبہ کی ذمہ داریوں سے سبکدوش ہو گئے لیکن چونکہ عملی آدمی ہیں، متحرک شخصیت ہیں تو ریٹائر ہونے کے بعد گھر میں تو نہیں بیٹھ سکتے تھے اور وہ اپنے کاروباری تجربات سے دنیا کو فائدہ ہی پہنچانا چاہتے ہیں، اس لیے انہوں نے نئی کتاب پبلشرز کے نام سے ذاتی ادارہ قائم کیا ہے اور چند ہی مہینوں میں اس ادارے سے اہم موضوعات پر کئی کتابیں شائع کر ڈالی ہیں۔ زندگی بھر ماہنامہ 'کتاب نما'

اور 'پیغام تعلیم' کی ادارتی ذمہ داریاں بھی سنبھالی ہیں تو اس سلسلے کو جاری رکھنے کے لئے ہم اردو والوں کی فرمائش پر زیر تبصرہ سہ ماہی جریدہ کا اجرا کیا ہے۔اس جریدے کو اردو کے پہلے ہی شمارہ میں اہم قلمکاروں کا تعاون حاصل ہو گیا ہے۔ موجودہ دور نامور نقاد، شاعر اور فکشن نگار شمس الرحمٰن فاروقی 'نئی کتاب' کی مجلس ادارت کے صدر ہیں اور مجلس ادارت میں دنیا بھر سے اردو کے بڑے بڑے نام شامل ہیں۔ ایسوسی ایٹ ایڈیٹر ایس اے رحمٰن ہیں جو نیشنل بک ٹرسٹ کے سابق ایڈیٹر اور مصنف، مؤلف، مترجم اور مبصر بھی ہیں۔ نئی کتاب کے زیرِ نظر شمارے میں مختلف موضوعات پر مشاہیر اردو کے بہترین مضامین شامل ہیں۔ قلمکاروں میں شمس الرحمٰن فاروقی، پروفیسر عبدالحق، پروفیسر شکیل الرحمٰن، رؤف پاریکھ، احمد صغیر صدیقی، شمیم طارق، پروفیسر عبدالستار دلوی، پروفیسر رفیعہ شبنم عابدی، محمد افسر رہبین (کلچرل کونسلر افغانستان ایمبیسی)، ڈاکٹر اعجاز علی ارشد، ڈاکٹر وہاب قیصر، ڈاکٹر احمد محفوظ، ڈاکٹر توقیر احمد خاں، ڈاکٹر طارق احمد صدیقی، ڈاکٹر محمد نعمان خان، عمیر منظر اور ڈاکٹر خالد محمود ہیں تو یادِ رفتگان کے تحت انور سدید نے خامہ بگوش کی یادوں کو جگایا ہے تو کشمیری لال ذاکر نے احمد ندیم قاسمی کے ساتھ اپنی یادوں کو۔ طنز و مزاح میں مجتبیٰ حسین نے اپنے منفرد اسلوب کا جادو جگایا ہے تو اسد رضا نے سالِ نو کی شگفتگی کو اپنا مزاحیہ اسلوب دیا ہے۔ کہانیاں قیصر تمکین، آصف فرخی، صغرا مہدی، یٰسین احمد، وسیم صدیقی اور زیبا صدیقی کی ہیں جنہوں نے فکشن میں حقائق اور مسائل کو موضوع بنایا ہے۔ خاص طور پر کہانی 'لکھنؤ والے' تو میرے لیے بہت متاثر کن ہے کیونکہ اس میں شخصی اور علاقائی اقدار کو ابھارا گیا ہے۔ شعری حصہ بھی بہت جاندار ہے جس میں مظفر حنفی، مخمور سعیدی، ظفر احمد نظامی، ظفر گورکھپوری، ہمایوں ظفر زیدی، احمد صغیر صدیقی، خالد بن سہیل، خالد محمود، ملک زادہ جاوید وغیرہم نے کنٹری بیوٹ کیا ہے۔ کتابوں اور رسالوں پر تبصروں کا حصہ بھی متوجہ کرتا ہے جس میں تین اہم مطبوعات اور چار رسائل و جرائد پر اردو کی جانی پہچانی شخصیتوں کے تبصرے شامل ہیں۔ اس جریدے کا اداریہ شمس الرحمٰن فاروقی کے قلم سے ہے جس میں انہوں نے اس جریدے کی اشاعت کی وجہ پر گفتگو کی ہے۔



# اخبار ملت

## محمد خاتمی کا مسیحی اور اسلامی معاشرہ کو اتحاد کا مشورہ

ویٹیکن سٹی (رائٹر): سابق صدر ایران محمد خاتمی نے پاپائے روم بینڈکٹ سے ملاقات کے بعد مسیحی اور اسلامی معاشرے کو محبت اور انصاف پر انحصار کرتے ہوئے مل کر تشدد اور دہشت گردی کا مقابلہ کرنے کا مشورہ دیا۔ مسٹر خاتمی نے کہا کہ اگر دونوں معاشرے ان بنیادی اصولوں کی طرف لوٹتے ہیں تبھی دونوں معاشروں کے زخم بھرنے کی بنیاد رکھی جاسکتی ہے۔ پوپ سے ملاقات سے قبل مذہبی مذاکرات میں حصہ لیتے ہوئے مسٹر خاتمی نے کہا کہ کسی کو بھی جنگ اور نفرت کے لئے اللہ کا نام لینے یا بے سوچے سمجھے صلیبی جنگ کی بات کرنے کا حق نہیں۔ انہوں نے کہا کہ دونوں مذاہب کو قیام امن اور دہشت گردی اور جنگ سے نجات کے لیے سنجیدہ عملی مذاکرات شروع کرنا چاہیے۔

## حیدرآباد میں مسلمانوں پر پولس فائرنگ کی سی بی آئی انکوائری سے انکار کیوں: مولانا ارشد مدنی

کولکاتہ: (ایجنسیاں) جمعیۃ علماء ہند کے صدر مولانا ارشد مدنی نے حیدرآباد کے حالیہ سانحہ کی بابت چیف منسٹر آندھرا پردیش کی مرکزی حکومت سے مکہ مسجد بم دھماکہ کی سی بی آئی کے ذریعہ انکوائری کی سفارش پر اظہار اطمینان کیا ہے لیکن پولس فائرنگ کی انکوائری سی بی آئی سے نہ کرا کر عدالت کے ذریعہ کرائے جانے کے چیف منسٹر کے اعلان کو تشویش ناک قرار دیا ہے۔ مولانا نے اپنے بیان میں کہا کہ ہم شروع سے کہتے رہے ہیں کہ پولس اور انتظامیہ کا رویہ مسلمانوں کے تعلق سے فسادات میں ہمیشہ جانبدارانہ اور انتہائی وحشیانہ رہا ہے۔ اس وقت بھی جس طرح نہتے مسلمانوں پر گولیاں چلا کر مارنا اسی سلسلے کی ناپاک کڑی ہے۔ مولانا مدنی نے مرکزی حکومت اور آندھرا پردیش سرکار سے مطالبہ کیا ہے کہ پولس فائرنگ کی بھی انکوائری سی بی آئی سے کرائی جائے تاکہ ان امن وامان کے دشمنوں کی صحیح تصویر سامنے آسکے، اور یہ واضح

ہو جائے کہ ملک کے سیکولر کردار کو مجروح اور داغدار یہی لوگ بناتے اور ملک کے جمہوری دستور کی دھجیاں اڑاتے رہے ہیں۔

## مسلمانوں کے تعلق سے یورپی یونین کی نئی گائڈ لائن

لندن: یورپی یونین نے نئی گائڈ لائنز تیار کی ہیں اور حکومتوں کے ترجمانوں کو مشورہ دیا ہے کہ وہ اپنے بیانات میں اسلام کا دہشت گردی سے تعلق جوڑنے سے اجتناب کریں، یورپی میشن کے حکام نے تصدیق کی ہے کہ انہوں نے ایک ہینڈ بک تیار کی ہے جس میں دل آزاری نہ کرنے والی اصطلاحات شامل ہیں جو سرکاری ترجمان انسداد دہشت گردی آپریشن اور دہشت گردی کے حملوں کے بارے میں استعمال کریں گے، جن اصطلاحوں پر پابندی لگائی گئی ہے ان میں جہاد، اسلامی یا بنیاد پرست جیسی اصطلاحات شامل ہیں، لفظ جہاد کو بالکل استعمال نہ کرنے کا مشورہ دیا گیا ہے کیونکہ مسلمانوں کے لئے یہ ایک اخلاقی زندگی گزارنے کی ذاتی جدو جہد ہے، یورپی یونین کے ایک ترجمان نے کہا ہے کہ گائڈ کا مقصد مذہب اسلام کو توڑ مروڑ کر پیش کرنے سے اجتناب اور یورپ میں مسلمانوں کو تنہا کرنے سے بچانا ہے، ترجمان نے کہا کہ گائڈ میں روزمرہ استعمال ہونے والی متعدد اصطلاحات ہیں اور یونین کے ممبر ملکوں کے ترجمان انہیں عام استعمال کرتے ہیں جن سے غلط فہمیاں پیدا ہو جاتی ہیں، برطانوی حکومت نے کہا ہے کہ گائیڈ چیزوں کو صحیح تناظر میں پیش کرے گی، برطانوی حکومت اس کی حامی ہے۔

## سات ریاستوں میں مسلمان زیادہ تعلیم یافتہ

نئی دہلی: عام تاثر یہ ہے کہ مسلمان تعلیم کے میدان میں دوسرے طبقوں کے مقابلے میں بہت پیچھے ہیں، لیکن ۲۰۰۱ء کی مردم شماری رپورٹ کے مطابق ملک کی سات ریاستوں میں مسلم طبقہ کے مرد و عورت دونوں ہی تعلیم کے میدان میں اپنے مقابل ہندوؤں سے بہتر ہیں اور کچھ ریاستوں میں تو یہ فرق بہت زیادہ ہے، وہ ریاستیں جہاں مسلمان تعلیم میں ہندوؤں سے زیادہ ہیں وہ آندھرا پردیش، گجرات، مدھیہ پردیش، چھتیس گڑھ، کرناٹک، اڑیسہ اور تامل ناڈو ہیں۔

## مسلم آفیسر خاتون کا اپنے چیف سے ہاتھ ملانے سے انکار

لندن: ایک مسلم پولس آفیسر خاتون نے برطانیہ میں مذہبی روایات اور پیشہ ورانہ ذمہ داریوں کے درمیان خط فاصل قائم کرتے ہوئے اپنے فورسیز چیف سے ہاتھ ملانے سے انکار

کردیا، مذکورہ آفیسر کو گریجویشن کے ایک پروگرام میں مذہبی روایات کے لئے استثنائی اجازت سے منع کردیا جو اسلامی عقیدے کے خلاف ہو، اسلامی عقیدے کی رو سے عورت کا اپنے شوہر کے علاوہ غیر مرد سے ہاتھ ملانا یا بوس و کنار کرنا صحیح نہیں ہے۔

## منشیات استعمال کرنے والے کو قرآن مجید حفظ کرنے کا حکم

جدہ: ایک سعودی کورٹ نے منشیات استعمال کرنے والے ایک شخص کو سزا کے طور پر قرآن کریم حفظ کرنے کا حکم دیا ہے، کورٹ نے کہا ہے کہ اگر وہ چھ مہینے میں قرآن کریم حفظ کر لیتا ہے تو اس کو صرف چھ ہی مہینے جیل میں رہنا ہوگا اور اگر وہ چھ مہینے میں حفظ نہیں کر پاتا ہے تو اس کو ایک سال تک جیل میں رہنا ہوگا، فاضل جج نے سزا کا حکم سناتے ہوئے کہا کہ ملزم کو اندرون جیل کلاسیز میں حاضر ہو کر قرآن کریم حفظ کرنا ہوگا، جس کی یومیہ حاضری اور پروگرس کی رپورٹ مجھے دی جاتی رہے گی۔

## جرمن زبان میں اسلامی پروگرام کا آغاز

جرمنی: جرمنی کے ایک براڈ کاسٹر Suedwestrund frunk (SWR) نے یہ اعلان کیا ہے کہ وہ جرمن زبان میں وہاں کے مسلمانوں کے لئے فورڈ آف اسلام، کے نام سے ایک نیا پروگرام شروع کر رہا ہے، ساتھ ہی اس نے یہ بھی کہا ہے کہ وہ اسے آئندہ ماہ سے انٹرنیٹ پر بھی دینے کا ارادہ رکھتا ہے۔ واضح رہے کہ مذکورہ براڈ کاسٹر جنوب مغربی جرمنی میں ریڈیو اور ٹی وی کی خدمات انجام دے رہا ہے، مذکورہ براڈ کاسٹر کا کہنا ہے کہ اس نے جرمن کونسل آف مسلمز کے جنرل سکریٹری ایمن مزیک اور اسلامک یونین آف ریجس سنٹرز کے بکر ابوغہ کی خدمات بحیثیت فلمکار حاصل کرلی ہیں، اسے ایسی دو مسلم خواتین کی بھی تلاش ہے جو اس پروگرام کے لئے مواد تیار کرسکیں۔

## روس میں اسلام کی مقبولیت میں اضافہ

ریاض: حال ہی میں ریاض میں منعقدہ ایک پروگرام میں تاتارستان کے صدر منیتمر شائمیوں کو اسلام کی نمایاں خدمات انجام دینے کی بنیاد پر سعودی حکومت کی جانب سے کنگ فیصل ایوارڈ سے نوازا گیا ہے، شاہ عرب کے ہاتھوں سے ایوارڈ قبول کرنے کے بعد تاتارستان کے صدر نے کہا کہ روسی عوام میں اسلام کے تئیں بیداری پیدا ہو رہی ہے، نیز انہوں نے کہا کہ یہ فیڈ روسی فیڈریشن، اس کے عالمی کردار اور بیس ملین (دو کروڑ) مسلمانوں کے لئے تشکر کے جذبات کا اظہار کرتا ہے۔

◆◆◆

همدردان ملت، معاونین و محسنین سے

# ضروری التماس

قرآن وحدیث اور توحید وہدایت کی روشنی پھیلانے میں ہمارا ہاتھ بٹائیے آج کے ماحول اور معاشرہ کو اسلامی تعلیمات سے سنوارنا وقت کا سب سے بڑا مشترکہ ملی فریضہ ہے!

 تعلیمات اسلامی کے روشن سفیر ''ہدیٰ'' کو 

گھر گھر متعارف کرا کر اور مندرجہ گزارشات پر عمل پیرا ہو کر اس مشترکہ فریضہ کی ادئیگی میں ملت کا ہر چھوٹا بڑا ہماری مدد کر سکتا ہے۔

(۱) عام فہم اردو زبان میں اسلامی تعلیمات، اسلامی روایات، اسلامی تاریخ، مجاہدین اسلام کے کارناموں اور اولیاء اللہ وصوفیائے کرام کے روحانی فیوض پر طبع زاد اور غیر مطبوعہ مضامین بلا معاوضہ ارسال فرما کر۔

(۲) انفرادی طور پر خود اس کے سالانہ خریدار بنیں اور دوسرے دوست احباب، اسکول، کالجوں، لائبریریوں، اداروں اور جماعتوں کو اس کا خریدار بنوائیں۔

(۳) آپ کے حلقے اور شہر میں اگر ''ہدیٰ'' کی ایجنسی نہیں ہے، یا کسی وجہ سے بند ہے، تو ایجنٹ حضرات کو توجہ دلا کر ایجنسی قائم کرائیں اور موجودہ ایجنسیوں کو وقت پر بلوں کی ادائیگی کی طرف متوجہ رکھیں۔ اس میں اس شمع ہدایت کو باد مخالف سے محفوظ رکھ کر ......روشن رکھنے کی طاقت اور استحکام پوشیدہ ہے......!

MONTHLY HUDA ISLAMIC DIGEST NEW DELHI
R.N.I. No. 16261/68. Regd. No. DL-(S) 01/3124/2006-08
POSTED AT NDPSO. 2,3 PER MONTH (ADVANCE)
VOL. 40 AUG. 2007 ISSUE NO. 471